شوگر چیک کرواتے رہیں کئی لوگوں نے انسولین کو چھوڑ کر ان کیپسولوں سے شفاء حاصل کی اور کر رہے ہیں۔

**دمہ کا علاج:** اٹک شہر کے مضافات میں ایک گاؤں میں حکیم صاحب دمہ کا علاج فی سبیل اللہ کرتے ہیں۔ میں ان کے پاس نسخہ لینے پہنچ گیا۔ پہلے تو نسخہ دینے سے مکمل انکاری تھے مگر میں نے پیچھا نہ چھوڑا' گزشتہ تین ماہ میں' میں نے انہیں تین عبقری گفٹ کردیئے' دو انمول خزانہ پڑھنے کیلئے دیا' محترم حکیم صاحب کی ایک کتاب گفٹ کی۔ بہت مشکل سے وہ مطمئن ہوئے اور مجھے نسخہ دینے کیلئے راضی ہوگئے۔ پھر بھی بڑے رازدانہ انداز میں مجھے کہنے لگے نسخہ تو تم مجھ سے لے رہے ہو اگر کوئی اس کو بیچنا شروع ہوگیا تو پھر کیا ہوگا؟ یہ نسخہ میرا بہت ہی کامیاب نسخہ ہے۔ ان کی بات بھی سچ تھی کیونکہ دمہ کے لیے آئے ہوئے مریضوں کا ایک جم غفیر ان کے در پر رہتا ہے۔ ریشہ ختم ہوجاتا ہے۔ سانس کے لیے منہ کھولے کئی مریضوں کو تو میں نے خود دیکھا ہے۔ دمہ کے ہزاروں مریض شفایاب ہوئے جب مریض کو فائدہ ہوتا ہے تو وہ دس اور کو بتاتا ہے۔ کھانسی کے لیے مفید ہے

**ھوالشافی:** (نسخہ بقول حکیم صاحب) کنوار گندل تازہ لے کر اس کا رس نکال لیں' فرض کیا ایک کپ رس نکلا اس میں اتنا ہی یعنی برابر مقدار میں شہد ملالیں۔ (خود حکیم صاحب کے الفاظ کہ عبقری دواخانہ کا شہد ملالیں تو بھی اچھا ہے) دونوں کو ملا کر ایک مٹی کے برتن میں ملا کر یعنی مٹی کی ہانڈی میں ملا کر اس کے اوپر ڈھکن کو مضبوطی سے بند کرکے اوپر آٹا لگادیں یا مٹی کے ایسے برتن میں رکھیں جو اوپر سے بند ہوسکتا ہے اس برتن میں ڈال کر اچھی طرح بند کرکے گوبر کے ڈھیر میں دفن کردیں 22 دن کے بعد نکالیں بس دوا تیار ہے چائے والا چوتھائی صبح وشام لیں چند دن میں ریشہ ختم اور ریشہ بننا بھی ختم اور دمہ سے مکمل آرام ۔ میں نے وہاں مریضوں سے بات کی جن کو مکمل فائدہ ہوا۔

**مردانہ طاقت کا نسخہ:** یہ نسخہ میرا اپنا ہے کئی مریضوں کو بتایا الحمدللہ سب کو فائدہ ہوا' ایک بھی مریض ایسا نہیں جس نے کیا ہو اور اسے فائدہ نہیں ہوا۔ آپ قارئین بھی جو اس مسئلے کے لیے اس عمل کو کریں ان شاء اللہ دعائیں دیں گے (مردانہ کمزوری) کے مریض صرف یہ عمل کریں ایک مسواک لیں اس پر 786 بار سورۂ مزمل کی آیت ''اِنَّ لَكَ فِي النَّهَارِ سَبْحًا طَوِيلًا'' پڑھیں اول و آخر درود شریف نماز والا۔ اب اس مسواک کو ہر نماز کے ساتھ استعمال کرنا ہے 200 بار یہی آیت ہر نماز کے ساتھ پڑھ لیں یا پورے دن میں ایک ہزار پڑھ لیں خیال رکھیں' یہ مسواک باتھ روم میں نہیں رکھیں گے اگر ہر نماز کے ساتھ مسواک نہیں کرسکتے تو اس طرح ایک ہزار مرتبہ روزانہ بھی پڑھنے کی اجازت ہے طاقت اتنی جتنی آپ کی سوچ ہے۔ (ڈاکٹر ظفر حمید ملک، اٹک سٹی)

## میری ڈائری قارئین کے نام

میں نے اپنی اس ڈائری میں اپنے تمام تجربات ومشاہدات عبقری قارئین کے لیے لکھ دیئے ہیں۔ یقیناً قارئین اس سے

# میرے مشہور دواخانہ کے ہزاروں بار کے آزمودہ نسخہ جات پہلی بار منظر عام پر

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** الحمدللہ! میں فاضل طب وجراحت ہوں اور میں ایک مشہور مطب چلاتا ہوں' اللہ تعالیٰ کے خصوصی فضل سے میرے نسخہ جات سے اب تک بے شمار شفاء یاب ہوچکے ہیں۔ ایک وقت تھا کہ میں اپنے نسخہ جات کی کسی کو ہوا بھی نہ لگنے دیتا تھا' مگر جب سے ماہنامہ عبقری پڑھنا شروع کیا ہے' بخل کا سارا بت پاش پاش ہوچکا ہے۔ آج میں نے اپنے نسخہ جات کی ڈائری جو کہ بڑے رازدانہ انداز سے میں نے کپڑے میں لپیٹ کر الماری میں چھپا کر رکھی تھی کہ کبھی کسی کے ہاتھ نہ لگے اس میں سے خاص نسخہ جات جن سے لاکھوں کما چکا اور مزید کما رہا ہوں وہ تمام کے تمام صدقہ جاریہ کی نیت سے قارئین عبقری کی نذر کرتا ہوں۔

**اکسیر اعظم گولیاں:** فوائد: مثانہ کی گرمی' جریان' لیکوریا' معدہ وجگر کی گرمی' خرابی قبض' گیس' بواسیر' جوڑوں کے درد' پیٹ کے درد اور اعصابی کمزوری کیلئے اکسیر اعظم ہے۔

**ھوالشافی:** سورنجاں شیریں' اسگندھ ناگوری' کمرکس' سقمونیا' مصبر سیاہ' تخم ریحان' برگ حنا' ریوند خطائی' تال مکھانہ' روغن بادام' کشتہ فولاد' اجوائن دیسی' عرق سونف' نمک کا پانی۔

ترکیب: تمام ادویات ہموزن لے کر پیس لیں اور شہد ملا کر گولیاں بنالیں۔ خوراک: دو گولی ہمراہ دودھ' بہت ہی مجرب ہے۔ ہر قسم کی ریح کا خاتمہ کرتی ہے' اپنڈکس کیلئے صرف پانچ منٹ میں آرام پہنچاتی ہے۔ مجرب اور آزمودہ دوا ہے۔ ہر گھر' ہر مطب میں رکھنے کی چیز ہے۔

**گردہ کے درد کیلئے کبھی بھی خطا نہ ہونے والا نسخہ:** عرصہ پچیس سال سے معمول مطب ہے جس کو بھی دیا فائدہ ہی ہوا۔ **ھوالشافی:** ریوند خطائی پانچ تولہ' نوشادر دو چھٹانک' قلمی شورہ دو چھٹانک' جوکھار دو چھٹانک۔ تمام ادویات مکس کرکے پاؤڈر تیار کریں۔ دن میں تین سے پانچ مرتبہ چائے کا آدھا چمچ سادہ پانی یا دودھ کی کچی لسی کے ہمراہ لیں۔

**سفوف خواب آور:** جنہیں طرح طرح کی پریشانیاں ہیں' ڈیپریشن کا شکار اور نیند سے کوسوں سے دور' ایسے حضرات یہ گولیاں بنائیں' کھائیں اور پرسکون زندگی جئیں۔ **ھوالشافی:** دھنیا بریاں' مغز تخم کاہو' تخم خشخاش سفید' ہر ایک اڑھائی تولہ' شکر سفید بارہ تولہ' کوٹ چھان کر دو ماشہ روزانہ پھانکیں۔ ان شاء اللہ پرسکون نیند آئے گی۔

**حمل ٹھہرانے کیلئے:** یہ نسخہ ہمارے دواخانہ کا مجرب المجرب ہے۔ عبقری قارئین کے نام کررہا ہوں اور ہاں یہ ایک دو نہیں ہزاروں بار کا آزمودہ ہے۔ ھوالشافی: ستاور اڑھائی تولہ' بیل گری اڑھائی تولہ' سنگ جراح مدبر ایک تولہ' مصری آدھ پاؤ' خوراک: ایک چمچ صبح خالی پیٹ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ اس کے علاوہ لونگ اکتالیس عدد لے کر ہر لونگ پر اکتالیس مرتبہ **یَامُتَکَبِّرُ** پڑھ کر دم کریں' ہر روز ایک لونگ عورت کھائے بفضل خدا حمل قرار پائے گا۔ فائدہ اٹھا کر ادارہ عبقری اور میرے لیے دعائے خیر کردیں۔

**قبض اور موٹاپا دور:** قبض' موٹاپا' گیس' تبخیر کیلئے سینکڑوں بار کی آزمودہ ومجرب دوا' ان شاء اللہ جب بھی آزمائیں گے مفید پائیں گے۔ عرصہ پچیس سال سے معمول مطب نسخہ ہے۔ کم خرچ بالانشین۔ ھوالشافی: مصبر دو تولہ' ریوند چینی دو تولہ' سہاگہ دو تولہ' تمام ادویات کو باریک کوٹ کر سنبھال رکھیں۔ **طریقہ استعمال:** شربت چینی کے ہمراہ ایک چاول کے برابر خوراک دن میں تین مرتبہ کھائیں۔

**اٹھرا کیلئے:** ھوالشافی: صندل سفید' صندل سرخ' ملٹھی' مجیٹھ' گیرو' ہرمچی' برگ نیم' کچور تمام اشیاء ہموزن لیکر کیپسول یا گولی بنا کر صبح وشام ایک گولی استعمال کریں۔ مجرب ہے۔ اس کے ساتھ یہ روحانی علاج بھی کیجئے۔ صبح و شام **یَااَللّٰہُ** پانچ سو مرتبہ تلاوت کریں۔ ان شاء اللہ بفضل خدا اٹھرا کا مرض نیست ونابود ہوجائے گا۔ درج بالا تمام نسخہ جات ہمارے مطب کے بے شمار مرتبہ آزمودہ اور مجرب ہیں۔ (حکیم محمد ارشد زبیر' سرگودھا)

بھرپور مستفید ہوں گے۔ میرا اور عبقری کا ساتھ 4 سال پرانا ہے اور میں سوچتی ہوں میں تو اس قابل نہیں تھی کہ اللہ تعالیٰ مجھے اس راہ میں لاتا لیکن لگتا میرے بڑوں کی کوئی نیکیاں ایسی ضرور ہیں جو میں تسبیح خانے سے جڑی اور اللہ تعالیٰ کی رحمت و کرم سے آپ کی بیعت میں بھی آ گئی۔ حضرت جی آج سے چار سال پہلے بھٹک رہی تھی لیکن الحمدللہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نیک بندوں کا ساتھ مجھے ہمیشہ نصیب کیا ہے۔ میں بہت سے اللہ والوں سے منسلک رہی یہ اللہ کا خاص کرم ہے کہ اتنی گناہ گار ہونے کے باوجود اس نے اپنا اور اللہ والوں کا ساتھ مجھ سے نہیں چھینا۔ جب سے عبقری، تسبیح خانے اور اپنے مرشد کی بیعت میں آئی ہوں میری زندگی بالکل بدل گئی ہے۔ میرا نام (ب۔ا) ہے اور میں ایک بڑے اور مشہور سکول میں وائس پرنسپل کے طور پر کام کر رہی ہوں۔ محترم حکیم صاحب کا حکم تھا کہ آپ نے عبقری جو کچھ پایا وہ تمام عبقری قارئین کیلئے لکھ دیں۔

میں ڈائری اٹھائی اور لکھنا شروع کر دیا۔ کچھ سمجھ نہیں آ رہی کہ کیا لکھوں عبقری سے صرف میں نے نہیں میرے سے ہر جڑے رشتے چاہے وہ گھر کا ہو یا باہر کا ہو سب بہت پا رہے ہیں بلکہ یہ کہنا زیادہ اچھا ہوگا کہ رحمتیں لوٹ رہے ہیں۔ میں جب سے ماہنامہ عبقری سے جڑی اور اسے پڑھنا شروع کیا اللہ تعالیٰ نے میری تو زندگی ہی بدل دی ہے حضرت جی سب سے پہلے تو میرے رب نے اتنی عزت' اتنی عزت کہ بیان نہیں کر سکتی پھر اللہ والوں کا ساتھ اعمال کے ساتھی کے نصیب کیے' اعمال کے ساتھی مل جانا بہت خوش قسمتی کی بات ہوتی ہے' یہ آپ کو ایک کوشش میں لگائے رکھتا ہے' بہت سے لوگ مجھ سے اعمال کی وجہ سے جڑے اور اب ایسے بھی بہت سے لوگ ہیں جن کی نہ میں نے آواز سنی ہے اور نہ کبھی ان کو دیکھا ہے لیکن اللہ کا اتنا کرم کہ وہ پھر بھی اعمال کر رہے' پورے یقین کے ساتھ اور میں سمجھتی ہوں اس میں میرا کوئی کمال نہیں یہ ماہنامہ عبقری اور شیخ الوظائف کی دعائیں ہیں جو لوگ میری اتنی عزت کرتے ہیں۔ حضرت جی! اعمال، مراقبے روحانی غسل سب سے اتنا کچھ پایا ہے کہ شاید وہ لکھتے ہوئے مکمل نہ لکھ سکوں۔ میں بہت رحمتیں سمیٹ رہی ہوں' ہم چھ بہنیں اور ایک بھائی ہے والد صاحب کے انتقال کو گیارہ سال ہو چکے ہیں۔ میری والدہ بھی دل اور شوگر کی مریضہ ہیں۔ میری تین بہنوں اور ایک بھائی کی شادی ہو چکی ہے اور اللہ کی رحمت اور اعمال کی برکت کی وجہ سے الحمدللہ بہت اچھی ازدواجی زندگی گزار رہے ہیں۔

**افحسبتم اور اذان والے عمل سے ہونے والے فوائد:** یہ ایسا کمال کا عمل ہے مجھے اندازہ نہیں تھا جب میں نے اسے پڑھنا شروع کیا تو لگتا تھا بہت بڑا عمل ہے لیکن آہستہ آہستہ جب پڑھا تو دن میں 90 مرتبہ آسانی سے کر لیتی تھی اس کا پہلا فائدہ تو یہ ہوا کہ دلوں میں بہت زیادہ سکون' گھریلو جھگڑے ختم، ایک دوسرے کے لیے محبت ہر بات کا مثبت پہلو دیکھنا شروع کر دیا، جب کوئی بیمار ہوتا اور اسے اذان والے عمل سے دم کرتے تو فوراً ٹھیک ہو جاتا۔

قارئین! میرا بھائی انگلینڈ میں ہوتا ہے اس کا ایک بیٹا ہے۔ آج سے دو سال پہلے جب بھائی یہاں آیا ہوا تھا اس کا بیٹا بیمار ہوا اور رو بہت رہا تھا میں نے اذان والا عمل پڑھ کر جیسے ہی دم کیا اس نے پیٹ کا درد بالکل ختم ہو گیا اور وہ رونا بھی بند ہو گیا اور اب یہ معاملہ ہے کہ جب بھی بھتیجے کی طبیعت خراب ہوتی ہے اس کا انگلینڈ سے فون آتا ہے کہ (ب) اسے دم کر دو اور ماشاء اللہ سے اللہ کے نام کی برکت ہے کہ وہ بالکل ٹھیک ہو جاتا ہے۔ اسی طرح میرے بھانجے کے سر میں بہت درد تھا اسے بھی دم کیا اذان والا عمل پڑھ کر وہ بھی فوراً! ٹھیک ہو گیا۔ سکول میں بھی کسی کی طبیعت خراب ہو اسے بھی دم کروں تو ٹھیک ہو جاتا ہے۔ حضرت جی یہ تسبیح خانے کا فیض ہے۔

**دانتوں کا ٹیومر:** میرے بھانجے کے دانتوں میں ٹیومر ہو گیا تھا ڈاکٹرز نے کہا کہ سرجری کے ذریعے ٹیومر باہر نکالنا پڑے گا۔ میری بہن اور بہنوئی بہت پریشانی تھے میں نے ان کو سورۃ المومنون کی آخری چار آیات والے نفل پڑھنے کو کہے ماشاء اللہ سے میرے بھانجے کی دو گھنٹے کی سرجری ہوئی لیکن جب سرجری کے بعد مواد کو ٹیسٹ کے لیے بھیجا تو اللہ تعالیٰ کے نام کی برکت کی وجہ سے ٹیسٹ بالکل صحیح آئے اللہ کے کرم سے جلد صحت یابی بھی عطا ہوئی۔

**افحسبتم اور اذان والا عمل:** اذان والے عمل سے نہ صرف مجھے بلکہ میرے ساتھ پڑھانے والی ٹیچرز کے بھی بہت سے مسائل حل ہوئے ہیں۔ وہ بھی یہی کہتی ہیں کہ جب سے اذان والا عمل پڑھنا شروع کیا اللہ نے رزق کے دروازے کھول دیئے' رزق کی فراوانی شروع ہو گئی گھر کی نا اتفاقی اور جھگڑے ختم ہو گئے۔ ان کے گھر میں بلیاں اکثر گند مچا جاتی تھی اور گھر کو گندا کر جاتی تھی بہت زیادہ تدابیر کیں لیکن بلیاں گھر کے اندر گند مچا جاتی تھی۔ پھر جب سے اذان والا عمل پڑھنا شروع کیا اللہ کا اتنا کرم ہوا کہ بلیوں نے بالکل آنا چھوڑ دیا۔

**روحانی غسل کے فوائد:** روحانی غسل سے تو اس قدر فوائد حاصل کیے ہیں کہ کیا بتاؤں جب بھی کوئی مسئلہ ہو گھر میں بیمار ہو' روحانی غسل کرتی ہوں جتنا مسئلہ پیچیدہ ہو اتنی سورتوں کی تعداد بڑھا دیتی ہوں اور اللہ اپنا کرم کر دیتا ہے۔

ایک اور فائدہ روحانی غسل کا حضرت جی میں پچھلے دنوں بہت بری طرح گر گئی تھی اور مجھے بہت بری چوٹ لگی' میں نے ہر طرح کی مالش کر لی جگہ بھی بہت نازک تھی سب کہیں ایکسرے کرواؤ مگر میرا دل نہیں مانتا تھا دوائیاں بھی کھائی لیکن فرق نہیں پڑتا تھا پھر میں نے اس کی نیت کر کے روحانی غسل کیا اور روحانی غسل کرنے کی دیر تھی کہ میرا درد ایسے غائب ہوا جیسے پہلے کبھی درد ہوا ہی نہیں۔ میرے سارے گھر والے بھی حیران رہ گئے جو رات تک چل نہیں پا رہی تھی وہ صبح ایک روحانی غسل سے کیسے ٹھیک ہو گئی۔ اسی طرح تین سال پہلے میری بڑی بہن کو میرے بہنوئی نے لڑ جھگڑ کر گھر بھیج دیا تھا اور وہ دو سال سے ہمارے گھر تھی' میری والدہ بہت زیادہ پریشان تھیں کیونکہ دن بدن حالات طلاق کی طرف آ رہے تھے اور ان کے تین بچے تھے۔ ایک دن تو وہ ہمارے گھر آ کر اتنا لڑے کہ میری والدہ کی طبیعت ہی بگڑ گئی اور ان کو دل کی تکلیف شروع ہو گئی۔ میرے بہنوئی لڑ جھگڑ کر نکل گئے اور ہم بے بسی کی تصویر بنے ان حالات میں پریشان بیٹھے تھے۔ پھر ایک اللہ والے سے بات ہوئی انہوں نے کہا بہن سے کہو کہ آخری چھ سورتیں پڑھ کر روحانی غسل کریں۔ روحانی غسل کرنے کی دیر تھی جیسے ہی میری بہن روحانی غسل کر کے باہر نکلی میرے بہنوئی واپس آئے اور امی سے معافی

**ایک ماہ میں گارنٹی کے ساتھ لٹکے ہوئے پیٹ سے نجات! میرا آزمودہ ترین ٹوٹکہ ہے!**

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اپنا ذاتی آزمایا ہوا ایک نسخہ ان حضرات کیلئے پیش خدمت ہے جن کے پیٹ لٹکے ہوئے ہیں۔ صبح نہار منہ ایک پاؤ سے آدھا کلو دہی لے کر اس میں ایک چھٹانک خالص سرسوں کا تیل ملا کر کھانے سے لٹکا ہوا پیٹ ایک ماہ میں ہی ختم ہو جاتا ہے۔

نوٹ: یہ نسخہ صرف سردیوں میں استعمال کریں۔ ایک ماہ میں گارنٹی کے ساتھ لٹکے ہوئے پیٹ سے نجات پائیں۔

(ماسٹر علی محمد شاہ' کھمبڑ وی)

مانگی اور دو سال بعد بہن کو فیصل آباد سے واپس لے گئے اور وہ دن گیا آج کا دن‘ گھر میں چھوٹے موٹے لڑائی جھگڑے چلتے لیکن اللہ کی اتنی رحمت ہوئی کہ اب اس کے بعد میری بہن کبھی ہمارے گھر لڑ کر نہیں آئی۔ الحمدللہ! اب ہر بار بہنوئی کے ساتھ ہنسی خوشی آتی ہے اور ہنسی خوشی جاتی ہے۔ اسی طرح میری ساتھی ٹیچر کے چہرے پر ایسا موہکہ نکل آیا جب ڈاکٹر کو دکھایا تو انہوں نے کہا جلانا پڑے گا آپکہیں تو آپ کا آپریٹ کردیں گے‘ میں نے اسے کہا ایک بار ڈاکٹر کے پاس جانے سے پہلے اس مقصد کے لیے روحانی غسل کرو، اس ٹیچر نے جیسے ہی روحانی غسل کیا اس کے دانے بالکل غائب ہوگئے اور ڈاکٹر بھی حیران رہ گئے کہ یہ کیسے ہوگیا؟ اسی طرح ایک اور ٹیچر کے گھر میں کیڑے مکوڑے بہت نکلتے تھے اس نے بھی روحانی غسل کیا تو ان کے گھر سے ہر طرح کے کیڑے مکوڑے غائب ہوگئے۔

**سورۂ قریش اور سورۂ کوثر کے فائدے:** پچھلے دنوں ہمارے گھر کے یو پی ایس کی بیٹریاں خراب ہوگئیں‘ گھر کے حالات کچھ خراب تھے‘ بیٹریاں تبدیل نہیں کرسکتے تھے‘ میری بہن نے بیٹریوں میں پانی ڈالا اور لاتعداد سورۃ کوثر اور سورۂ قریش پڑھنی شروع کی اور اللہ سے دعا کی: اے اللہ تو اپنی رحمت کر اور جب تک ہمت نہیں نئی بیٹریاں لینے کی تو اپنے نام کی برکت سے ان کو ہی چلائے رکھ‘ میرے اللہ نے واقعی اتنا کرم کیا کہ وہ بیٹریاں جو الیکٹریشن نے کہا تھا فوراً تبدیل کریں پھٹ جائیں گی وہ تین مہینے تک چلیں جب تک نئی بیٹریاں لینے کا بندوبست نہیں ہوا۔ اسی طرح میں اپنی برکت والی تھیلی میں سورہ کوثر پڑھ کر پیسے رکھ دیتی ہوں اور اللہ کا اتنا کرم کہ ان پیسوں میں اتنی برکت ہورہی کہ مجھے بڑی سے بڑی رقم بھی کبھی بینک میں نہیں رکھنی پڑی بس تھیلی میں رکھ دیتی ہوں اللہ کا کوئی خاص کرم ہے کہ آج تک ایک پیسا بھی چوری نہیں ہوا۔

**وزن کم رکھنے کا راز:** مجھے میری ساتھی ٹیچرز اکثر پوچھتی ہیں کہ کون سا ٹوٹکہ آزما رہی ہو کیونکہ میرا وزن دن بدن کم ہورہا ہے۔ میں انہیں کہتی ہوں کہ میں جب بھی کھانا کھا کر فارغ ہوتی ہوں الحمدللہ کے بعد تین مرتبہ سورۂ قریش پڑھ لیتی ہوں‘ سورۂ قریش پڑھنے کی برکت سے میرا وزن دن بدن کم ہوگیا اور میں بالکل تندرست اور فٹ ہوگئی ہوں۔ اسی طرح کبھی بھی کسی قسم کی ٹریفک میں پھنس جاؤں میں سورۂ الم نشرح پڑھتی ہوں اور اتنا کرم ہوتا اللہ کا فوراً ٹریفک سے نکل آتے ہیں۔ جب سے سورۂ الم نشرح پڑھ رہی ہوں‘ زندگی میں دلی سکون اور اطمینان ہے دل کوئی غلط کام نہیں ہونے دیتا ہر بات کا مثبت پہلو دکھاتا ہے۔ کوئی غلطی کوتاہی سے فوراً رک جاتی ہوں توبہ کی توفیق دے دی ہے

ہمارے سکول میں حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ بہت سے لوگ پڑھ رہے ہیں اور آپ کے کہنے کے مطابق بہت سے لوگوں کو پڑھنے کے لیے بھی دیا ہوا ہے۔

**یہاں کسی ٹیچر کی شادی نہیں ہوتی:** ہمارے سکول میں مشہور تھا کہ یہاں پر کسی ٹیچر کی شادی نہیں ہوتی لیکن جب سے انہوں نے حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھنا شروع کیا‘ اللہ تعالیٰ نے اتنی رحمت کی اسی سال ہماری گیارہ سے بارہ ٹیچرز کی شادی ہوگئی۔ میری ایک ساتھی کولیگ کی والدہ کا اچانک بلڈ پریشر بہت ہائی ہوگیا ڈاکٹرز نے جواب دے دیا اور کہا کہ ان کی شریان پھٹ گئی ہے آپ بس دعا کریں اسی وقت اس کو اُونچی آواز میں حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھنے کے لیے کہا وہ بہت پریشان تھی اپنی والدہ کے لیے والد صاحب پہلے انتقال کرچکے تھے والدہ واحد سہارا تھیں وہ روتے ہوئے مسلسل حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھتی رہی اور اللہ تعالیٰ سے مانگتی رہی اللہ تعالیٰ کا شکر ہے ڈاکٹرز بھی حیران رہ گئے اور پوچھا کہ آپ نے ایسا کیا پڑھا یہ تو آپ کے ساتھ معجزہ ہوا ہے کہ آپ کی والدہ موت کے منہ سے واپس آئی ہیں۔ اسی طرح ہمارے سکول کی ٹیچر (ف) کے بھائی کا بھی اسی طرح بلڈ پریشر ہائی ہونے کے ساتھ ہی دماغ کی شریان پھٹ گئی اور ساتھ ہی ان کی نظر بھی متاثر ہوئی ان کو بھی حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھنے کو کہا اور ماشاء اللہ وہ بھی کچھ دنوں میں ہی بالکل ٹھیک ہوگئے۔

**نئی ٹیچر کی آمد اور برین ٹیومر:** ہمارے سکول میں چھ سات ماہ پہلے ایک نئی ٹیچر آئی ان کو Brain tumar تھا اس نے سابقہ سکول بھی اسی وجہ سے چھوڑا تھا کہ وہ کام کا بوجھ زیادہ نہیں لے سکتی تھی۔ وہ بریک ٹائم میرے ساتھ بیٹھی اپنے حالات نم آنکھوں کے ساتھ سنا رہی تھی تو میں نے اسے حوصلہ دیا اور اسے عبقری کا تعارف کروایا اور کہا کہ تم پورے یقین کے ساتھ تم پورے یقین کے ساتھ حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھنا شروع کرو۔ ابھی ایک مہینہ ہی پڑھا تھا اس نے ڈاکٹرز سے اپنے ٹیسٹ کرائے تو اللہ نے کافی رحمت کی اور رپورٹس کافی پازیٹو آئیں۔ اس کی ماہانہ ادویات کا خرچہ چالیس ہزار تھا۔ حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھنے کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے اب اس کا ایسا سبب بنا دیا ہے کہ ہر ماہ کے لیے ادویات بالکل مفت آتی ہیں اور ایک پیسہ بھی نہیں لگتا۔

**کمر کا ٹیومر کیسے ٹھیک ہوا جان لیجئے!:** گزشتہ دنوں ہماری ٹیچر (س) کی کمر پر ایک دانہ بن گیا جس کی وجہ سے وہ بہت زیادہ پریشان ہوگئی ساری علامات یہی ظاہر کررہی تھیں کہ یہ بھی ٹیومر ہے‘ ڈاکٹرز نے کہا کہ یہ ابھی ابتدائی سٹیج پر ہے آپ اس کا آپریشن کروالو اس نے میرے ساتھ بات کی تو میں نے اسے روحانی غسل کا کہا اور ساتھ ساتھ حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ کی تعداد بڑھانے کو کہا میں نے کہا کہ روحانی غسل اسی نیت کے ساتھ کرو کہ آپ کا یہ ٹیومر ختم ہورہا ہے۔ اس نے بھی پورے یقین کے ساتھ کرنا شروع کیا اور اللہ تعالیٰ کا کرم ایسا ہوا جب ڈاکٹرز نے دوبارہ دیکھا تو کہا کہ آپریشن کی ضرورت نہیں ہے انجکشن کے ساتھ ہی ہم یہ خون نکال دیں گے اور جب یہ خون لیبارٹری میں ٹیسٹ کے لیے بھیجا گیا ساری رپورٹس بالکل صحیح آئیں اور وہ اتنی خوش ہوئی کہ آتے ساتھ ہی میرا چہرہ چوم لیا کہ یہ آپ نے مجھے کیا بتادیا میری تو اب بس ہوگئی تھی اور اگر میں ٹھیک نہ ہوتی تو میرا اللہ تعالیٰ (نعوذ باللہ) سے بہت گلہ ہونا تھا اور میں نے سب کچھ پڑھنا چھوڑ دینا تھا لیکن اس روحانی غسل اور وظیفے نے تو جیسے جادو کردیا ہو۔

**بگڑے کام ایسے بنتے ہیں:** ہمارے سکول میں ایک ٹیچر (ع) تھی اس کی والدہ انتقال کرچکی تھی اور والد نے بھی اپنی بیٹی کو پاس نہیں رکھا‘ وہ اپنے بہن اور بہنوئی کے پاس پچھلے سات سالوں سے رہ رہی تھی اور شادی کے لیے مسلسل کوشش کررہی تھی لیکن کہیں بھی بات نہیں بنتی تھی پھر جب وہ ہمارے سکول آئی تو اسے حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھنے کو کہا‘ ماشاء اللہ سے کچھ ہی دنوں بعد اس کا رشتہ آیا اور ایک ہفتے میں اس کا نکاح ہوگیا۔ اس کے پاس اتنے پیسے بھی نہیں تھے کہ نکاح کے لیے لباس اور ہال کا انتظام کرسکے لیکن وہ کہتی میں نے یہی پڑھ کر اللہ سے مانگنا شروع کیا اور مجھے نہیں پتا اللہ نے کہاں سے سارا انتظام کروا دیا اور کچھ ہی عرصے بعد اس کے شوہر نے اسے انگلینڈ بھی بلا لیا‘ باہر جانے کے سلسلے میں ہی پاسپورٹ بنوانے کے لیے جب جانا تھا تب بھی حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھتی رہی اور ایک گھنٹے میں ہی ان کا پاسپورٹ بن گیا۔ اب وہ کہتی ہیں کہ مجھے کوئی بھی مسئلہ ہوتا ہے میں یہی پڑھتی ہوں اور میرے کام منٹوں میں ہو جاتے ہیں۔ ہمارے سکول میں ایک ٹیچر (ب) تھی جس کی بہن کے پیٹ میں پورے ایک بچے کی سائز کی تھیلی بن گئی ان کو یَاقَھَّارُ پڑھنے کے لیے دیا ڈاکٹرز نے ان کو بھی

آپریشن کے لیے کہا تھا لیکن وہ پورے گھر والے یقین سے یاقہار پڑھتے رہے اور کچھ ہی عرصے میں ان کی یہ تھیلی ختم ہوگئی ڈاکٹرز سمجھے کہ یہ کہیں سے آپریشن کروا کر آئی ہیں۔ لیکن یہ تو اللہ تعالیٰ کے نام کی برکت تھی۔

**گھر بھی مل گیا اور رشتہ بھی طے ہوگیا:** ایک اور ٹیچر (ف) کا بھی مسئلہ تھا کہ ان کے رشتے کا کہیں سبب نہیں بن رہا تھا اور ان کا ذاتی گھر بھی نہیں تھا وہ جس گھر کے لیے کوشش کررہے تھے اس کے لیے اتنے پیسے نہیں تھے کہ خرید سکتے (ف) نے بھی پورے یقین کے ساتھ حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھنا شروع کیا اور اللہ کے کرم اور رحمت سے نہ صرف کچھ ہی عرصے میں اس کا رشتہ طے پا گیا بلکہ ان کو گھر بھی مل گیا اور اللہ نے غیب سے مدد کی کہ بغیر کسی سے قرضہ لیے انہوں نے وہ گھر خرید لیا۔ میری دوست سے بھی بڑھ کر بہن (ن) جس نے مجھے عبقری سے متعارف کروایا ان کا رشتہ کہیں نہیں ہوتا تھا تقریباً ڈیڑھ سو سے زائد رشتے وہ دیکھ چکے تھے لیکن کہیں بھی بات نہیں بنتی تھی شیخ الوظائف نے ان کے بھائی کو کہا کہ بہن کی نیت سے 21 جمعرات پوری کرو اور ماشاء اللہ سے 21 جمعرات پر (ن) کی شادی ہوگئی اور بھائی نے جمعرات کا درس سن کر بہن کی شادی میں شرکت کی۔

اسی طرح حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ سے اللہ نے مجھ پر اور میرے گھر والوں پر اپنی بہت رحمت کی ہے گھر میں سکون ہے۔ لڑائی جھگڑے ختم ہوگئے ہیں گھر اور رزق میں اللہ تعالیٰ نے بہت برکت دی ہے۔ کوئی بھی مشکل ہو ہم یہ پڑھتے ہیں اور اللہ ایسے راستے کھولتا ہے کہ گمان میں بھی نہیں ہوتا۔

ہمارے سکول میں اور سکول کے علاوہ جو جو بھی حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھ رہا ہے سب کی کوشش ہوتی ہے کہ اس کے بعد جب بھی دعا کریں اس میں تسبیح خانے، درود محل آپ کا اور آپ کی نسلوں کا تصور کرکے دعا مانگتے ہیں میری بہن جب ڈرائیونگ کررہی ہوتی مسلسل حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھتی جاتی ہیں اور کہتی ہیں کہ اللہ تعالیٰ ایسے راستے کھولتے جاتا اور حادثات سے بھی بچاتا ہے۔ وضو کے تین گھونٹ پینے سے میری دوست کے بھائی کی ٹیچر کی بہت پرانی الرجی ٹھیک ہوگئی۔ **اولاد کی فرمانبرداری کیلئے آزمودہ:** اسی طرح ایک بزرگ کو رَبَّنَا ھَبْ لَنَا مِنْ اَزْوٰجِنَا وَ ذُرِّیّٰتِنَا قُرَّۃَ اَعْیُنٍ وَّ اجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِیْنَ اِمَامًا (فرقان 74) والی دعا بتائی' ان کی دو بیٹیاں تھیں جہاں بزرگ چاہتے تھے شادی نہیں کرتی تھیں اس دعا کی برکت سے نہ صرف وہاں شادی کے لیے راضی ہوگئیں' ان کی وہاں پچھلے سال شادی بھی ہوگئی انہی بزرگ کا بیٹا ان کے ساتھ دکان پر نہیں بیٹھتا تھا اس دعا کی برکت سے وہ بیٹا نہ صرف دکان پر بیٹھنا شروع ہوگیا بلکہ اس نے بزنس بھی سنبھال اور باپ کا فرمانبردار بھی بن گیا۔ سورۂ قریش کے پڑھنے سے ایک لڑکے نے 14 کلو وزن کم کیا وہ بھی صرف ڈھائی مہینے میں۔

**ناخن کاٹے دفن کیے اور پرانے سے پرانا جادو ٹوٹ گیا:** اسی طرح شیخ الوظائف نے ناخن کاٹ کر ایک تسبیح اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ کی پڑھنے کو کہا تھا اور ان ناخنوں کو بعد میں مٹی میں دفن کردیتے ہیں۔ یہ جس جس نے بھی کیا وہ کہتے ہیں اس سے پرانے سے پرانا جادو ٹوٹا ہے اور منفی اثرات ختم ہوتے ہیں اور ذہنی سکون ملتا ہے۔ ایسا لگتا کہ کوئی دل کو تسلی دے رہا ہے۔

**جن کی اولاد نرینہ نہ ہوتی ہو:** جن لوگوں کی اولاد نرینہ نہ ہوتی ہو اگر وہ نیت کرلیں کہ اگر ان کا بیٹا ہوا تو وہ اس کا نام نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے ناموں میں سے رکھیں گے تو اللہ پاک ان کو بیٹا عطا کرتا ہے اور یہ میرے جاننے والے دو لوگوں کے ساتھ ہوا بھی ہے۔ ان دونوں نے اپنے بیٹوں کے نام احمد اور محمد رکھا ہے۔ اسی طرح میری دوست (ن) نے نیت کی تھی کہ اگر میرا بیٹا ہوا تو اس کا نام عون محمد رکھوں گی اور اللہ تعالیٰ نے ان کو بیٹے سے نوازا۔

**متلاشیوں کی تلاش:** میرے ماموں کی 2 سال پہلے گاڑی چوری ہوگئی تھی بازار میں کھڑی کرکے گئے وہاں سے اٹھائی گئی حضرت جی میں ان کو متلاشی وظیفہ پڑھنا شروع کیا اور خود بھی پڑھنا شروع کیا۔ دوسرے ہی دن ان کو گاڑی کسی گلی میں کھڑی ہوئی مل گئی۔ اب گھر میں کوئی بھی چیز گم ہو جائے میں یہی وظیفہ پڑھتی ہوں اور چیز سامنے آجاتی ہے۔

سکول میں ایک ٹیچر کے پیپرز گم گئے تھے فائنل پیپرز اور دو دن کے بعد رزلٹ تھا اس نے سارا سکول چھان مارا لیکن پیپرز نہیں ملے میں نے اسے کہا تم متلاشی وظیفہ پڑھ کر ڈھونڈنا شروع کرو ان شاءاللہ پیپرز ضرور مل جائیں گے میں نے بھی پڑھ کر اس کے ساتھ ڈھونڈنا شروع کیا ابھی پڑھنا شروع ہی کیا تھا کہ پیپرز اللہ تعالیٰ نے سامنے لا دیئے وہ ٹیچر حیران رہ گئی اس جگہ پر اس نے بہت بار تلاش کیا تھا لیکن نہیں ملے لیکن اس کے پڑھتے ہی مل گئے۔ یہ ایک ٹیچر کے ساتھ نہیں ہوا تین چار ٹیچرز کے ساتھ ایسا ہوا۔

**جب فائل گم ہوگئی:** امی کی ہارٹ والے ڈاکٹر کی فائل گم گئی ہر طرف ڈھونڈ لی نہیں ملی' ڈاکٹر کے کلینک پر بھی پتا کروایا وہ کہتے نہیں یہاں نہیں ہے وہ فائل تھی بھی بہت ضروری پھر میں نے اور امی جی نے یہی متلاشی وظیفہ پڑھنا شروع کیا تو کلینک سے کمپاؤڈر کا فون آیا کہ آپ کی فائل ایک میڈیکل ریپ لے گئے تھے غلطی سے تو وہ آج واپس دے گئے ہیں آپ لے جائیں۔ میری بہن جس سکول میں پڑھاتی ہے اس سکول کی ہیڈ مسٹریس نے گزشتہ دنوں اسے بتایا کہ ان کے گھر کی چابیاں اور لاکرز کی چابیاں ان کے چھوٹے بیٹے نے بازار میں کہیں گرا دی ہیں۔ ان کے بہت اہم کاغذات لاکرز میں پڑے جو ان کو فوری چاہیے تھے' ہر طرف چابیاں تلاش کرلیں لیکن کہیں نہیں ملی بازار کی سڑکیں تک چھان لیں لیکن نہیں ملیں' میری بہن نے انہیں یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ والا وظیفہ بتایا اور کہا سارا دن سارے گھر والے کھلا پڑھیں۔ انہوں نے یہی متلاشی وظیفہ پڑھنا شروع کیا اور اس کے پڑھنے کی برکت ایسی ہوئی کہ اگلے دن رکشے والا آیا جس میں بیٹھ کر ان کا بیٹا گھر آیا تھا' وہ رکشے والا کہنے لگا یہ چابیاں رکشہ میں سے ملی ہیں کہیں آپ کی تو نہیں؟ یقین کی اصل بات ہے۔ وہ رکشہ مسلسل تین دن چلتا رہا لیکن پھر بھی اس کے اندر وہ چابیاں محفوظ رہیں اور جب رکشہ والے نے دوران صفائی دیکھیں تو اسے سب سے پہلے اسی گھر کا خیال آیا۔ یہ سب اللہ تعالیٰ

## 30 سال سے لیکوریا کیلئے یہ دوائی بنا رہا ہوں!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! بندہ ناچیز عرصہ 30 سال سے لیکوریا کیلئے یہ دوا بنا کر فی سبیل اللہ دے رہا ہوں' کاروبار کے حالات کبھی ایک جیسے نہ رہے مگر پھر یہ دوائی میں نے ہمیشہ مفت دی اور ان شاء اللہ جب تک زندگی ہے یہ عمل جاری رہے گا۔ یہ نسخہ میرے استاد حکیم سائیں محمد صدیق مرحوم اندرون موری گیٹ لاہور کا عنایت کردہ ہے۔ ھوالشافی: سپاری کاٹھی' مغز جامن' گوند کیترا' مائیں خورد' موچرس' عقرقرحا' اقاقیہ' پھٹکڑی سفید' گل انار' گل دھاوا ہم وزن' ماجو اور کچور آدھ حصہ (یعنی ایک جڑی بوٹی کا آدھا وزن)۔ تمام ادویات کو پیس لیں' دو ماشہ دوائی صبح خالی پیٹ گھڑے کے پانی کے ساتھ' دو ماشہ دوائی سہ پہر نیم گرم دودھ کے ساتھ' ایک ہفتہ کی دوائی 30 گرام تقریباً۔ (زاہد' لاہور)

کے نام کی برکت ہے۔ **پرندوں کو ہدیہ کرنے والا سورۂ اخلاص کا عمل:** میری ایک ساتھی ٹیچر کے بیٹے کی ٹیچر کا بہت زبردست ایکسیڈنٹ ہوا کہ گاڑی نہر میں جاگری ان کی حالت بہت نازک تھی' ڈاکٹرز بہت پریشان تھے زندہ رہنے کے بہت کم چانسز تھے۔ میں نے اور میری ساتھی کولیگ نے سورۃ اخلاص والا عمل پڑھ کر مچھلیوں اور پرندوں کو ہدیہ کر کے ان کو دعا کرنے کو کہا۔ اللہ اتنا کریم کہ اس نے ہماری سن لی اور ان ٹیچر کی جان بچ گئی۔ اب میں کسی بھی بہت مشکل میں ہوں تو یا کوئی بہت بڑی پریشانی ہو یا شیخ الوظائف سے ملاقات کے لیے ٹائم ہی کیوں نہ لینا ہو میں سورۃ اخلاص والا عمل پڑھ کر پرندوں کو ہدیہ کرتی ہوں اور اللہ کی رحمت ہو جاتی ہے۔ ایک بار ہمارے سکول میں ایک بچہ جھولے پر سے گرا اور اس کا سر پھٹ گیا' والدین نے جب اپنے بچے کا سنا تو وہ بہت غصے میں آگئے اور پریشانی کی وجہ سے رو رو کر ان کی حالت بری ہو گئی' ہم سب ٹیچرز نے اسی وقت سورۂ اخلاص والا عمل پڑھ کر بچے اور ان کے والدین کو ہدیہ کرنا شروع کیا اور تھوڑی ہی دیر میں وہ بچہ بالکل ٹھیک ہو گیا اور والدین کا غصہ بھی دور ہو گیا۔ **یا نافع پڑھتے جائیے اللہ بہتری کرے گا:** میرے بہنوئی نے گھر بنانے کے لیے زمین خریدنی تھی' میری بڑی بہن نے ان کو کہا کہ آپ سارے راستے یَانَافِعُ پڑھتے جائیے گا' اللہ تعالیٰ بہتری کرے گا' میرے بہنوئی سارے راستے یَانَافِعُ پڑھتے گئے ماشاءاللہ سے بہنوئی کو نہ صرف مناسب قیمت میں پوش ایریا میں پلاٹ ملا بلکہ اضافی جگہ بھی ملی جس میں میری بہنوئی کو تقریباً 30 لاکھ روپے کا منافع ہوا مطلب کہ یَانَافِعُ یعنی واقعی نفع دینے والا ثابت ہوا۔ ہم جب بھی بازار جاتے ہیں کوئی کپڑا خریدنے یا کوئی بھی چیز خریدنے تو مسلسل یا نافع ہی پڑھتے ہیں اس سے یہ فائدہ ہوتا کہ ایک تو چیز بہت مناسب قیمت میں مل جاتی ہے دوسرا کسی بھی قسم کی فضول خرچی سے بچ جاتے ہیں۔ **بہن کے شوہر کیسے نیک ہوئے؟ ضرور پڑھیے!** میری بڑی بہن (غ) کے شوہر بینک میں ملازمت کرتے ہیں۔ عرصے پہلے ان کو ناجائز طریقے سے پیسہ کمانے کی عادت پڑ گئی کہ اور گھر میں بہت پیسہ آنا شروع ہو گیا ساتھ ہی ساتھ گھر میں بیماری میں بھی اضافہ ہونے لگا اور لڑائی جھگڑے بڑھنے لگے۔ باجی مشترکہ فیملی میں رہتی ہیں۔ باجی اس صورتحال سے اس قدر پریشان تھی کہ میرے بچوں کے رزق میں حرام شامل ہو رہا ہے۔ وہ شیخ الوظائف کے پاس ملاقات کے لیے آئی تو آپ نے ان کو کالے کپڑے والا عمل دیا اور انڈوں کا صدقہ دینے کا کہا۔ اس عمل کے کرنے سے اللہ نے اتنی رحمت کی پہلے تو بھائی کو عمرہ کرنے کی سعادت حاصل ہوئی پھر وہ ساری ساری رات روتے اور توبہ کرتے تھے اور اللہ کریم سے دعا کرتے تھے کہ میری اس رزق سے جان چھڑوا دے اور اللہ نے رحمت کی بھائی نے اپنی ٹرانسفر دوسری برانچ میں کرالی جہاں ایسے رزق کی امید نہ تھی اور پھر اللہ تعالیٰ کی رحمت سے ان کے آپس کے تعلقات میں بھی بہت بہتری ہوئی۔ اب باجی کے شوہر پانچ وقت کے نمازی ہیں رات کو ایک بجے تہجد کے لیے اٹھ جاتے ہیں اور صبح تک جاگ کر عبادت کرتے ہیں۔ میری ساتھی کولیگ (ث) کی والدہ کو اچانک ڈاکٹر نے کہا کہ آپ کو شوگر ہو گئی ہے۔ سب نے پورے یقین کے ساتھ 2 انمول خزانے پڑھنے شروع کیے۔ سچے دل سے دعا کی اور جب رپورٹس کروائیں تو شوگر نام کی کوئی چیز نہیں تھی چھ مہینے والا ٹیسٹ بھی کرایا لیکن اس میں بھی شوگر بالکل ٹھیک تھی۔

**عبقری دواخانہ کے کراماتی تیل کے فائدہ:** میری ساتھی (ح) کی خالہ کو ٹانگ میں اتنی تکلیف رہتی تھی کہ لنگڑا کر چلنا شروع کر دیا تھا۔ ان کا نام ساری فیملی میں لنگڑی مشہور ہو گیا تھا (ح) نے اپنی خالہ سے کہا کہ میں آپ کو ایک تیل بھیجتی ہوں آپ روزانہ اس کی مالش شروع کریں ان شاء اللہ تعالیٰ ضرور فرق ڈالے گا۔ (ح) کی خالہ نے کراماتی تیل کی مالش شروع کی ایک ہفتے بعد ہی انہوں نے بالکل صحیح چلنا شروع کر دیا وہ خود اتنی حیران رہ گئی کہ ان کی تکلیف بالکل ختم ہو گئی اور وہ بالکل صحیح چلنا شروع ہو گئی اب (ح) کی خالہ ہدیتاً لوگوں کو کراماتی تیل دیتی ہیں اور اللہ تعالیٰ سب پر اپنا کرم کر دیتا ہے۔ (ح) کی بڑی بہن (ہ) بہت زیادہ ماڈرن تھیں' دین سے تعلق نمازوں تک تھا' وہ بھی باقاعدگی نہیں تھی' ان کے شوہر تو بس جمعے کی نماز پڑھتے تھے اور جب سے (ہ) باجی عبقری سے جڑی اور اعمال کرنے شروع کیے حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ اذان والا عمل، سورۂ قریش، سورۂ توبہ کی آخری آیات) جب سے پڑھنی شروع کی ہے ان کی زندگی ہی بدل گئی' حجاب کرنا شروع کر دیا ہے' نمازوں کی پابندی شوہر نے سنت طریقے پر ڈاڑھی رکھ لی ہے اور نماز بھی اب باقاعدگی سے پڑھتے ہیں گھر میں بھی بہت بہتری ہوئی ہے۔

میرے سکول کی ایک اور ٹیچر کے والد صاحب کے گزشتہ پچھلے بارہ سال سے ڈائیلاسز ہو رہے ہیں اور ان کی حالت بہت خراب رہتی ہے۔ اس ٹیچر کا نام (ن) ہے اور یہ قرآن کی حافظہ بھی ہے۔ والد صاحب کی بیماری کی وجہ سے ان کے روزگار کا سلسلہ بھی نہ ہونے کے برابر ہے۔ روزانہ پہلے سکول آتی ہے پیدل اور پھر شام کو مختلف گھروں میں جا کر قرآن کی تعلیم دیتی ہے۔ میں نے (ن) کو حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھنے کو کہا اس کے والد صاحب کے ہفتے میں چار بار ڈائیلاسز ہو رہے تھے حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھنے کی برکت ایسی ہوئی کہ یہ ڈائیلاسز کم ہو کر ہفتے میں تین بار ہونا شروع ہو گئی اسی طرح (ن) کے رزق میں بھی اضافہ ہوا۔ (ن) کی ایک بہن کی شادی ہوئی تھی اس کا شوہر کچھ بھی نہیں کرتا تھا اور روز بہن کو مار کر گھر سے نکال دیتا تھا گھریلو جھگڑے عروج پر تھے۔ (ن) نے بہن کی نیت کر کے حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھنا شروع کیا اور اللہ کا ایسا کرم ہوا کہ بہنوئی نے کام بھی کرنا شروع کر دیا اور گھریلو جھگڑے بھی بالکل ختم ہو گئے۔ (ن) اتنی شکر گزار ہے شیخ الوظائف کو بہت دعائیں دیتی ہے۔

میری چھوٹی بہن (ع) جب ایم بی اے کر رہی تھی تو ایک اسائنمنٹ جمع نہیں ہو رہی تھی۔ بار بار ٹھیک کراتی لیکن فرق نہیں پڑتا تھا' وہ ہر بار ریجیکٹ کر دیتے تھے۔ پھر (ع) نے بسم اللہ والا تعویذ بنا کر اس نیت سے کھایا تو اگلے ہی روز اسائنمنٹ منظور ہو گئی۔ میری بڑی بہن (ط) کا نکاح آج سے سات سال پہلے اپنی سے بڑی عمر کے آدمی سے ہوا' جن سے ہوا تھا ان کی پہلی بیوی انتقال کر چکی تھی اور دو بچے بھی تھے' وہ گزشتہ کئی سالوں سے امریکہ میں مقیم تھے' نکاح کے فوراً بعد ہی وہ واپس امریکہ چلے گئے اور کہا کہ کاغذات بنوانے شروع کر دیئے ہیں۔ آہستہ آہستہ میری بہن (ط) کے شوہر نے ان سے بات کرنا کم کر دی جب بھی کال کرتی میری بہن ہی کرتی وہ بہت کم رابطہ رکھتے تھے اور جب بھی بہن نے کاغذات کا پوچھا وہ ٹال دیتے تھے۔ پاکستان میں بھی سسرال والے میری بہن کو نہیں پوچھتے تھے بس نام کا رشتہ تھا۔ کوئی خرچہ وغیرہ بھی نہیں دیتے' میری والدہ کی پریشانی دن بدن بڑھتی جا رہی تھی میری والدہ اور اکلوتے بھائی نے بھی بہنوئی سے بات کی کہ آپ کب (ط) کو امریکہ بلا رہے ہیں لیکن کوئی تسلی بخش جواب آتا تھا نہ ہی خود واپس آتے تھے۔ پھر پانچ سالوں کے بعد جب وہ پاکستان آئے تو سب خاندان والوں نے ان پر رخصتی کے لیے دباؤ بڑھانا شروع کیا تب بھی وہ اس طرف نہیں آتے تھے۔ اور (ط) سے کہتے تھے کہ میں تمہارے قابل نہیں ہوں تم میرے

ساتھ کبھی خوش نہیں رہ پاؤ گی تم مجھ سے طلاق لے لو لیکن (ط) کا کہنا تھا پانچ سال کا رشتہ ہے' وہ اس بات کے لیے ذہنی طور پر بالکل تیار نہیں۔ پریشانی کی وجہ سے (ط) کی ذہنی حالت بھی خراب ہوتی رہی تو وہ شدید ڈپریشن میں جارہی تھی اسے لگتا تھا جیسے وہ بند گلی میں داخل ہوگئی اور نکلنے کا کوئی راستہ نہ ہو ہم سب گھر والے بھی بہت پریشان تھے کہ اب یہ کیوں واپس نہیں بلا رہے اب تو رخصتی ہو جانی چاہیے۔ پھر 25 اگست کو اچانک یہ خبر آئی کہ (ط) کے شوہر شکیل احمد نے اپنے دونوں بچوں سمیت خود کو گولی مارلی ہے۔ وہ وقت ہم سب گھر والوں کے لیے قیامت سے کم نہ تھا۔ (ط) کا چہرہ دیکھ کر سمجھ نہیں آتی تھی کہ اللہ تعالیٰ کی اس میں کیا بہتری ہوسکتی لیکن اس وقت تک ہم عبقری سے بھی جڑ چکے تھے اور مسلسل شیخ الوظائف کے بتائے ہوئے اعمال کررہے تھے شاید یہی ایک سکون کی جگہ تھی جس نے ہمیں رب کی رضا پر راضی کردیا۔ لیکن یہ معمہ آج تک حل نہ ہوسکا کہ شکیل بھائی نے خودکشی کیوں کی اور ساتھ میں اپنے دو معصوم بچوں کو بھی مار ڈالا۔ اس کے بعد (ط) کا میری والدہ اور ہم سب گھر والوں نے بھرپور ساتھ دیا لیکن غم ایسا تھا جو کچھ عرصے بعد (ط) کا کلیجہ کاٹنے لگتا تھا اور وہ ڈیپریشن میں چلی جاتی کہ آخر میرا کیا قصور؟ میرے ساتھ ایسا کیوں ہوا؟ پریشان ہم بھی تھے کہ اتنی اچھی اور ساری زندگی قربانی دینے والی بہن کے ساتھ یہ کیا ہوا۔ (ط) مسلسل روتی رہتی تھی اندر ہی اندر گھٹتی رہتی تھی کئی بار خودکشی کی کوشش کی طرف بھی سوچا لیکن اللہ کا شکر کے اس نے حرام موت سے بچائے رکھا۔

یہ کوئی اللہ کی خاص رحمت تھی کہ اس غم کے سالوں میں عبقری کا ساتھ نصیب ہوا اور میری کوشش ہوتی تھی کہ (ط) کی شیخ الوظائف سے ملاقات ہوجائے اور آپ کے بتائے ہوئے اعمال کرتی رہے۔ پھر وہ گھڑی بھی آئی جب (ط) کی شیخ الوظائف سے ملاقات ہوگئی۔ اس ملاقات نے (ط) کی زندگی کو ایک اور رخ دے دیا وہ ہر مہینے شیخ الوظائف سے ملاقات کے لیے ٹائم لینا شروع ہوگئی اور پچھلے مہینے کی ملاقات میں اس نے ایک سوال کیا کہ حضرت! میں بھی شادی کرنا چاہتی ہوں لیکن میرے لیے 60 سال کی عمر سے اوپر کے رشتے آتے ہیں کیا میرے لیے ایسے ہی رشتے آئیں گے؟ کیا مجھے ادھر ہی شادی کرلینی چاہیے؟ پتا نہیں وہ کون سا قبولیت کا لمحہ تھا کہ شیخ الوظائف نے (ط) کو دعا دی کہ کیوں پریشان ہوتی ہو' دیکھنا تمہاری عمر کے ہی رشتے آئیں گے اور وہ تم کو بہت عزت سے لے کر بھی جائیں گے کہ تم اپنے سارے غم بھول جاؤ گی اور لگتا ہے کہ آپ کی کہی ہوئی ایک ایک بات بلکہ ساری باتیں پوری ہورہی ہیں۔ پچھلے دنوں (ط) کے لیے ایک رشتہ آیا اور اس اتوار کو دوسری ہی میٹنگ میں اس کی بات بھی پکی ہوگئی ہے۔ بظاہر ان لوگوں نے (ط) کا رشتہ بہت عزت سے مانگا ہے اور لڑکا بھی (ط) سے صرف ڈیڑھ سال بڑا ہے جی یہ ضرور ہے کہ دوسری شادی ہے ان کی پہلی بیوی تین سال پہلے انتقال کرچکی ہے لیکن ان کے گھر والے اس بات پر (ط) کے انتہائی شکر گزار ہیں کہ (ط) نے بن ماں کے بچوں کے سر پر ہاتھ رکھنے کا سوچا ہے وہ کہتے ہیں اس بات کا دین ہم کبھی نہیں دے سکتے۔ رمضان سے پہلے (ط) کی شادی ہے۔ مجھے پتا ہے کہ یہ میری بوڑھی ماں کی پریشانی میں مانگی ہوئی دعائیں اور شیخ الوظائف کی دعاؤں کا ہی نتیجہ ہے۔ دعا کریں کہ میری والدہ کا دل (ط) کے لیے ہمیشہ ٹھنڈا رہے اور (ط) کو بھی اللہ اتنی آسانیاں دے اور آسانیاں تقسیم کرنے والا بنائے۔ (ط) پر اللہ تعالیٰ نے جو کرم اور رحمت کی اس کے لیے میری والدہ اور ہم سب آپ کے لیے تسبیح خانے اور آپ کی نسلوں کے لیے ہمیشہ کے لیے مقروض ہیں اور دل سے آپ کے لیے اور سارے نظام کے لیے دعائیں نکلتی ہیں اللہ آپ کو ہمیشہ خوش رکھے۔ (آمین)۔ جو ٹوٹکہ بتا رہی ہوں وہ میری دوست (ن) کے بھائی نے اپنی بہن کو بتایا اور بہت زیادہ کارآمد ہے۔ اس لیے اپنی ڈائری میں لکھ رہی ہوں۔ اس ٹوٹکہ کو میں نے خود پر بھی آزمایا ہے کہ اگر کسی کا ایکسیڈنٹ ہوجائے اور چوٹ اندرونی ہو' سوجن بھی ہو تو اس کے لیے پنساری کی دکان سے ''لال پھٹکڑی'' (سفید نہیں لینی) لے کر اسے توے کے اوپر کھل کرکے پیس لیں۔ اس کے بعد بہت تھوڑی سی مقدار کو کیپسول میں بھر ایک کیپسول صبح اور ایک شام کو اگر نیم گرم دودھ کے ساتھ استعمال کی جائے تو مریض صحت یاب ہوجاتا ہے اور سوجن بھی ختم ہوجاتی ہے۔ صرف دو سے تین دن استعمال کرنے سے کافی فرق محسوس ہوتا ہے۔

**دانتوں کے لیے:** یہ میری والدہ کا ٹوٹکہ ہے بہت عرصہ پہلے ان کو بھی کسی نے بتایا تھا یہ ٹوٹکہ انتہائی مفید ہے اور دانتوں کی ہر طرح کی تکلیف کیلئے لاجواب ہے بلکہ اسے پیسٹ کی جگہ پر روزانہ استعمال کیا جاسکتا ہے۔ میرے ماموں نے یہ استعمال کیا تو وہ کہتے دانتوں کی سکیننگ کی بھی ضرورت محسوس نہیں ہوئی۔ نسخہ یہ کہ دواخانے سے ''لوٹا سجی'' اور پھٹکڑی کو ہم وزن لے لیں۔ پھٹکڑی کو توے پر کھل کرلینا ہے۔ پھر دونوں چیزوں کو ہاون دستے یا گرائنڈر میں پیس لینا ہے اور پاؤڈر بنالینا ہے اس پاؤڈر کو پیسٹ کی جگہ استعمال کریں دانتوں کی ہر تکلیف کے لیے بہت مؤثر ہے۔

اس طرح ایک اور ٹوٹکہ میری والدہ بچپن سے ہمیں بہت زیادہ استعمال کراتی تھی۔ ٹوٹکہ یہ ہے کہ ''سہاگہ'' لے کر اسے توے کے اوپر پکا کر کھل کرلینا ہے پھر اسے چھان کر رکھ لیں اس سہاگے کو ایک چمچ شہد میں بالکل لکھ کے برابر ڈال کر نومولود بچوں کو دیں صرف ہفتے میں دو سے تین بار اس سے میری والدہ کے بقول بچہ بہت پھولتا ہے اور اس کی چھاتی بھی بالکل ٹھیک رہتی ہے۔ میں تو بچپن میں اپنے منہ کے چھالوں کے لیے استعمال کرتی تھی تو دو منٹ میں چھالے بالکل غائب ہوجاتے تھے۔

**ماہنامہ عبقری میں آنے والے ماہانہ مراقبہ کا فیض:** مراقبے سے جس قدر میں نے فیض پایا ہے میں بیان نہیں کرسکتی۔ اللہ تعالیٰ آپ کو سدا خوش رکھے جو آپ نے اس کی ترغیب کی۔ میرا ایک مراقبہ کا فیض پچھلے سال کے جولائی کے

## سردیوں میں میرے خاندانی ٹوٹکے آزمالیجیے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! سردیوں کے موسم میں ہمارے خاندانی نسخہ جات حاضر ہیں۔ گڑ کا حلوہ گرم گرم نزلہ زکام میں انتہائی مفید ہے۔ موسم سرما میں ہمارے گھر تو ہر دوسرے دن بنتا ہے۔ سردیوں میں (آتی جاتی سردی) نزلہ زکام گھیر لیتا ہے' مچھلی کے کیپسول دو عدد صبح یا شام پانی سے کھائیں۔ احتیاط: کھاتے وقت دودھ نہ پئیں۔ دیگر فوائد: گرم' طاقت' قبض کشا ہوتے ہیں۔ کھانسی جان نہ چھوڑ رہی ہو تو ایک نمک کی چھوٹی سی ڈلی لے کر اسے چولہے پر رکھیں' جب وہ سرخ انگارے کی طرح ہوجائے اسے آدھ گلاس پانی میں ڈال دیں' مکس ہونے پر پی لیں' یہ ٹوٹکہ صبح' دوپہر' شام نیم گرم پئیں۔ ان شاء اللہ کھانسی دو سے تین روز میں ہی ختم ہوجائے گی۔ نزلہ' زکام کی حالت میں چنے گرم گرم بھنوا کر ململ کے دوپٹے میں لپیٹ لیں اور سونگھیں پھر تھوڑے سے چنے تناول فرمائیں' دو تین روز صبح و شام کھائیں۔ پرہیز: ٹھنڈا پانی نہ پئیں۔ انتہائی لاجواب اور طاقت ور چیز ہے۔ اگر چائے/ قہوہ میں دو یا تین عدد لونگ ڈال دیں گے پھر چند منٹ بعد اسے پکا کر نوش فرمائیں۔ دانت درد رفو چکر ہوجائے گا۔ (ج، کراچی)



میگزین میں چھپ بھی چکا ہے۔ میرے والد صاحب کے انتقال کو دس سال سے زائد عرصہ ہو چکا ہے۔ میرے والد صاحب جب فوت ہوئے تو وہ مجھ سے ناراض تھے میں اپنی اس غلطی کی وجہ سے اندر ہی اندر گھٹ رہی تھی اور مر رہی تھی پھر مجھے کسی نے مراقبہ کرنے کو کہا۔ میں نے اعمال پڑھ کر مراقبہ پڑھنا شروع کیا تو میری ملاقات مراقبہ میں میرے والد صاحب سے ہوئی اور میرے والد صاحب نے نہ صرف مجھے معاف کر دیا بلکہ گلے سے بھی لگایا۔ حضرت جی! پہلے میں سمجھتی تھی کہ مراقبہ میرا وہم ہے اور میں خود اپنی سوچوں میں ایسا محسوس کر رہی ہوں کہ والد صاحب نے مجھے معاف کر دیا لیکن وقت کے ساتھ خواب میں بھی اس بات کی تصدیق ہوئی اور میں نے اس کے بعد اپنی زندگی میں وہ سکون محسوس کیا جو پہلے نہ تھا۔ مجھے ایسے لگتا تھا کہ میرے والد صاحب میرے قریب ہیں' میری ہر قدم پر رہنمائی کر رہے ہیں۔ میں روحانی طور پر بھی اپنے آپ کو مراقبہ کرنے سے بہت مضبوط محسوس کرتی ہوں اللہ تعالیٰ کا نور محسوس کرتی ہوں اللہ کریم کو اپنے بہت قریب محسوس کرتی ہوں۔ تب سے لے کر اب تک میری کوشش ہوتی ہے کہ میں مسلسل مراقبہ کروں اور اسے نہ چھوڑوں۔ مجھے اکثر مراقبے میں خوشبو محسوس ہوتی ہے اللہ کے نیک بزرگ نظر آتے ہیں اور وہ اپنا ساتھ ہونے کا احساس دلاتے ہیں۔ میں روحانی طور پر اپنے آپ کو بھی بہت سکون میں محسوس کرتی ہوں۔ گھر میں یا میری دوستوں کو یا اپنے پیاروں کو کوئی بھی تکلیف ہوں میں مراقبہ کر کے دعا کرتی ہوں اللہ سے کہ اس کا یہ مسئلہ اپنے نام کی برکت سے ٹھیک کر دے اور میرے بہت سے تجربات ہیں بھی ایسے کہ اگلے ہی دن ان کا مسئلہ حل ہو جاتا ہے مجھے نہیں پتا میں ٹھیک ہوں یا نہیں لیکن میں اللہ تعالیٰ سے دین میں استقامت مانگتی ہوں ہمیشہ اور مانگتی ہوں کہ میں کسی بھی وقت تکبر میں نہ آؤں۔ بہت بار مراقبے میں روضہ رسول ﷺ خانہ کعبہ اور اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے نام کی زیارت بھی ہوتی ہے۔ آسمان پر پھیلا ہوا نور اور پھر وہی نور مجھے اپنی لپیٹ میں لے لیتا ہے اور میرا دل اللہ اللہ کرنے لگتا ہے۔ مخلوق کی پریشانیاں دور ہوں' دعائیں کرتی ہوں۔

ایک مرتبہ جمعرات والے دن گھر میں انٹرنیٹ پر شیخ الوظائف کا لائیو درس سن رہی تھی' نو چندی کا درس تھا۔ درس کے بعد شیخ الوظائف نے ذکر کرانا شروع کیا تو نا معلوم میری کیفیت کیسی ہو گئی۔ میں نے محسوس کیا کہ میں جیسے سرسبز پہاڑوں اور چشموں کے درمیان ہوں بالکل جنت والا منظر وہاں آپ بیٹھے ہیں اور ذکر کروا رہے ہیں بہت سے لوگ سفید کپڑوں میں آپ کے سامنے بیٹھ کر اللہ کے ذکر کی تسبیح بیان کر رہے ہیں میں بھی ساتھ بیٹھ کر ذکر کرتی جاتی ہوں۔ تھوڑی دیر میں ایسے محسوس کرتی ہوں کہ آسمان سے کوئی نورانی مخلوق ہے اور جس نے آسمان پر ہمیں نور والی چادر سے ہم سب کو ڈھکا ہوا۔ اس مراقبے کے بعد میں نے اپنے اندر ایک روحانی سکون محسوس کیا۔ مجھے نہیں پتا کہ میں اپنے مراقبے میں کہاں تک صحیح ہوں مجھے قدم قدم پر آپ کی رہنمائی چاہیے۔ دعا کریں میں اپنی کسی غلطی کوتاہی کی وجہ سے اللہ والوں سے دور نہ ہوں ہمیشہ تسبیح خانے کی اور آپ کی چھاؤں میں رہنا چاہتی ہوں۔ (ڈائری ختم شد)

(ب۔ا، فیصل آباد)

## میرے حکمت خانہ کے کامیاب ٹوٹکے قارئین عبقری کے نام

میرا شعبہ حکمت ہے اور میں سندھ کے شہر ٹنڈو آدم سے لکھ رہا ہوں۔ درج ذیل تمام نسخہ جات ہمارے بڑوں اور میرے آزمودہ ہیں۔ بے شمار مریضوں پر آزمائے لاجواب پائے۔ اب میں عبقری کی بخل شکنی کی روایت کو اپناتے ہوئے یہ تمام نسخہ جات عبقری قارئین کی نذر کرتا ہوں۔ یقیناً قارئین ان مفید نسخہ جات کو قیمتی سمجھتے ہوئے ان سے استفادہ اختیار کریں گے۔ ایک اہم بات: ان نسخہ جات کو معمولی سمجھ کر نظر انداز ہرگز نہ کیجئے گا۔ یہ بہت قیمتی اور ان سے لوگ لاکھوں کما چکے ہیں۔ آپ بھی آزمائیے اور دعاؤں میں یاد رکھیں۔

**نسیان (بھول جانا):** دارچینی کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے جیب میں رکھیں اور دن میں تین چار ٹکڑے چبا کر ان کا رس چوستے رہا کریں۔ چند روز بعد قوت حافظہ غیر معمولی طور پر بڑھ جائے گی۔

**منہ کی بدبو:** یہ ایک ایسی بیماری ہے جس سے اچھا بھلا خوش شکل اور مجلسی آدمی احساس کمتری کا شکار ہو جاتا ہے اور لوگ اس کے پاس بیٹھنے سے گریز کرنے لگتے ہیں۔ ایسے اشخاص کو چاہیے کہ دن میں ایک دو مرتبہ سونف منہ میں ڈال کر چبایا کریں اس سے منہ کی بدبو دور ہو جائے گی۔ پسینہ کی بدبو کو دور کرنے کے لیے بھی یہ نسخہ مجرب ہے دن میں تین بار استعمال کریں۔ **آواز بیٹھ جانا:** سونف کو منہ میں ڈال کر چباتے رہنے سے آواز کھل جاتی ہے اور حلق کی خشکی دور ہو جاتی ہے۔ **خناق (گلا گھٹنا):** اصطلاح طب میں ایک شدید ورم کو خناق کہتے ہیں جو اعضائے حلق میں واقع ہوتا ہے جس سے مریض کھانے پینے بلکہ سانس لینے میں بھی دشواری ہوتی ہے۔ **اسباب:** نزلہ و زکام بگڑ جانے یا کسی خلط کی زیادتی سے یہ مرض وقوع پذیر ہوتا ہے۔ **علامات:** مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حلق میں کچھ اٹکا ہوا ہے بعض مرتبہ آواز بھی بند ہو جاتی ہے درد ہو کر بار بار کھانسی اٹھتی ہے۔ **ھوالشافی:** املتاس 4 تولہ کو آدھا سیر دودھ میں جوش دیکر مریض کو غرغرے کرائیں ان شاء اللہ آدھے گھنٹے کے اندر مریض روبصحت ہوگا۔ مجرب ہے۔ اگر حلق سے اندر بھی اتر جائے تو کوئی نقصان نہیں۔ **پیٹ کا درد:** معدہ بدن انسانی میں بہترین عضو ہے جس میں غذا جیسی ضروری چیز پکتی ہے۔ معدہ کا کسی مرض میں مبتلا ہو جانا گویا تمام بدن کے بیمار ہونے کے ہم معنی ہیں کیونکہ جو نقص معدہ میں ہوگا وہ غذا کے ذریعے تمام بدن میں پہنچ کر خراب اثر پیدا کرے گا' لہٰذا معدہ میں اگر ذرا سا بھی نقص ہو تو اس کو معمولی سمجھ کر خاموش نہیں ہونا چاہیے بلکہ اس کے علاج کا فکر کرنا چاہیے۔ آک کے پھولوں کے لونگ حسب ضرورت لے کر اس کے برابر وزن نمک سیاہ یا عام نمک جو گھروں میں استعمال ہوتا ہے اور مرچ سیاہ تینوں چیزیں ہم وزن لے کر کوٹ لیں اور رتی رتی کی گولیاں بنالیں۔ یہ اکسیر گولیاں بفضلہ تعالیٰ پیٹ درد، بھوک نہ لگنا، ہیضہ کھٹے ڈکار آنا، کھانسی وغیرہ کے لئے لاجواب ہیں۔

**جگر کی بیماریاں:** وجود انسانی میں جگر بہت اہم عضو ہے اس میں ہی خون پیدا ہوتا ہے جس سے تمام بدن کی پرورش ہوتی ہے۔ جگر کی بیماریاں تو بہت سی ہیں لیکن ہم یہاں صرف ایک بیماری جس کو طب یونانی والے یرقان اور عام لوگ پیلیا کہتے ہیں کا علاج تحریر کر رہے ہیں۔

(۱) مولی کے سبز پتے لے کر عرق نکال لیں جوان آدمی کے لیے آدھا سیر عرق روزانہ کافی ہے اس میں موٹی شکر (چینی یا مصری) اس قدر ملا لیں کہ کافی میٹھا ہو جائے اب اس کو باریک ململ کے کپڑے سے چھان لیں اور پھر پلائیں۔ بس پلاتے ہی مریض کو اس قدر فرحت ہوگی کہ وہ خود کہہ اٹھے گا کہ مجھے اب فائدہ ہو گیا ہے۔ بھوک خوب اچھی طرح لگے گی دست بھی آئیں گے۔ مرض دن بدن گھٹتا جائے گا یہاں تک کہ سات روز میں بفضلہ تعالیٰ مرض یرقان (ہیپاٹائٹس اے) کا نام ونشان بھی باقی نہ رہے گا۔ (۲) گاجر کا پانی نکال لیں دس تولہ ہو اس میں ایک تولہ مصری ملا لیں روزانہ

صبح وشام پلائیں۔

**سینے کا لٹک جانا:** پوست انار (ناسپال) ایک سیر، مازو آدھا پاؤ دونوں کو نیم کوب کرکے چارگنا پانی میں جوش دیں جب ایک سیر پانی باقی رہے تو تلوں کا تیل ایک سیر ڈال کر پکائیں جب ایک سیر پانی جل کر صرف تیل باقی رہ جائے تو اس کو صاف کرکے رکھیں اور روزانہ صبح وشام صبح وشام مالش کریں۔

**خارش اندام نہانی:** گندھک آملہ سار 25 گرام، گھی دیسی 5 تولہ دونوں کو کڑچھی میں ڈال کر نرم آگ پر رکھیں جب ساری کڑچھی جھاگ بن جائے تب اتارلیں اور سرد ہونے پر گھی اور گندھک علیحدہ علیحدہ کرلیں۔ اس گھی کو اندام نہانی میں لگائیں اور گندھک 4 رتی دودھ سے دن میں ایک بار کھلائیں بفضلہٖ آرام آجائے گا اور قیمتی سے قیمتی نسخے فیل ہوجائیں گے۔

**سراعت انزال:** کیکر (ببول) کی کچی پھلیاں جن میں ابھی بیج نہ پڑا ہو لے کر سایہ میں خشک کرکے سفوف بنالیں اور اس سفوف کے ہموزن مصری ملالیں صبح وشام 6 ماشہ دودھ کے ہمراہ لیں کم ازکم ایک ماہ استعمال کریں۔ شرطیہ نسخہ ہے۔

**طاقت ور معجون:** زردی بیضہ مرغ 40 عدد۔ مال کنگنی ایک سیر۔ لونگ۔ جائفل۔ مغز اخروٹ۔ موصلی سفید ہر ایک سوا تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ پرانا گڑ ایک سیر۔ سب چیزوں کو کوٹ کر آپس میں ملالیں 6 ماشہ سے 2 تولہ تک صبح وشام استعمال کریں۔ اس سے قوت حافظہ غضب کی ہوجاتی ہے۔ یہ بہت حیرت انگیز طور پر مقوی باہ ہے۔ اگر بلغم پیدا کرنے والی اشیاء سے پرہیز کیا جائے تو اس کی مداومت سے جوانی کے دنوں میں سفید شدہ بال بھی ازسرنو سیاہ ہوجاتے ہیں اور بدن کندن کی طرح چمکدار ہوجاتا ہے۔ **طاقت کا خزانہ:** ایک ہلیلہ کابلی کو باریک سفوف بناکر تین گنا زیادہ شہد ملاکر چالیس روز تک ایک عدد کے حساب سے روز کھائیں۔

**سفوف برائے مردانہ امراض:** اسگندھ ناگوری، بدھارا، ستاور ہموزن لیں اور ان کے ہموزن مصری ملاکر سفوف بنالیں ایک تولہ صبح وشام دودھ سے لیں۔ ان شاء اللہ مرد حضرات کے جملہ امراض میں بہت ہی اکسیر ہے۔

**جسم میں طوفانی طاقت لانے والی واحد مجرب دوا:** بھلانوہ 5 تولہ، کالے تل 10 تولہ، زردی مرغ 12 عدد، سم الفار 6 ماشہ، شنگرف ایک تولہ۔ پہلے شنگرف اور سم الفار کو سفوف بناکر انڈوں کی زردی میں کھرل کرلیں۔ پھر تل اور بھلاوہ کوٹ کر ملالیں اور اس میں 5 تولہ دیسی گھی ڈال کر پتال جنتر سے تیل نکال لیں۔ یہ تیل 4 رتی خوراک مکھن سے دیں۔ یہ نسخہ حکیم شیخ محمد عابد انصاری سیوہانی رحمۃ اللہ علیہ شاہی طبیب یمن کا ہے۔ موصوف نے 1841ء میں مدینہ منورہ میں وفات پائی۔

**جسم سے تیزابیت کو ختم کرنے کا نسخہ:** دھنیا خشک اور زیرہ سفید ہموزن کا سفوف بنالیں۔ 6 ماشہ ہمراہ قہوہ سونف وگل سرخ کے لیں۔ کھاتے ہی جسم سے تیزابیت کو ختم کردیتا ہے جلن، گھبراہٹ، عظم قلب بوجہ تحلیل کے لئے بے حد مفید ہے اور سوزاک کے لئے بھی اعلیٰ درجے کی دوا ہے۔

**غدی اعصابی ملین:** نوشادر ٹھیکری 4 تولہ، سونٹھ 4 تولہ، کالی مرچ 2 تولہ، ریوند خطائی 6 تولہ، سنا مکی 6 تولہ سب کو سفوف بناکر بڑے چنے کے برابر گولیاں بنالیں (یا ایک ماشہ کا کیپسول بھرلیں) ایک تا دو گولی دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ یا نیم گرم پانی سے دیں۔ ترش وتیزاب سے ہونے والے علامات کے لئے بے حد مفید ہے۔ کینسر، تپ دق اور یرقان کو دور کرنے کے لئے اعلیٰ درجہ کی دوا ہے۔

**دافع ملیریا (نوبتی بخار۔ تپ لرزہ):** ہڑتال ورقیہ ایک تولہ، پھٹکڑی سفید 2 تولہ۔ دونوں کو پیس کر ملالیں اور توے پر رکھ کر نیچے آگ جلائیں جب بریاں ہوجائے تو اتار کر پیس لیں۔ سبزی مائل (برنگ زرد سنہری) ہوگا۔ ملیریا کے لئے اکسیر اور تریاق ہے۔ ایک رتی سے تین رتی تک خوراک تین مرتبہ دن میں کسی بھی شربت سے دیں۔

**عرق النساء۔ وجع المفاصل اور ہر ایک درد کے لئے:** ستاور، سونٹھ، اسگندھ ناگوری، مصبر، ہر ایک ایک تولہ سب کا سفوف بناکر گھیکوار کے دو تولہ رس میں چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ صبح وشام ایک ایک گولی پانی سے لیں۔ کوڑیوں کی دوا سے موتیوں کے فوائد دیکھیں۔

**نزلہ وزکام:** بھنے ہوئے چنے سات عدد اور مرچ سیاہ ایک عدد نہار منہ چبالیں۔ چار یوم کے بعد چنے بریاں چودہ عدد اور دو عدد مرچ سیاہ شروع کریں۔ ایک ہفتہ کے بعد چنے بریاں اکیس عدد فلفل سیاہ تین عدد۔ دو ہفتہ تک اسی طرح اس عمل کو کرتے رہیں انشاء اللہ خدا کے فضل سے دوتین ہفتہ کے عرصہ میں مدت کا نزلہ وزکام کافور ہوگا۔ **نوٹ:** جو فضلہ حلق کی طرف آئے اس کو نزلہ کہتے ہیں اور جو ناک کے راستہ خارج ہو اس کو زکام کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ نزلہ زکام سے زیادہ تکلیف دِہ اور خطرناک ہوتا ہے کیونکہ اس کا زہریلا مادہ اندر گرنے سے طرح طرح کی بیماریاں پیدا کرتا ہے۔

**پتھری مثانہ:** ریوند چینی حسب ضرورت لے کر باریک پیس لیں دو ماشہ سے چار ماشہ تک پانی کے ہمراہ دیا کریں۔ بڑی مجرب ہے۔

**ممسک:** سم الفار سفید اور طباشیر ہموزن کو 16 پہر (۳۱ گھنٹے) کھرل کرکے محفوظ رکھیں عصر کے وقت ایک چاول کے بقدر پتاشہ میں ڈال کر کھالیں۔ اوپر سے دودھ جتنا دل چاہے پی لیں۔ بے حد امساک پیدا کرتا ہے۔

**مقوی باہ:** بلادر ایک عدد کو 2 تولہ گھی میں جلائیں۔ جب جل جائے تو بلادر کو نکال لیں۔ اس گھی میں ایک انڈہ مرغ بریاں کریں ہر روز ایک انڈہ کھائیں۔ گھی کا استعمال زیادہ کریں ایک ہی ہفتہ میں ناقابل ضبط قوت باہ پیدا ہو جائے گا۔ (یونس قادری‘ ٹنڈو آدم‘ سندھ)

## 78 سال پرانی ڈائری سے لیے گئے نسخہ جات عبقری قارئین کے نام

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں گزشتہ چار سال سے عبقری کا قاری ہوں‘ مجھے حکمت کا بہت شوق ہے‘ میرے پاس 78 سال پرانی ڈائری ہے۔ جس میں سے چند آزمودہ نسخہ جات میں قارئین عبقری کی نذر کرتا ہوں۔ یقیناً قارئین ان پرانے رازوں سے خوب مستفید ہوں گے۔

**برائے بواسیر خونی:** تلسی کے بیج ایک تولہ گائے کے دہی کے ساتھ سات روز تک صبح کے وقت کھلادیں اور کھٹائی اور بادی چیزوں سے پرہیز کرائیں۔

### تھوڑا مشکل ضرور مگر ناقابل یقین طاقت

یہ نسخہ تمام اعضائے رئیسہ کیلئے انتہائی مجرب ہے۔ بنانا شاید مشکل ہو یا کسی مخلص حکیم سے بنوالیں اور پھر زندگی کی بہاریں دیکھیں۔ کمزور اور بزرگ حضرات ضرور استعمال کریں۔ ھوالشافی:: شاخ مرجان ایک تولہ، عقیق سرخ ایک تولہ، زمرد ایک تولہ، لاجورد ایک تولہ، سنگ یشب ایک تولہ، یاقوت یمانی پانچ تولہ، سب کو کوٹ کر اتنا باریک کریں کہ کپڑے میں سے چھن جائے اب کپڑے میں سے نکلا ہوا سارا مواد ایک چائے کے کپ میں ڈال کر گھیکوار کے تازہ پانی سے بھردیں گل حکمت کرکے 5 کلو اوپلوں کی آگ دیں پھر نکال کر اسی طرح بدستور 8 بار آنچ دیں گھیکوار سے اکسیر تیار ہے صرف دو چاول خوراک ہے دودھ سے رات کو یا صبح نہار دوا المسک سادہ ہے۔ (ج، حیدرآباد)

**سوزاک:** رال سفید، الائچی خورد، بروزہ، کتیرا ہر ایک تین تولہ کوٹ چھان کر سفوف تیار کرلیں اور خوراک چھ ماشہ ہمراہ لسی یا دودھ استعمال کریں انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

**سان روگ:** بوقت تولید اطفال بعد نال کاٹنے کے فوراً بعد ایک رتی کستوری دوا سے ببول کے کوئلہ کے ساتھ پیس کر نال کے مقام پر لگا دیں بچہ اس مرض سے محفوظ رہے گا۔

**برائے دمہ:** میٹھا تیلیلہ ایک تولہ، نوشادر 8 تولہ مولی کے پانی میں گھول کر کے جوہر اڑا دیں خوراک رتی صبح اور رتی شام آب تازہ یا شربت اعجاز کے ساتھ دیں۔ نوٹ: خالی معدہ میں استعمال منع ہے۔

**ایام حیض میں تکلیف یا بے قاعدگی رفع کرنے کے لیے:** ریوند چینی اعلیٰ قسم ایک تولہ سفوف مثل غبار کرلیا جائے اور اس کی تین تین ماشہ کی چار پڑیاں بنالیں۔ ایک پڑیا صبح اور ایک شام 4 تولہ شربت بزوری کے ساتھ ایام حیض شروع ہونے سے تین روز قبل دینی چاہیے اور دوران حیض میں دوا کا استعمال نہ ہونا چاہیے۔ اگر ان ایام میں تکلیف ہو تو عرق بادیان عرق مکوہ پلائیں اور ضرورت ہو تو دو ماہ یا تین ماہ بھی اسی طرح استعمال کرایا جائے۔

**دردشقیقہ:** گائے کا دودھ اور گھی ملا کر پلانا دردشقیقہ کو فوراً بند کرتا ہے۔

**برائے یرقان:** اونگھا المعروف پٹھکنڈہ بوٹی کے برگ مثل سرمہ کے لگانا تین یوم میں صحت عطا کرتا ہے انتہا ایک ہفتہ تک واسطے ایسے یرقان جس سے تمام بدن کمزور ہوگیا ہو۔

**امراض دماغ:** گورکھ پان ایک تولہ، مرچ سیاہ 5 عدد، الائچی 5 عدد، مغز بادام 20 عدد گھوٹ کر پلائیں۔

**بواسیر:** بواسیر کے لیے بھی گورکھ پان تریاق ہے چنانچہ یہ بوٹی ایک تولہ مرچ سیاہ 5 عدد رگڑ کر پینے سے دو تین روز میں بہت نفع ہوتا ہے دو تین ہفتہ تک استعمال کرنے سے بواسیر کو بالکل آرام ہوجاتا ہے۔

**درد قولنج:** 9 ماشہ بوٹی گورکھ پان، زنجبیل 3 ماشہ دونوں کو گھوٹ کر چھان کر حسب ذائقہ نمک ملا کر پینے سے درد قولنج کو نفع ہوتا ہے۔

**آتشک:** آتشک کے واسطے گورکھ پان 2 تولہ مع مرچ سیاہ 5 عدد گھوٹ کر تین چھٹانک پانی ملائیں اور چھان کر پئیں تو سات یا دس دن میں آتشک درد ختم ہوجائے گی۔

**عام صحت:** اگر گورکھ پان کے پتوں کو پانی میں جوش دیں تو پانی کا رنگ لال سرخ ہوجاتا ہے اسے چھان کر مصری ملا کر پینے سے بڑا لطف آتا ہے۔ اس کا ذائقہ چائے سے کم نہیں سخت گرمیوں میں بھی اس کا استعمال نفع بخش ہے اس کے استعمال سے چائے سے پیدا شدہ تمام خرابیاں دور ہو جاتی ہیں۔ اس کو پی کر سخت جسمانی کام کریں تو بھی تکان کم محسوس ہوتی ہے۔

**کان کی تکلیف کیلئے سو سال پرانا نسخہ:** ماہنامہ عبقری کے لیے مزید کچھ خاص نسخہ جات جو میرے علم میں ہے۔ حکیم محمود خان کے بڑے بیٹے اور حکیم اجمل خان کے بڑے بھائی جناب حکیم عبدالمجید خاں اپنے وقت کے بڑے قابل طبیب تھے۔ ان کے ایک سردار دوست کی جوان بیٹی کے کان میں شدید درد ہورہا تھا تو اس کو لے کر حکیم صاحب کے پاس پہنچے اور کہا کہ بیٹی کی ناقابل برداشت تکلیف نہ دیکھی جاسکتی تو آپ کو زحمت دینے کے لیے حاضر ہونا پڑا۔ آپ نے کان کو بغور دیکھا اور فرمایا ایک چھوٹی سی پھنسی اپنا زور دکھا رہی ہے۔ اسی وقت حکیم صاحب نے نسخہ لکھا: ھوالشافی: گل بابونہ، ملوخشک، برگ نیم ہر ایک چھ ماشہ پانی میں جوش دے کر اس کی بھاپ لیں اور اس کپڑے میں دوا بھگو کر اردگرد سینک دیں۔ مولی کا پانی چھ ماشہ میں اجوائن چھ ماشہ پکا کر چھان کر رکھ لیں اور ہر ایک گھنٹہ کے بعد نیم گرم (حسب برداشت) دو دو قطرے ڈالیں' ان ادویات سے بہت سکون ہوا۔ دوسرے دن جب پھنسی پھوٹ گئی اور مواد خارج ہوا تو درد بالکل جاتا رہا۔ حکیم صاحب نے کان دھلوا کر روغن کمیلہ نیم گرم دن میں تین بار ڈالنے کے لیے بتایا۔ تین چار دن کے بعد زخم بھر گیا اور مریضہ بالکل ٹھیک ہوگئی یہ تقریباً 100 سال پہلے کی بات ہے۔ حکمت کی ستر سال پرانی کتب سے یہ نسخہ لیا ہے۔

**برگد کی لکڑی سے بواسیر کا علاج:** برگد کی لکڑی جلا کر اس کا کوئلہ کام میں لایا جاتا ہے اور یہ زیادہ تر بواسیر میں استعمال کی جاتی ہے اس کے دو نسخے درج ذیل ہیں:۔

(۱) بواسیر کے واسطے اس کی لکڑی کو جلا کر کوئلہ بنالیں اور اس کوئلہ کو باریک پیس کر تین تین ماشہ کہ پڑیا بنالیں، صبح و شام ایک ایک پڑیا تازہ پانی کے ساتھ استعمال کرتے رہیں۔ خونی بواسیر کی شکایت رفع ہوجائے گی۔

(۲) مکھن کو ایک سو ایک بار دھو کر اس میں ان کوئلوں کو باریک پیس کر حسب ضرورت شامل کریں مرہم تیار ہوجائے گی صبح و شام قضائے حاجت سے فارغ ہونے کے بعد مسوں پر یہ مرہم لگائیں مسے بہت جلد مضمحل ہوجائیں گے اور بواسیر ختم ہوجائے گی۔

**مردانہ امراض کیلئے:** جو شخص برگد کے دودھ کے قطرے درج ذیل ترتیب سے روزانہ پتاشہ پر ڈال کر کھائے تو ایک ہی ہفتہ میں سوزاک' جریان اور سرعت انزال دور ہوجائے گی۔

ترکیب نسخہ: پہلے دن ایک قطرہ برگد کے دودھ ایک پتاشے پر ڈال کر کھائیں۔ دوسرے دن دو قطرے' تیسرے دن تین قطرے' چوتھے دن چار قطرے اسی طرح ساتویں دن سات قطرے برگد کے دودھ کے پتاشے پر ڈال کر کھانے ہیں۔

**زخموں کے لیے:** یہ 1938ء کی ڈائری میں نسخہ لکھا ہوا تھا قارئین کی نذر:۔ برگد کے زردی مائل پتے جلا کر ان کی راکھ موم اور گھی میں ملا کر بطور مرہم زخم پر لگائیں زخم بہت جلد بھر جائے گا۔

**جنھیں نیند نہ آتی ہو ان کیلئے 90 سال پرانا آزمودہ نسخہ:** سونف 6 چھ ماشہ کو نیم سیر پانی میں جوش دیں جب آدھ پاؤ باقی رہے تو اس میں ایک پاؤ گائے کا دودھ اور ایک تولہ گائے کا دیسی گھی تھوڑا سا میٹھا ملا کر پلایا کریں۔ بے خوابی میں بہت مفید پایا گیا ہے۔

**نظر اور دماغ:** سونف پاؤ بھر کو بہت باریک پیس کر اس میں دیسی کھانڈ (شکر) مساوی وزن اور گائے کا گھی پاؤ بھر ملا کر چینی یا مٹی کے روغنی برتن میں رکھیں اور اس میں سے صبح شام ایک تولہ کے حساب سے گائے کے دودھ کے ہمراہ استعمال کریں جب تک مرض ٹھیک نہیں ہوتا استعمال جاری رکھیں نظر اور دماغ طاقتور ہوجائے گا۔

(امجد حسین قادری، اسلام آباد)

**سالہا سال پرانے طبی و روحانی راز قارئین عبقری کے نام**

محترم قارئین! میں ماہنامہ عبقری گزشتہ چند سالوں سے مسلسل پڑھ رہا ہوں۔ اس شمارہ کا ہر لفظ لاکھوں سے قیمتی ہے۔ اس میں چھپے نسخہ جات اور وظائف سے بے شمار صحت یاب ہوچکے اور بے شمار ہو رہے ہیں۔ میرے پاس بھی سالہا سال پرانے طبی و روحانی نسخہ جات ہیں وہ تمام کے تمام قارئین عبقری آپ کی نذر کرتا ہوں۔ یقیناً آپ بھی بخل شکنی کرتے ہوئے اپنے آزمودہ نسخہ جات ماہنامہ عبقری کیلئے پیش کردیں گے جو بلاشبہ لاکھوں کا فائدہ اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ ہوگا۔

**طاقت کیلئے اکسیر نسخہ:** معجون عنبری دو کلو، کیکر کی کچی پھلیاں

جن میں بیج نہ ہوں آدھ کلو، کچے کاٹھے بیر ایک پاؤ لے کر بھیڑ کے سات کلو دودھ میں کھویا مار لیں اور اس میں کستوری خالص ایک تولہ، روغن زیتون ایک چھٹانک، روغن کلونجی ایک چھٹانک، روغن بادام ایک چھٹانک، روغن السی ایک چھٹانک، دودھ برگد تین تولہ، سلاجیت اصلی 2 تولہ، ریگ ماہی 2 تولہ، لونگ 2 تولہ، مازو ایک تولہ، دارچینی 8 تولہ، زعفران کشمیری 2 تولہ، نک چھکنی ایک تولہ، گوند کیکر ایک تولہ، ورق نقرہ 2 تولہ، جوز بوا 2 تولہ، جلوتری ایک تولہ، بہمن سفید ایک تولہ، عقرقرحا 5 تولہ، ثعلب مصری 2 تولہ، منقیٰ 50 عدد، مصطگی رومی 2 تولہ، موچرس 2 تولہ، طباشیر ایک تولہ اور شہد خالص ایک پاؤ ملا کر معجون تیار کریں۔ یہ معجون استعمال کرنے سے پٹھوں میں اتنا کرنٹ آجاتا ہے کہ بوڑھا مرد بھی نوجوان بن جاتا ہے۔ ہفتہ میں صرف ایک بار استعمال کریں کیونکہ روزانہ آدمی معجون برداشت نہیں کر سکتا اور غیر شادی شدہ مرد یہ معجون ہرگز استعمال نہ کریں۔ شوگر کے مریض بھی یہ معجون استعمال کر سکتے ہیں کیونکہ معجون میں چینی کی بجائے شہد استعمال ہوتا ہے۔

**گردہ کی پتھری کیلئے:** تربوز عام ملنے والا پھل ہے لیکن گردہ مثانے کی پتھری ختم کرنے میں اس کا کوئی ثانی نہیں جس کے متعلق نور کائنات ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یہ مثانہ کو دھو کر صاف کر دیتا ہے باہ میں اضافہ کرتا ہے۔ پھر فرمایا کھانے سے پہلے تربوز کا استعمال پیٹ کو دھو کر صاف کر دیتا ہے اور وہاں کی بیماریاں کو بھی دور کرتا ہے۔

**قوت حافظہ کیلئے:** کدو یعنی لوکی عام ملنے والی سبزی ہے جس کا ذکر قرآن پاک میں بھی ملتا ہے جس کے متعلق آقا ﷺ کا فرمان ہے کہ ”لوکی زیادہ کھایا کرو کیونکہ یہ دماغ کو قوت دیتا ہے“

**کمزور جسم کو طاقتور، صحتمند اور خوبصورت بنانے کیلئے:** جسم کو طاقتور بنانے کیلئے چقندر کا استعمال کریں‘ قدرت نے اس سبزی میں ایک خاص صفت پیدا کی ہے جو کہ بھوک بڑھاتی ہے غذا کو ہضم کرتی ہے معدہ اور جگر کو تقویت بخشتی ہے۔ دل کو فرحت دیتی ہے۔ خون میں سرخ ذرات کا اضافہ کرتی ہے اور کمزور جسم کو طاقتور، صحتمند اور خوبصورت بناتی ہے اس کے متعلق آقا ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ سے فرمایا تم ابھی بیماری سے اٹھے ہو اور کمزور ہو لہٰذا زیادہ کھجوریں نہ کھاؤ، چقندر اور جو کا کھانا کھاؤ یہ تمہارے لئے مفید ہے۔ حکیم بقراط اور بوعلی سینا نے برسوں قبل چقندر جسم کو طاقتور صحت مند اور خوبصورت بنانے کیلئے مفید قرار دیا۔ ورلڈ ہیلتھ آرگنائزیشن کے ریسرچ کے مطابق چقندر سب سے زیادہ طاقت رکھتا ہے۔

**بواسیر کے لیے:** بواسیر کی بیماری کے دوران انجیر استعمال کریں، قرآن پاک میں ارشاد ہے ”قسم ہے انجیر کی اور قسم ہے زیتون کی اور طور سینا کی اور اس امن والے شہر کی ہم نے انسان کو بہترین انداز کیساتھ پیدا کیا“۔ انجیر کے متعلق حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ ”یہ جنت کا میوہ ہے اس میں کوئی شبہ نہیں اسے کھاؤ یہ بواسیر کو کاٹ کر پھینک دیتا ہے“۔ اس طرح زیتون اور کلونجی ایسی ہی صفات سے بھرپور ہے۔ زیتون کے متعلق آقا ﷺ نے فرمایا کہ تمہارے لیے زیتون کا تیل موجود ہے اسے کھاؤ اور بدن پر مالش کرو۔ یہ بواسیر میں فائدہ دیتا ہے، کلونجی کے متعلق آقا ﷺ نے فرمایا کہ کلونجی میں موت کے سوا ہر بیماری کا علاج ہے۔ انجیر، زیتون، کلونجی کے استعمال سے خونی و بادی بواسیر کا حتمی علاج ہوتا ہے کیونکہ یہ پھل اور کالے دانے ام الامراض کا خاتمہ کرتے ہیں جس کی وجہ سے خونی بادی بواسیر ہمیشہ کیلئے خود بخود ختم ہو جاتی ہے۔

**دل کی دھڑکن کیلئے:** تربوز کا مغز ایک تولہ پانی میں گھوٹ چھان کر مصری یا کھانڈ سے میٹھا کر کے ٹھنڈے پانی کے طور پر دن میں دو تین مرتبہ پلائیں۔ آپ کو دن بدن اس کا فائدہ معلوم ہوتا چلا جائے گا اس سے دھڑکن اور دل کی کمزوری کو قطعی طور پر آرام ہو جاتا ہے۔

**گرمی قلب کیلئے:** تخم تربوز دو تولہ کو رات کے وقت پانی میں بھگو رکھیں۔ صبح خوب اچھی طرح رگڑ کر قدرے کھانڈ ملا کر کپڑے سے چھان کر پلایا کریں۔ ان شاءاللہ فائدہ ہوگا۔

**شربت مقوی دل:** انار کے دانوں کو نچوڑ کر ایک سیر رس نکال کر اب اس میں تین سیر کھانڈ شامل کر کے حسب دستور قوام بنالیں۔ صبح و شام بقدر پانچ پانچ تولہ شربت تازہ پانی میں ملا کر استعمال کریں۔ یہ شربت پیاس کو بجھاتا ہے، قے کو دور کرتا ہے، مقوی دل ہے، دل کی دھڑکن کو نفع بخشتا ہے۔

**دل کی طاقت کیلئے:** کشمش دو تولہ، زعفران 4 رتی، رات کو مٹی کے پیالہ میں ایک پاؤ پانی میں بھگو کر پیالہ پر باریک کپڑا باندھ کر شبنم میں رکھ دیا جائے اور صبح اٹھ کر وہ کشمش کھا کر اوپر سے وہ پانی پی لیا جائے تو دل کو طاقت حاصل ہوتی ہے۔

**گنج کیلئے عمدہ نسخہ:** بالچھڑ یعنی گنج کیلئے کشمش عمدہ ایک حصہ اور گھیکوار (کنوار گندل) نصف حصہ لے کر کھرل میں ڈال کر خوب پیس لیں اور پانی ملا کر لیپ تیار کریں۔ چند روز لیپ لگانے سے گنج کی بیماری دور ہو کر نہایت عمدہ بال پیدا ہوں گے۔

**بخار کیلئے عمل:** حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ سے منقول ہے کہ سورۃ فاتحہ چالیس بار پانی پر دم کر کے بخار والے کے منہ پر چھڑکاؤ کریں۔ انشاءاللہ بخار اتر جائے گا۔

**دیگر بخار:** فقیہ محمد زمانی کو بخار ہوا۔ ان کے استاد فقیہ ولی عمر بن سعید عیادت کو آئے اور ایک تعویذ بخار کا دے کر چلے گئے اور یہ فرما گئے کہ اس کو دیکھنا مت۔ غرض اس کو باندھا اور بخار اسی وقت جاتا رہا۔ انہوں نے اس کو کھول کر دیکھا تو اس میں بسم اللہ لکھی تھی۔ ان کے جسم میں سستی پیدا ہوئی فوراً بخار پھر لوٹ آیا انہوں نے جا کر شیخ سے عرض کیا اور اپنے فعل سے توبہ کی۔ انہوں نے اور تعویذ دے دیا اور خود باندھ دیا۔ پھر بخار فوراً جاتا رہا انہوں نے ایک سال بعد اس کو کھول کر دیکھا تو وہی بسم اللہ لکھی تھی۔

**شہد سے ٹائیفائیڈ کا یقینی علاج:** شہد ٹائیفائیڈ بخار میں بہت مفید ہے جب مریض بھوک محسوس کرے اور کچھ غذا طلب کرے تو دو چھوٹے چمچ شہد کے تھوڑے گرم دودھ میں ملا کر پلادیں۔ شہد ٹائیفائیڈ بخار کیلئے بہت اکسیر ہے۔

**ٹائیفائیڈ بخار کیلئے:** اجوائن دیسی 15 گرام، کلونجی 3 گرام رات کو ایک کپ تیز گرم پانی میں بھگو دیں۔ صبح سردائی کی طرح گھونٹ کر مریض کو پلادیں۔ واضح رہے اگر موسم سرما ہو تو پانی نیم گرم کر لیں اگر موسم گرما ہو تو ویسے ہی

## بچوں کی کالی کھانسی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! درج ذیل ٹوٹکے میرے آزمودہ ترین ہیں۔ بے شمار کو بتایا ہر کسی کو فائدہ ہی ہوا۔ **ھوالشافی:** پھٹکڑی بریاں پیس کر اس میں کھانڈ ملادیں دن میں دو بار بقدر ایک ایک چاول کے بچے کو کھلائیں۔ **خشک کھانسی:** برگ پالک 2 تولہ گھوٹ کر مصری ملا کر پلائیں۔ **کھانسی، نزلہ، کمزوری دماغ:** (۱) آم کے پتوں کی چائے جس میں دودھ ڈالا گیا ہو البتہ پیچش دور کرنی ہو تو اس چائے میں دودھ نہ ڈالا جائے۔ (۲) ڈھاک کے پتوں کی راکھ+نمک ملا کر چٹائیں۔ (۳) 4 تولہ روغن گاؤ+ ایک تولہ گڑ ملا کر کھائیں خشک کھانسی کے لئے اکسیر ہے۔ **بلغمی کھانسی:** ادرک کا رس، شہد ہم وزن لیں۔ (غلام قادر ہراج‘ جھنگ صدر)

پلادیں۔ **ہر قسم کے بخار کیلئے:** تخم تلسی، فلفل سیاہ، طباشیر، ست گلو، زیرہ سفید ہم وزن باریک پیس کر مونگ کے برابر گولیاں بنائیں۔ ایک گولی دودھ میں حل کرکے صبح وشام استعمال کریں۔

**گولی بخار:** سرخ مرچ اور کونین ہم وزن لے کر پانی میں کھرل کریں مسور کے دانے کے برابر گولیاں بنالیں۔ بخار آنے سے ایک گھنٹہ پیشتر ایک دو گولی پانی کیساتھ کھلائیں امید ہے کہ بخار نہ ہوگا ورنہ دوسری بار اسی طرح سے دیں۔

**بخار اور سردرد:** لونگ ایک تولہ، چرائتہ ایک تولہ، ان کو آدھ سیر پانی میں پکایئے جب پانی ایک چھٹانک رہ جائے تب اتار لیجئے۔ ملیریا بخار کے مریض کو بخار اترنے پر پلانے سے آرام ہوجاتا ہے۔ سردرد کی حالت میں چار یا پانچ لونگ پانی کیساتھ پیس کر لگانے سے فوراً اثر ہوتا ہے۔

**انفلوئنزا:** سردی لگ کر بخار آنے پر یعنی انفلوئنزا کے لیے مندرجہ ذیل نسخہ بہترین ہے۔ ھوالشافی: لونگ پانچ عدد، سونٹھ 15 رتی، دارچینی 30 رتی ایک سیر صاف پانی میں پون گھنٹے تک ابال کر بعد ازاں کام میں لانا چاہیے۔

**اکسیر تپ دق:** تپ دق کی بیماری میں کسی پتھر یا چینی کے برتن میں تازہ میٹھے اور رسیلے آموں کا رس پندرہ بیس تولہ بھر نچوڑیں۔ اس میں شہد پانچ تولہ ملا کر صبح وشام استعمال کریں۔ دن رات میں دو یا تین بار گائے یا بکری کا تازہ دودھ مصری ڈال کر پی جایا کریں۔ پانی بھی استعمال کیا جائے تو اچھا ہے۔ اسی طرح 21 دن تک استعمال کرنے سے آپ تپ دق جیسی لاعلاج بیماری والا آدمی بھی تندرستی حاصل کرنے لگتا ہے۔

**دافع لو:** (۱) دو تین کچے آم، بیس پچیس منٹ گرم بھوبل میں رکھ کر جب کافی نرم اور داغ آلود ہوجائے۔ نکال کر پانی میں ملا کر چھان لیا جائے اور پانی میں بقدر ذائقہ شکر ملا کر سادہ یا برف سے ٹھنڈا کرکے شربت کی طرح پی لیا کریں۔

(۲) اگر آپ کو گرمیوں میں گرمی زیادہ لگتی ہے تو روزانہ دوپہر کے وقت تین یا چار سبز پودینہ کے پتے کھالیں اور اوپر سے لیموں یا مالٹے کا شربت نوش کریں اس سے آپ کی گرمی ختم ہوجائے گی۔

**گرمی توڑ:** (۱) دو تین کچے آم شام کو بھون لیں اور رات بھر کسی کھلی جگہ پر پڑا رہنے دیں۔ صبح سویرے انہیں مسل کر شربت سا بنالیں اور ایک چٹکی بھنا ہوا زیرہ سیاہ ذرا سا نمک اور کالی مرچ ڈال کر پی جائیں۔ اس سے گرمیوں میں لو کبھی اثر نہ کرے گی۔ غیر حاضری پیاس نہ لگے گی اور دن بھر طبیعت میں تازگی بنی رہے گی۔

(۲) اگر آپ گرمیوں میں محنت مزدوری کرتے ہیں یا گرمی زیادہ محسوس کرتے ہیں تو صبح نہار منہ ایک چمچ شہد اور ایک چمچ لیموں کا رس ایک گلاس پانی میں ملا کر نوش کریں۔

**ہر قسم کے بخار کیلئے گھریلو علاج:** ہر قسم کے بخار کیلئے ایک چائے والا چمچ تخم بالنگو اور ایک کپ نیم گرم دودھ لیں اور تھوڑی سی چینی لیں رات کو سونے سے پہلے پی لیں اور پھر رات کو پانی نہیں پینا تین دن کرنے سے ہر قسم کا بخار اللہ کے حکم سے ختم ہوجائے گا۔

**بواسیر کا روحانی علاج:** اگر کسی کو بواسیر کی تکلیف ہو تو فجر کی دو سنتوں میں پہلی رکعت میں سورۃ الم نشرح اور دوسری رکعت میں سورۃ الفیل پڑھا کرے انشاءاللہ تکلیف دور ہوجائے گی۔

**خونی بواسیر کیلئے:** جس شخص کو خونی بواسیر ہو، ایک ہزار مرتبہ اللہ تعالیٰ اسم مبارک یَاعَلِیُّ پڑھ کر پانی پر دم کرکے نوش کرے سات روز میں خون بند ہوجائے گا۔ بواسیر انشاءاللہ جاتی رہے گی اوّل و آخر درود شریف بھی پڑھیں۔

**بواسیر کیلئے اکسیر نسخے:** (۱) کلونجی 70 گرام، سرسوں کے بیج 100 گرام، مغز تخم نمولی 100 گرام، تمام اجزاء کو کوٹ پیس کر سفوف تیار کریں اور بڑے کیپسول میں بھر کر دن میں 3 بار پانی کے ہمراہ کھانے سے قبل استعمال کریں۔ اس نسخے سے پیٹ کے کیڑے بھی مر جاتے ہیں۔ خونی اور بادی بواسیر کیلئے اکسیر ہے۔

(۲) کدو کا چھلکا حسب ضرورت لے کر سایہ میں خشک کرکے باریک پیس لیں صبح وشام کھانے کے بعد آدھا چمچ پانی کیساتھ استعمال کریں۔

(۳) انار کا چھلکا باریک پیس کر روزانہ چھ ماشہ پانی کے ساتھ کھانے سے خونی بواسیر دور ہوجاتی ہے۔

(۴) مولی کے پتے سایہ میں خشک کرلیں کوٹ چھان کر ہم وزن کھانڈ (چینی) ملالیں۔ سفوف چھ ماشہ بلاناغہ چالیس یوم کھائیں۔ بواسیر کا اکسیر علاج ہے۔

**عافیت بدن کیلئے بہترین دعا:** اَللّٰھُمَّ عَافِنِیْ فِیْ بَدَنِیْ اَللّٰھُمَّ عَافِنِیْ فِیْ سَمْعِیْ اَللّٰھُمَّ عَافِنِیْ فِیْ بَصَرِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ ''اے اللہ مجھ کو عافیت دے میرے بدن میں اور میری سماعت میں اور عافیت دے مجھ کو میری آنکھوں میں تیرے علاوہ کوئی معبود نہیں ہے'' (ابوداؤد)، یہ دعا صبح و شام تین تین بار پڑھیں اور بیماری میں بار بار پڑھیں۔ دعا کے شروع وآخر میں درود ابراہیمی بھی پڑھیں۔

**یرقان کا روحانی علاج:** اگر کسی کو یرقان ہوگیا ہو تو پہلے سورۂ فاتحہ ایک بار پھر سورۂ حشر سات بار پھر ایک بار سورۂ قریش پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مریض کو جب تک فائدہ نہ ہو پلاتے رہیں انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔ اوّل وآخر ایک بار درود شریف بھی پڑھیں

**یرقان کیلئے:** سورۂ المزمل (پارہ 29) کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے تمام موذیات و آفات سے مامون رہیں گے۔ یرقان کے واسطے منہ پر اس کا پڑھا ہوا پانی چھڑکنا مفید ہے۔

**یرقان کیلئے مفید نسخے:** (۱) ایک پیالی پانی میں 25 گرام مہندی کے پتے رات کو بھگودیں۔ صبح کو چھان کر حاصل شدہ پانی میں ایک چمچ شہد اور آدھا چمچ روغن کلونجی ملا کر پئیں۔ علاج پندرہ روز تک جاری رکھیں۔ ان شاءاللہ یرقان کی بیماری دور ہوجائے گی۔

(۲) موٹی الائچی، سبز الائچی اور میتھرے کو ہم وزن لے کر سفوف بنائیں۔ خوراک آدھا چمچ صبح وشام پانی سے استعمال کریں۔

(۳) کلونجی کو پیس کر دودھ میں ملا کر پینے سے یرقان میں فائدہ ہوتا ہے۔ ایک کپ دودھ میں ایک چٹکی کلونجی ڈالیں۔

(۴) ایک گلاس گاجر کے جوس میں ایک چمچ شہد ڈال کر صبح نہار منہ پینے سے یرقان ختم ہوجاتا ہے۔

(۵) انار کے دانوں کا رس ایک چھٹانک رات کو لوہے کے ایک صاف برتن میں رکھ دیں، صبح تھوڑی کھانڈ (چینی) ملا کر پی لیا کریں۔ تھوڑے دنوں میں یرقان دور ہوکر خون پیدا ہونے لگتا ہے۔ (۶) شہد کے ساتھ کیلا ملا کر کھایئے ان شاء اللہ آرام ہوگا۔ (۷) گنے کو شبنم میں رکھیں اور پھر اسے چوسیں انشاءاللہ یرقان میں افاقہ ہوگا۔

**جانوروں کے کاٹے کا علاج:** چھپکلی جس جگہ کاٹے چولہے کی راکھ پانی میں گھول کر لیپ کریں۔

گرگٹ جس جگہ کاٹے نوشادر پانی میں گھول کر زخم پر لگائیں۔ لومڑی جس جگہ کاٹے پیاز پیالی میں پیس کر لیپ کریں۔ بلی جس جگہ کاٹے کالے تل پانی میں پیس کر لیپ کریں۔ کتا جس جگہ کاٹے لہسن سرکہ میں پیس کر لیپ کریں۔ بندر جس جگہ کاٹے مردار سنگ و نمک پانی میں پیس کر لیپ کریں۔ چوہا جس جگہ کاٹے سونٹھ پانی میں پیس کر

لگانا مفید ہے۔ **بچھو کاٹے کا مجرب نسخہ:** بچھو کے ڈنگ کی جگہ ذرا مشکل سے ملتی ہے خصوصاً رات کو تو بالکل پتہ نہیں چلتا اور جب تک عین ڈنگ کی جگہ دوائی نہ لگے تب تک اچھی سی اچھی دوائی سے بھی فائدہ نہیں ہوتا۔ لہٰذا ایسی دوائی لکھی جاتی ہے جس صرف آنکھوں میں ڈالنے سے ایک سیکنڈ میں زہر اتر جاتا ہے اور لطف یہ کہ اس پر کچھ خرچ بھی نہیں ہوتا بنا کر مفت تقسیم کیجئے۔ ثواب اور شہرت حاصل ہوگی۔ نمک لاہوری ایک تولہ، پانی صاف 5 تولہ ایک شیشی میں ڈال کر حل کر لیں بس دوا تیار ہے جس کو بچھو کاٹے اس کی آنکھوں میں سلائی سے لگائیں جس قدر زہر چڑھا ہوا ہوگا چند منٹوں کے اندر ڈنک کے مقام پر درد نہ رہے گا۔ **دافع درد اور جلن:** بچھو، زہریلی چیز اور بھڑ وغیرہ کے ڈنک پر فوراً ذرہ سا پانی لگا کر باریک پسا ہوا نمک رگڑنے سے درد اور جلن بند ہو جاتی ہے اور سوجن نہیں چڑھتی۔ **زہریلے ڈنک کیلئے آسان نسخہ:** پاگل کتے کے کاٹنے پر ایک ایک تولہ ہلدی پانی کیساتھ دیا کریں اور کاٹی ہوئی جگہ پر لیپ کر دیا کریں بچھو، بھڑ، مکھی وغیرہ کے ڈنک پر بھی ہلدی کا لیپ کرنا مفید ہے۔

**تریاق زہر:** پیاز کا رس ایک تولہ اور نوشادر ایک تولہ ڈال کر خوب کھرل کریں۔ جب دونوں چیزیں اچھی طرح حل ہو جائیں تو شیشی میں محفوظ رکھیں۔ بچھو، بھڑ، شہد کی مکھی، مچھر وغیرہ کے کاٹے پر اس دوا کے چند قطرے مل دیں۔ فوراً ٹھنڈک پڑ جاتی ہے پاگل کتے اور بندر کے کاٹے پر بھی اسی طرح لگایا جائے گا۔ **سانپ کے کاٹے کا لاجواب نسخہ:** بقول حکماء یہ نسخہ اب تک بہت مفید ثابت ہوتا رہا ہے۔ عوام الناس کو اس سے ضرور فائدہ اٹھانا چاہیے۔ بالکل بے ضرر ہے۔ آج تک تین خوراک سے زیادہ استعمال کرنے کی ضرورت محسوس نہیں ہوئی۔ پختہ پیاز کا رس 2 تولہ، روغن سرسوں 2 تولہ دونوں کو یک جان کر کے مار گزیدہ کو پلا دیں اگر اس کی زندگی کی آخری منزل قدرت کی طرف سے ختم نہ ہو گئی تو اس مقدار کی (یہ ایک خوراک ہے) تین خوراک سے ان شاء اللہ صحت یاب ہو جائے گا۔ (تین خوراکیں گھنٹہ گھنٹہ آدھا آدھا گھنٹہ کے وقفے سے دیں) دیکھیں اور انصاف فرمائیں کہ کیسا سہل اور آسان مفت کا نسخہ ہے اور تقریباً ہر جگہ باآسانی تیار ہو سکتا ہے۔ **سانپ کا زہر زائل کرنے کیلئے:** اَگر یَااَحَدُ یَاوَاجِدُ ایک سو ایک مرتبہ (101) پڑھ کر سانپ کے کاٹے ہوئے پر دم کریں۔ ان شاء اللہ سانپ کا زہر زائل ہو جائے گا۔ مریض تندرست ہو جائے گا یہ عمل مجرب ہے۔ **کینسر کا روحانی علاج:** حٰمٓ لَایُنْصَرُوْنَ اس آیت کو ہر لمحے ہر وقت پڑھیں جتنا ہو سکے ان شاء اللہ کینسر کی بیماری کا خاتمہ ہو جائے گا۔ **لاعلاج امراض کیلئے روحانی عمل:** بعد نماز عشاء سورۂ قریش (111) ایک سو گیارہ بار پڑھنے سے موذی امراض درد گردہ، فالج، شوگر، کینسر اور بواسیر وغیرہ سے نجات مل جاتی ہے۔ **دوائی برائے دمہ:** کاکڑا سنگی کا باریک سفوف بنا کر رکھیں، دمہ، کھانسی، بلغمی کھانسی کا نہایت کامیاب علاج ہے۔ مقدار خوراک: ایک ماشہ تک بچوں کو ایک رتی سے 2 رتی شہد یا سفوف چینی میں ملا کر گرم پانی یا چائے سے دیں۔ **گھیکوار بوٹی سے دمہ کا علاج:** لعاب گھیکوار (کنوار گندل کا رس) ایک سیر اور اجوائن دیسی ایک پاؤ لیں اور لعاب گھیکوار کی ایک تہ مٹی کی بڑی ہانڈی میں بچھا کر اس پر اجوائن کی تہ بچھا دیں۔ اس طرح گھیکوار کا رس اور اجوائن کی تہ بچھا کر ہانڈی کا منہ سرپوش سے بند کر کے آٹے سے گل حکمت کریں اور اس ہانڈی کے نیچے متواتر آٹھ گھنٹے تک آگ جلائیں۔ سرد ہونے پر اجوائن نکال کر باریک کر کے سفوف بنا لیں اور روزانہ مقدار دو سے تین ماشہ پانی کے ساتھ مریض کو کھلائیں۔ اس مرض میں اس سے بہتر کوئی دوا نہیں ہو سکتی ہے اور نہ ہے۔ **دمہ کے لیے:** پیاز کا رس ایک پاؤ، شہد خالص ایک پاؤ، سوڈا بائیکارب پانچ تولہ، تینوں کو ملا کر رکھ لیں۔ صبح و شام ایک چمچ استعمال کرنے سے دمہ کو آرام آ جاتا ہے۔

**بلغمی دمہ کے لیے:** تین تین ماشہ ہلدی دن میں تین مرتبہ تازہ پانی سے روزانہ کھلانے سے بلغمی دمہ دور ہو جاتا ہے۔

**کھانسی اور دمہ کے لیے:** (۱) ادرک کا رس ایک چھٹانک، شہد خالص ایک چھٹانک ملا کر ذرا سا گرم کر کے پی لیں، سات روز میں آرام آ جائے گا۔ (۲) رات کو سوتے وقت چار یا پانچ کچے یا بھنے ہوئے لونگ کھانے سے آرام آ جاتا ہے۔

**اکسیر کھانسی اور دمہ کیلئے:** مغز اخروٹ بھنا ہوا، رب السوس، مغز بادام شیریں، مغز کدو شیریں، نشاستہ، گوند کیکر، بہدانہ، سب برابر وزن لے کر پیس کر شہد خالص کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنائیں ایک ایک گولی منہ میں رکھ کر چوسیں ہر قسم کی کھانسی اور گلے کی خراش کو رفع کرتی ہے۔ دمہ کے مریض کیلئے بھی مفید ہے۔

**مصفّی جلد کیلئے بیوٹی لوشن:** بعض موسموں میں جلد بہت بدنما سی معلوم ہونے لگتی ہے اور گردن بالخصوص بہت میلی میلی نظر آتی ہے۔ اگر لیموں مندرجہ ذیل طریقے سے استعمال کیا جائے تو گردن فوراً اپنی اصلی اور خوشگوار رنگت پر آ جائے گی۔ ایک حصہ گلیسرین اور عرق گلاب اور تین حصہ لیموں کا رس لیں اور مرکب بنا کر روئی کے پھوئے سے گردن پر لگائیں مرکب کو خوب اچھی طرح کھال (جلد) میں جذب کر لیں۔ یہ عمل رات کو سوتے وقت کرنا چاہیے۔ رات کو سوتے وقت یہ عمل کرنے سے گردن کی جلد کے حسن میں نمایاں اضافہ ہو جائے گا۔ ایسے لیموں جن کا عرق کسی دوسرے مصرف میں لایا جا چکا ہو نہانے کے لئے ابٹن کا کام دیتے ہیں۔ ان سے نکھار خوب آتا ہے اور جو قدرتی خشکی سی پائی جاتی ہے اس کو دور کرتا ہے۔ لیموں کے چھلکوں کو یعنی ثابت لیموں کو کاٹ کر ان کا عرق نکال کر خالی چھلکوں کو گردن پر، ہاتھوں پر غرضیکہ سارے جسم پر خوب ملیں ایسا کرنے سے رنگ نکھر آتا ہے اور جلد ملائم ہو جاتی ہے۔ گلیسرین ایک چھٹانک لے کر اس میں عرق لیموں تازہ ایک تولہ، کاربالک ایسڈ 20 قطرے ملا کر محفوظ رکھیں اور خوب ہلائیں دوا تیار ہے۔ روزانہ دونوں وقت چہرہ پر مالش کریں۔ چند منٹ کے بعد گرم پانی سے دھوئیں۔ چند ہی یوم کے استعمال سے چہرے کے تمام داغ دھبے، کیل، چھائیاں وغیرہ دور ہو کر حُسن دوبالا ہو جائے گا۔

**محافظ پرسوت:** جن عورتوں کو بچہ پیدا ہوتے وقت تکلیف ہوا کرتی ہے اگر وہ چوتھے ماہ سے پیدائش تک ایک لیموں کا شربت بنا کر روزانہ پیا کریں تو ان کا پرسوت بغیر کسی تکلیف کے دور ہو جائے گا۔

**پانی سے علاج:** نہار منہ پانی پینے سے بہت سے موذی

## سردیوں میں نزلہ وزکام کھانسی اور بلغم کے لیے

یہ نسخہ صدیوں پرانا ہے' بے شمار استعمال کر چکے۔ ایک جڑی بوٹی جو پنساری سے عام مل جاتی ہے۔ ''گورکھ پان'' اسے لے کر اس کی چائے (قہوہ) تیار کر کے صبح و شام پی لیں۔ نزلہ' زکام' کھانسی اور بلغم کیلئے انتہائی مفید ہے۔

**اپنڈکس کے درد کیلئے:** اک کا پودہ عام مل جاتا ہے' اسے اکثر لوگ دودھ والا درخت بھی کہتے ہیں۔ اس کا پھول لیکر دھوپ میں خشک کر لیں اور اس کا سفوف بنا لیں۔ چمچ کا ¼ حصہ اس میں نمک ڈال کر پانی کے ساتھ صبح و شام استعمال کریں۔ الٹی ہو یا پیچش ہوں تو گھبرائیں نہیں۔

(یاسر محمود، اٹک)

امراض سے چھٹکارا حاصل کیا جاسکتا ہے۔ صبح اُٹھ کر چار گلاس پانی ایک ساتھ پینا ہے اس کے بعد 45 منٹ تک کچھ بھی کھانا پینا نہیں ہے۔ جنہیں پانی پینے کی عادت نہیں شروع میں انہیں زیادہ پیشاب آئے گا پھر رفتہ رفتہ معمول پر آجائے گا۔ جو شخص شروع میں 4 گلاس پانی ایک ساتھ نہ پی سکتا ہو تو وہ پہلے چند دن گلاس پھر چند دن دو گلاس اور پھر چار گلاس پئے۔ اس سے مختلف بیماریاں مختلف عرصہ کے استعمال سے ٹھیک ہو جاتی ہیں۔ چوبیس گھنٹوں میں کم از کم دس گلاس پانی پینا صحت کیلئے نہایت ضروری ہے۔

**پیشاب کی جلن کیلئے:** اگر پیشاب جل کر آئے تو پیاز ایک چھٹانک کو باریک کرکے آدھ سیر پانی میں جوش دیں۔ جب پاؤ بھر باقی رہے جائے تو چھان کر سرد ہونے پر مریض کو پلا دیں۔ جلن دور ہو جائے گی۔

**پیشاب میں خون آنا:** اکثر لوگوں کو پیشاب میں خون آنے کی بیماری ہوتی ہے اس کی بہت سی وجوہات ہیں یہ گردوں یا مثانے میں پتھری کی وجہ سے بھی ہوسکتی ہے۔ زیادہ لال مرچ یا گرم اشیاء کھانے سے بھی اکثر پیشاب میں جلن ہو جاتی ہے۔ پیشاب کے امراض میں نقصان دہ چیزوں سے پرہیز کیساتھ ساتھ ایک مرتبہ بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ۔ هُوَ اللّٰهُ الۡخَالِقُ الۡبَارِئُ الۡمُصَوِّرُ لَهُ الۡاَسۡمَآءُ الۡحُسۡنٰى پڑھ کر پانی پر دم کرکے دن رات میں آٹھ مرتبہ پلائیں۔

**اگر پیشاب بار بار آتا ہو:** (۱) اگر پیشاب بار بار تنگ کرتا ہو تو کلونجی تین حصہ، اور ایک حصہ تخم کاسنی ملا کر ناشتہ کے بعد ایک چھوٹا چمچ استعمال کریں۔ پیشاب کی عام تکلیف اور ذیابیطس کیلئے اکسیر ہے۔

**پیشاب کا رُک رُک کر آنا:** بعض لوگوں میں پیشاب رک رک کر آتا ہے ایسی صورت میں صبح سورج نکلنے سے پہلے اور شام سورج غروب ہونے کے فوراً بعد گیارہ مرتبہ بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ الۡمَلِكُ الۡقُدُّوۡسُ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ پڑھ کر پیٹ پر پھونک ماریں جب تک مرض سے پوری طرح نجات نہ ہو تو علاج جاری رکھیں انشاءاللہ ضرور شفاء ہوگی۔

(۲) اگر پیشاب بار بار تنگ کرتا ہو تو میتھرے کا بیج صبح وشام آدھی چمچ پانی کیساتھ استعمال کریں۔

**اگر پیشاب بند ہو جائے:** پیشاب بند ہونے کی صورت میں کیلے کی جڑ کا رس نکال کر پلانا بہت مفید ہے اس سے پیشاب کھل کر آتا ہے۔

**مکان کو محفوظ کرنے کیلئے:** اگر مکان کی پیشانی پر تین جگہ لفظ یا اللہ لکھ کر لگادیں تو جب تک یہ مبارک نام لکھا ہوا قائم رہے گا کوئی اس مکان میں دب کر نہ مرے گا کبھی سوتے جاگتے وہ مکان آدمیوں پر نہ گرے گا جب تک کہ خود اختیاری نہ گرایا جائے یا خالی وقت میں منہدم ہوگا۔ کسی انسان کی اس کے صدمے سے اچانک موت واقع نہ ہوگی۔

**بحفاظت واپسی کیلئے:** اگر کوئی شخص پردیس جانا چاہتا ہے اور چاہتا ہے کہ خیریت سے گھر واپس آئے تو اسے چاہیے کہ اللہ کے مبارک نام کو جلی قلم سے لکھے اور الف کو قینچی سے کاٹ کر الگ کرکے اس کا تعویذ بنا کر اپنے بازو پر باندھ لے اور باقی لفظ ''للہ'' کو اپنے اہل وعیال کے پاس امانت رکھ جائے۔ انشاءاللہ وہ مسافر بخیریت اپنے اہل وعیال میں واپس آئے گا۔

**نظر بد سے بچاؤ کیلئے:** اکثر دیکھا گیا ہے کہ جو بچے یا بڑے، تندرست، ہنس مکھ، ذہین ہوتے ہیں ان کو بڑوں کی یا خود اپنے ماں باپ یا بہن بھائیوں کی نظر لگ جاتی ہے نظر لگنے سے بچہ کمزور ہو جاتا ہے یا اس میں پہلے والے اوصاف نہیں رہتے اور وہ کاروبار، پڑھائی وغیرہ زندگی کے شعبے میں ناکام ہونے لگتا ہے اس سے چھٹکارا حاصل کرنے کیلئے بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ کے بعد سورۃ الکوثر (پوری) پڑھ کر بچے یا بڑے کے منہ پر پھونک ماریں۔ ان شاءاللہ نظر بد کا اثر زائل ہو جائے گا۔

**بچے کے رونے کیلئے:** لَا تُبۡقِيۡ وَلَا تَذَرُ (مدثر آیت نمبر 28) یہ آیت لکھ کر بچوں کے گلے میں ڈال دیں تو وہ نہیں روتے۔

**بچہ کے رونے کیلئے:** اگر کسی کا لڑکا یا لڑکی بہت روتا ہو تو یہ دعا لکھ کر اس کے گلے میں باندھ دیں ان شاءاللہ اس کا رونا بند ہو جائے گا ''يَاشَيۡخُ مَشۡغِيًا فَشَلَاصُوۡنَ''

**میاں بیوی میں اتفاق کیلئے:** اگر میاں بیوی میں نااتفاقی ہو عورت چاہے کہ میاں سے اتفاق ہو یا مرد چاہے کہ بیوی سے اتفاق ہو جائے تو ایک ہزار ایک (1001) مرتبہ کسی کھانے کی چیز پر یَاحَکِیۡمُ پڑھ کر دم کیا جائے اور بدمزاجی کرنیوالے کو کھلا دیا جائے تو ان شاءاللہ فوراً اتفاق ومحبت پیدا ہو جائے گی۔

**شوگر کے مریض کیلئے مجرب دعا:** ''وَقُلۡ رَّبِّ اَدۡخِلۡنِيۡ مُدۡخَلَ صِدۡقٍ وَّاَخۡرِجۡنِيۡ مُخۡرَجَ صِدۡقٍ وَّاجۡعَلۡ لِّيۡ مِنۡ لَّدُنۡكَ سُلۡطٰنًا نَّصِيۡرًا'' (بنی اسرائیل، آیت ۸۰)، شوگر کا مریض روزانہ اس آیت کو اکتالیس مرتبہ پڑھے تو ان شاءاللہ فائدہ ہوگا۔ دوسری تمام بیماریوں کیلئے بھی پڑھ سکتے ہیں۔

**شوگر کیلئے اکسیر نسخے:** (۱) جامن کی خشک گٹھلیاں پیس کر سادہ پانی سے ہر روز تین ماشہ کھاتے رہیں۔ (۲) کلونجی 60 گرام، کاسنی 20 گرام دونوں اشیاء کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں خوراک ناشتے کے بعد آدھا چمچ پانی کیساتھ استعمال کریں۔

(۳) کوڑتمہ 50 گرام، تخم سرس 50 گرام، گوند کیکر 50 گرام، کلونجی 50 گرام، تخم جامن 50 گرام تمام اشیاء کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں خوراک آدھ چمچ صبح وشام پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

(۴) کلونجی 10 گرام، خالص شہد 250 گرام، کلونجی کو پیس کر شہد میں مکس کردیں۔ خوراک صبح وشام ایک چمچ استعمال کریں۔ گرمیوں میں ایک چمچ ایک کپ پانی میں گھول کر استعمال کریں۔ یہ نسخہ تمام لاعلاج بیماریوں کیلئے استعمال کریں کیونکہ حضرت محمد ﷺ کا فرمان ہے ''کلونجی میں موت کے سوا ہر بیماری سے شفاء ہے'' (بخاری شریف)، شہد کے بارے میں فرمان الٰہی ہے ''فِيۡهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ'' اس میں لوگوں کیلئے شفاء ہی شفاء ہے۔ (سورۃ النحل: آیت ۶۹) نبی کریمؐ نے فرمایا: ''جو شخص ہر ماہ میں تین دن تک صبح کے وقت شہد چاٹے گا اسے کوئی بڑی بلا بھی تکلیف نہیں دے گی''۔

(۵) انار دانہ ایک پاؤ، سونٹھ ایک پاؤ، پودینہ ایک پاؤ تمام اشیاء کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں۔ صبح و شام ایک چمچ پانی کیساتھ استعمال کریں۔

(۶) چنے بھنے ہوئے ایک پاؤ اور تل سفید ایک پاؤ لے کر پیس لیں صبح وشام ایک بڑا چمچ استعمال کریں۔

**ہر بیماری سے شفاء کیلئے پڑھیں:** خطرناک بیماری میں حضرت ایوبؑ کی دعا جو اللہ تعالیٰ نے قبول فرمائی آپ بھی ہر بیماری میں اسے روزانہ پڑھیں۔ ''رَبِّ اِنِّيۡ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنۡتَ اَرۡحَمُ الرّٰحِمِيۡنَ'' ''(اے میرے رب) مجھے بہت تکلیف ہے۔ تو سب سے زیادہ رحم فرمانے والا ہے (چنانچہ مجھے اس بیماری سے شفاء عطا فرما)'' یہ دعا بار بار پڑھیں۔

**بلڈ پریشر کیلئے اکسیر دعا:** ''وَالۡكٰظِمِيۡنَ الۡغَيۡظَ وَالۡعَافِيۡنَ عَنِ النَّاسِ وَاللّٰهُ يُحِبُّ

اَلْمُحْسِنِیْنَ'' (سورۂ آل عمران: آیت ۱۳۴) ایک بار درود شریف پڑھتے رہیں۔ انشاء اللہ ضرور فائدہ ہوگا۔

**بلڈ پریشر کیلئے نسخے:** (۱) اناردانہ ایک پاؤ، سونٹھ ایک پاؤ، پودینہ ایک پاؤ تمام چیزوں کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں۔ خوراک ایک چمچ صبح و شام استعمال کریں یہ نسخہ ہائی اور لو بلڈ پریشر کیلئے اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

(۲) گلاب کے پھول 50 گرام، سونف 50 گرام، اسرول اصلی 10 گرام تمام اشیاء کو باریک پیس کر ایک گرام رات کو پانی سے مستقل کھائیں۔ ہائی بلڈ پریشر کیلئے لاجواب نسخہ ہے۔ (۳) بلڈ پریشر کو کنٹرول کرنے کیلئے عبقری کی دوا ''فشاری'' کا استعمال کریں۔ (۴) قرآن مجید پڑھنا اور سننا ہر بیماری کا علاج ہے۔ اس سے بلڈ پریشر نارمل ہوجاتا ہے اور تمام تکالیف انشاء اللہ ختم ہوجائینگی۔ روزانہ کچھ نہ کچھ قرآن ضرور پڑھیئے یا سنئے۔

**کان کا بہنا:** اگر کان بہتا ہوتو سفید پیاز کا پانی اور سرسوں کا تیل ملا کر کان میں چند قطرے ڈالیں ان شاء اللہ آرام ہوجائے گا۔

**بچوں کے کان کا درد:** پیاز کو بھوبھل میں دبا کر نرم کریں پھر نچوڑ کر پانی نکالیں اور نیم گرم کرکے دو تین قطرے کان میں ڈالیں درد فوراً بند ہوگا۔

**کان کے تمام امراض کیسے اکسیر نسخے:** (۱) تلوں کا تیل اڑھائی تولہ، کافور چھ ماشہ، افیون دو ماشہ، سب کو ملا کر رکھیں اور بوقت ضرورت دو یا تین قطرے نیم گرم حالت میں کان میں ڈالیں فوراً درد دور ہوگا اگر کان میں کوئی کیڑا مکوڑا کان میں چلا گیا ہوتو ہائیڈروجن پرآکسائیڈ کے ایک دو قطرے ڈالنے سے فوراً کیڑا ہلاک ہوجاتا ہے۔

(۲) پیاز کا رس کان میں ٹپکانے سے کان کا میل صاف ہو جاتا ہے اور بہرہ پن کسی حد تک دور ہوجاتا ہے اور کان درد کو افاقہ ہوتا ہے۔

(۳) ادرک کا رس چار ماشہ، شہد دو ماشہ، سیندھا نمک ایک رتی، تل کا تیل دو ماشہ، پہلے نمک اور ادرک کا رس ملالیں۔ پھر سب ملا کر اچھی طرح ہلائیں۔ تھوڑا گرم کرکے سات آٹھ قطرے کان میں ڈالیں کان کا درد بن ہوجائے گا۔

(۴) ہینگ کو زیتون کے تیل میں پکا کر شیشی میں بند کرلیں چند قطرے کان میں ڈالنے سے کان کا درد اور بہرہ پن دور ہوجاتا ہے۔

(۵) گائے کے گھی ایک تولہ میں لہسن کی تین پوتھیاں جلائیں جب خوب جل جائیں تو باہر پھینک دیں۔ روغن کو شیشی میں ڈال رکھیں۔ بوقت ضرورت دو تین قطرے کانوں میں ڈالا کریں۔ اس سے کان کا درد جاتا رہے گا اور کان سے پیپ نکلنا بھی بند ہوجائے گا۔

(۶) کانوں کے اندر بھنبھناہٹ کی آواز سنائی دیتی ہو کانوں میں باجے معلوم ہوتے ہوں اس کے لیے ذیل کا نسخہ مجرب ہے، قلمی شورہ نصف ماشہ، باریک پیس کر شہد چار ماشہ کیساتھ ملائیں اور تھوڑے سے گرم پانی میں حل کرکے کان میں ٹپکائیں۔ کان بجنے کی شکایت دو ہوجائے گی۔

(۷) کان سے پیپ خارج ہوتی ہوتو انگور کے رس کو آگ پر رکھ کر پکالیں۔ جب قوام قدرے گاڑھا ہو جائے تو کسی چوڑے منہ کی شیشی میں محفوظ رکھ لیں۔ بوقت ضرورت دُگنے شہد میں حل کرکے اور نیم گرم کرکے کان میں ڈالیں چند یوم کے عمل سے پیپ بالکل بند ہوجائے گی۔ (۸) برائے کان درد، پھنسی، بہنا کیلئے منسل 6 ماشہ، باریک پیس کر سرسوں کے ایک چھٹانک تیل میں جلائیں جب دھواں نکلنا بند ہو جائے' چھان لیں دوائی تیار ہے کان کی ہر قسم کی بیماریوں کیلئے اکسیر ہے۔ (۹) ہلدی کی ایک گرہ لیکر سرسوں کے تیل میں جلائیں۔ تیل اتنا ہو کہ ہلدی کی گرہ ڈوب جائے جب گرہ جل جائے تو اتار لیں اب اس تیل کو چھانے بغیر کسی شیشی میں محفوظ کرلیں صبح و شام دو قطرے ڈالنے سے کانوں سے پیپ آنا بند ہوجاتی ہے۔

(۱۰) چار تولہ سفید لاہوری نمک ایک پاؤ پانی میں باریک پیس کر ملادیں۔ جب بالکل حل ہوجائے تب اس میں دس تولہ تلوں کا تیل ڈال کر نرم آگ پر پکائیں جب پانی جل کر صرف تیل باقی رہے جائے تو اتار کر رکھ دیں۔ دو تین روز میں تیل اوپر آجائے گا اس کو الگ کرکے شیشی میں رکھ لیں دو قطرے نیم گرم کرکے کان میں ٹپکائیں۔ شدید سے شدید درد بھی فوراً بند ہوگا۔ کان سے پیپ آنے پر بھی مفید ہے۔

**کان اور ڈاڑھ درد کیلئے اکسیر نسخہ:** چونا بجھا ہوا اور نوشادر ہموزن پیس کر رکھ لیں۔ سر درد، نزلہ زکام، داڑھ اور کان درد کیلئے اکسیر ہے۔ تین چار مرتبہ سونگھنے سے درد ختم ہوجاتا ہے۔ (یہ وقتی طور پر درد کو ختم کرتا ہے)

**شیطان سے حفاظت کیلئے آیات قرآنی:** صبح و شام مندرجہ ذیل سورتوں اور آیات کے پڑھنے سے آپ ان شاء اللہ شیطان کے حملوں سے محفوظ رہیں گے۔

(۱) اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم (بخاری)

(۲) سورۂ فاتحہ (ابوداؤد، نسائی) (۳) سورۂ الاخلاص و المعوذتین (نسائی) (۴) آیت الکرسی (بخاری) (۵) سورۂ بقرہ کی آخری دو آیتیں (بخاری)

**سفید بالوں کو کالے کرنے کیلئے:** (۱) اندرائن (کوڑتمہ) کی جڑ کا سفوف ½ ماشہ ہمراہ دودھ گائے متواتر کھلاتے رہنے سے بال سیاہ ہو جاتے ہیں۔ (۲) اندرائن کے بیجوں (تخم) کا تیل نکال کر روزانہ سفید بالوں پر لگانے

## بچوں کے موسمی بدہضمی کے دست

**ھوالشافی:** تھوڑی سونف، تھوڑا پودینہ سوکھا یا تازہ، تھوڑی دار چینی، سبز الائچی ایک گلاس پانی میں ابالیں آدھا گلاس بچا ہوتو سارا دن تھوڑا تھوڑا وقفے وقفے سے پلاتے رہیں ایک ہی دن میں انشاء اللہ فائدہ ہوجاتا ہے۔ **ھوالشافی:** سر میں بھی بچوں کے یا بڑوں کو کبھی زخم آجاتا ہے یا کٹ لگ جائے تو فوری طور پر سرمہ لگادیں۔ فوری طور پر خون بند ہو جائے گا۔ **ھوالشافی:** ننھے منے بچوں کی ناف بعض اوقات پھول جاتی ہے بچے کے زیادہ رونے سے بھی ایسا ہوتا ہے کبھی تھوڑا بہت زخم کئی دن ٹھیک نہیں ہو پاتا تو ناف میں چٹکی بھر سرمہ ڈال دیں۔ **ھوالشافی:** سر کے بال کم ہوں، چھدرے یا کہیں کہیں سے اُڑ گئے ہوں تو تیل زیتون میں ذرا سا روغن کلونجی اور سرمہ ملا کر سر میں لگاتے رہیں' رات کو سر پر رومال باندھ دیں چوبیس گھنٹے لگا رہے اگلے روز نہالیں یا صرف بال دھوئیں۔ دوبارہ تیل، سرمہ لگائیں ایسا کئی روز کرنے سے بال آنے لگیں گے۔ **سانس میں کھڑکھڑاہٹ:** نزلہ، کھانسی، ہلکی پھلکی کبھی کبھی ہلکا بلغم سانس میں رہا کرتا ہے۔ سانس میں کھڑکھڑاہٹ سی محسوس ہوا کرتی ہے۔ ایسے میں مصری اور سیاہ مرچ ہموزن لیکر سفوف کریں' دن بھر میں کسی بھی وقت ایک ایک چٹکی کھالیا کریں اگر مرچ کچھ تیز محسوس ہوتو مصری تھوڑی سی مزید شامل کرلیں۔ فوراً پانی نہ پیئیں۔

**بچوں کی جسمانی اور ذہنی توانائی:** بھنے چنوں میں بھی بہت فوائد ہیں بھنے چنے لیکر کنکر پتھر صاف کرلیں چھلکے نہ اتاریں اس میں لگ بھگ اتنی ہی کشمش صاف کرکے ملادیں اور بچوں کو پڑھائی کے دوران کھانے کو دیں ہلکی بھوک میں بچوں کو ٹافیوں اور فضول چیزوں کے بجائے یہی کھانے کو دیں۔ (عظمیٰ خان، بہاولپور)

سے بال سیاہ ہوجاتے ہیں۔

**گرتے اور کمزور بالوں کیلئے:** ہفتے میں دو سے تین مرتبہ روغن کلونجی سر پر لگائیں بال گرنے سے رک جاتے ہیں۔ بال لمبے اور گھنے اور مضبوط اور سیاہ ہوجاتے ہیں۔

**گنج دور کرنے کیلئے:** شہد کا چمچ اور پیاز کا رس ایک چمچ ملالیں اور گنج والی جگہ کو کسی کھردرے کپڑے سے رگڑیں اور یہ شہد اور پیاز کے رس کا آمیزہ سر پر لگائیں۔ اس کے استعمال سے نئے بال پیدا ہوں گے۔

**ہر حاجت اور ہر مشکل کیلئے:** قرآنی آیات کا وَلَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى یہ قرآنی آیات کا کثرت سے ذکر کریں۔ چند دن یا چند ماہ، ان شاء اللہ تمام مشکلات حل ہوجائیں گی۔

**زہریلے جانور کے کاٹے کا علاج:** (۱) حضرت عبداللہ بن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ ہماری موجودگی میں نبی کریم ﷺ نماز ادا فرمارہے تھے کہ جونہی آپ ﷺ نے سجدہ کیا اور بچھو نے آپ ﷺ کی انگلی مبارک پر ڈنگ مار دیا۔ آپ ﷺ نماز سے فارغ ہوئے تو فرمایا کہ ''اللہ بچھو پر لعنت کرے جو نہ نبی ﷺ کو اور نہ غیر نبی (علیہم السلام) کو چھوڑتا ہے''۔ پھر آپ ﷺ نے پانی سے بھرا ہوا ایک برتن طلب فرمایا جس میں نمک ملایا ہوا تھا۔ آپ ﷺ اس ڈنگ زدہ جگہ کو نمک آمیز پانی میں مسلسل ڈبوتے رہے اور معوذتین (سورۂ اخلاص، سورۂ الفلق اور سورۂ الناس) پڑھ کر اس پر دم کرتے رہے یہاں تک کہ بالکل سکون ہوگیا'' (ترمذی وبیہقی)

(نوٹ) یہی علاج ہر زہریلے جانور کے کاٹنے کا بھی ہے۔ اطباء کا کہنا ہے کہ نمک بہت سے زہروں کا علاج ہے۔ خاص طور پر بچھو کے ڈنگ مارنے میں یہ تریاق کا کام دیتا ہے۔

(۲) بوعلی سینا نے لکھا ہے کہ بچھو کے ڈنگ میں نمک اور السی کا لیپ بہت مفید ہے۔ نمک کے استعمال سے زہر کھینچ جاتا ہے۔

(۳) ایک آدمی رسول اکرم ﷺ کے پاس آیا اور کہا کہ اے اللہ کے رسول ﷺ مجھے کل شام ایک بچھو نے ڈنگ مار دیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''اے کاش! تو نے یہ کلمات شام کو کہہ لیے ہوتے تو تمہیں کوئی تکلیف نہ ہوتی۔ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ میں اللہ کے کلمات تامہ کے ذریعے مخلوق کے شر سے پناہ مانگتا ہوں (مسلم) اس دعا کو صبح اور شام پڑھنے سے کوئی چیز نقصان نہیں پہنچاتی۔

**سانپ کے کاٹے کا علاج:** (۱) ایک پوتھی لہسن کو ایک چھٹانک دودھ میں پیس کر مریض کو پلا دیں۔ ان شاء اللہ افاقہ ہوگا۔ (۲) کیلے کے درخت کے تنے سے تازہ رس نکالیں اور اس کے دو پیالے پلا دیں۔ سانپ کے کاٹے کیلئے مجرب علاج ہے۔

**کتے کے کاٹنے کا حتمی علاج:** کتے کاٹے کے مریض کو دن میں کئی دفعہ کلونجی پانی سے استعمال کرائیں تو مریض زندگی میں باؤلے پن سے محفوظ رہے گا۔

**ہر قسم کا درد ختم:** لَاحَیَّ یُوْحَیَّ لَیْہِی شہادت کی انگلی سے لکھیں۔ اگر درد باقی ہے تو پھر دوبارہ لکھیں۔ اسی طرح تین بار لکھیں۔ ان شاء اللہ آرام ہوگا۔ اگر خدانخواستہ درد باقی رہے تو اگلے دن پھر لکھیں۔ (حکیم فاروق چڑھوے والا، مظفر گڑھ)

## آزمودہ طبی روحانی مشاہدات

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو ہمیشہ سلامت رکھے اور لمبی زندگی عطا فرمائے اللہ تعالیٰ آپ کے وقت اور صحت میں برکت عطا فرمائے۔ میں اپنی ذاتی ڈائری جس میں میرے تمام مشاہدات و تجربات ہیں۔ قارئین عبقری کی نذر کرتی ہوں۔ اس کی نوک پلک سنوار کر تحریری شکل میں لا کر قارئین عبقری کی نذر کیجئے۔

**یَاحَفِیْظُ کے فوائد:** اللہ تعالیٰ کے ہر نام کے بہت فوائد ہیں مگر یَاحَفِیْظُ کے فوائد بتانا چاہ رہی ہوں جو میں روزانہ جہاں کہیں بھی جانے لگتی ہوں گھر سے نکلتے وقت گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر اور سواری پر دم کرلیتی ہوں۔ اللہ کے نام کی برکت سے سلامتی سے جاتی اور گھر واپس آتی ہوں۔ سکول جاتے وقت بچوں پر بھی پڑھ کر دم کرلیتی ہوں۔ اللہ تعالیٰ کی کرم نوازی سے بخیریت جاتے ہیں اور واپس آتے ہیں۔

**ڈائری میں موجود دلچسپ واقعہ:** ایک مرتبہ میری بہن جو کہ وکیل ہے اس نے اپنے حصہ کا آم فریج میں رات کو رکھنے سے پہلے یَاحَفِیْظُ گیارہ مرتبہ پڑھ کر حفاظت کی نیت کر کے دم کر رکھ دیا کہ میرا آم ہے کوئی نہ اٹھائے میں کل تک کھاؤں گی، یہ عمل میرے سامنے اس نے کیا مگر میں صبح کو بھول گئی اور ناشتے کے وقت میں نے سوچا کہ وہی آم میں کھا لیتی ہوں اور تھوڑی دیر تک دوسرا آم باہر سے لے کر اس کے لئے رکھ دوں گی کیونکہ وہ دوپہر تک آ کر کھائے گی، میں نے شرارتی مسکراہٹ کے ساتھ فریج کھولا اور آم تلاش کرنا شروع کردیا، مجھے پوری فریج میں آم نہ ملا آخر کار تھک ہار کر میں نے ناشتہ دہی سے کرلیا جب میری وہی بہن آئی اور آم نکال کر کھانے بیٹھی اور کہا شکر ہے کہ میرا آم پڑا ہوا ہے۔ میری ہنسی چھوٹ گئی اور اسے ساری بات بتائی کہ مجھے تو ڈھونڈنے پر آم نظر نہیں آیا تو یہ بات اور اعمال کی برکت سے حفاظت کا معمہ میں نے سب گھر والوں کو بتایا۔

**انمول خزانہ نمبر ایک اور دو کے فوائد:** ایک دفعہ میں رات کو سوئی اور صبح اٹھی تو میری آنکھ میں سرخ رنگ کا گہرا نشان پڑا ہوا تھا میں اور میری بہنیں پریشان ہوئیں کہ اچانک آنکھ کے سفید حصے میں یہ نشان کیسے پڑ گیا مگر میں نے کہا کہ جو بھی بات ہو میں جو وظیفہ پڑھتی ہوں وہی پڑھ کر دم کروں گی مجھے یقین ہے کہ میری آنکھ ٹھیک ہوجائے گی، میں روزانہ انمول خزانہ نمبر 1 اکیس بار پڑھتی ہوں میں نے پڑھا پانی پر دم کیا اور آنکھ پر تصور سے دم کیا اور ہاتھوں پر پھونک مار کر آنکھوں پر لگایا، دم کیا ہوا پانی بھی آنکھوں میں تھوڑا سا لگایا۔ انمول خزانہ نمبر 2 کھلا پڑھ کر آنکھوں پر دم کرتی رہی۔ سب کے کہنے پر ڈاکٹر کو بھی چیک کرایا تو اس نے ڈرا دیا کہ آنکھ میں کچھ نہ ڈالنا اور یہ نشان مہینہ تک ختم ہوگا اور اس کے پھیلنے کا بھی ڈر ہوتا ہے اور یہ کہ شاید یہ نشان جائے یا رہ جائے کوئی پتہ نہیں ہوتا کیونکہ یہ نشان آنکھ کے نیچے جو نازک رگیں ہوتی ہیں ان کے پھٹ جانے کی وجہ سے ہوتا ہے۔ خیر میں تھوڑی گھبرا ضرور گئی مگر اللہ تعالیٰ کے کلام پر مکمل یقین رکھتے ہوئے یہ اعمال جاری رکھے۔ نشان آہستہ آہستہ ہلکا ہونے لگ گیا اور تقریباً ایک ہفتہ میں میری آنکھ کا نشان غائب ہوگیا میں نے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا کہ اس نے میری آنکھ سلامت رکھی اور نشان بھی ختم کردیا۔ اللہ کا شکر ہے۔

پھر ایک مرتبہ میں رسی کے اوپر سے دھلے ہوئے کپڑے اتار رہی تھی کہ اچانک میری آنکھ میں سرف کا ذرہ چلا گیا شدید تکلیف شروع ہوگئی میں نے ٹھنڈے پانی سے آنکھ صاف کی مگر درد میں فرق نہ آیا اور چبھن بھی جاری رہی میں انمول خزانہ نمبر ۲ جو کہ میرا وظیفہ بھی ہے کھلا پڑھ کر ہاتھوں پر پھونک مار کر آنکھ پر ملنا شروع کردیا کچھ راحت محسوس ہوئی ایمرجنسی میں آنکھوں کا چیک اپ کروایا اس نے کہا خیر ہوگئی ہے آنکھ کو کوئی نقصان نہیں ہوا ایک دو قطرے دوائی کے ڈال کر بھیج دیا۔ میں مستقل انمول خزانہ نمبر ۱ اور نمبر ۲ پڑھ کر دم کرتی رہی اللہ کے فضل سے میری آنکھ بچ گئی۔ الحمدللہ۔

**کراماتی تیل کے فوائد:** ایک مرتبہ میں صبح کے وقت بچوں کو

سکول چھوڑ کر واپس آ رہی تھی کہ اچانک سڑک پر زور سے گر گئی سمجھ نہ آیا کہ کیسے گری ہوں۔ میری ٹانگوں اور کندھوں میں شدید درد شروع ہو گیا سمجھ میں نہ آئے کہ کیا کروں مجھے ڈاکٹرز کے نام سے اب ڈر لگتا ہے کیونکہ اب اکثر ڈاکٹرز حضرات میں سمجھ داری کم ہو گئی ہے یا شاید مریضوں کا احساس کم ہو گیا ہے کوئی توجہ نہیں دیتے بہت کم ایسے ڈاکٹرز ہیں جو توجہ سے مریض کی بات سنتے ہیں اور دوائی دیتے ہیں اور دوائی لینے جائیں تو اکثر ادویات دو نمبر آ رہی ہیں اس لئے ڈر لگتا ہے۔ خیر گھنٹہ دو گھنٹہ میں میری ٹانگیں اکڑنے لگ گئیں اور واش روم میں جا کر بیٹھنا بہت تکلیف دہ ہو گیا۔ اچانک میرے ذہن اور دل میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ بات یاد آئی کہ میں کراماتی تیل کی مالش کروں چنانچہ فوراً میں نے تیل اٹھایا اور درد والی جگہ گھٹنے اور پوری ٹانگ کی زور زور سے مالش شروع کر دی اور انمول خزانہ نمبر 2 بھی پڑھ کر دم کرنا شروع کر دیا کچھ دیر میں ہی مجھے سکون محسوس ہوا۔ میں نے صبح وشام اس تیل کی مالش کی اللہ تعالیٰ کے فضل سے مجھے کسی دوائی کی کوئی ضرورت محسوس نہ ہوئی اور نہ ہی کوئی انجکشن لگوایا میں ٹھیک ہونا شروع ہو گئی اور جلد ہی بالکل ٹھیک ہو گئی۔ اللہ کا شکر ہے۔

ہمارے گاؤں میں ایک بچی جس کی عمر تقریباً 9 یا 10 سال تھی اس کی ٹانگیں اچانک کام کرنا چھوڑ گئیں بچی کے گھر والوں نے بہت علاج کروایا لیکن بچی اپنے پاؤں پر کھڑی نہ ہو سکی پھر امی نے کراماتی تیل لے کر اس کے گھر بھیجا کہ اسے بچی کو لگائیں۔ خدا کا کرنا ہوا کہ وہ لڑکی اس کراماتی تیل کی بدولت پھر سے چلنا پھرنا شروع ہو گئی اور چل کر ہمارے گھر تک آ گئی ہم لوگ بہت خوش ہوئے صرف ایک دو بوتل کے لگانے سے ہی وہ ٹھیک ہو گئی وہ بہت کمزور رہے اس وجہ سے اکسیر البدن بھی بعد میں اس کو کھلانے کو دیا۔ اب وہ اللہ کے فضل سے ٹھیک ہے۔

یہ کراماتی تیل بہت ہی زیادہ افادیت کا حامل ہے۔ ہمارے خاندان میں ایک بچی پیدا ہوئی تو بالکل نامکمل لگتی تھی یعنی بہت ہی چھوٹی اور چڑیا کی بچی کی طرح لگتی تھی بالکل ہڈیوں کا ڈھانچہ وہ لوگ ادویات لیتے رہے مگر ڈیڑھ سال تک وہ کمر نہ اٹھا سکتی اور نہ ہی زیادہ حرکت کر سکتی تھی میں نے مشورہ دیا کہ کراماتی تیل کی مالش کر کے دیکھیں شاید بچی پر کچھ اثر پڑے ان کو ایک بوتل تیل کی لے کر دے دی۔ انہوں نے مالش شروع کر دی صرف ایک بوتل کی مالش کرنے سے ہی وہ بچی اٹھ کر بیٹھنے کے قابل ہو گئی ہے اور فرش پر آگے پیچھے گھوم بھی سکتی ہے ورنہ تو وہ بالکل ایک جگہ پڑی رہتی تھی اب اس کے لئے ''معجون شفایابی'' اور ''کراماتی تیل'' کی بوتل بھیجی ہے مزید آگے پھر ان شاء اللہ بتاؤں گی کہ وہ بچی کب تک چلنا پھرنا شروع ہو گئی۔ مجھے یقین ہے کہ وہ جلد اللہ کے کرم سے ٹھیک ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے کہ اتنی فائدہ مند ادویات فراہم کر رہے ہیں۔

**افحسبتم اور اذان کا عمل، کینسر کا علاج:** ایک مرتبہ مجھے پتہ چلا کہ ہماری کالونی میں ایک غریب عورت کو کینسر ہے۔ میں اس کے گھر گئی تو وہ بیچاری چارپائی سے بڑی مشکل سے اٹھ سکتی تھی اس کی چار بیٹیاں ہیں وہ ان کا کام بھی نہیں کر سکتی تھی، نوجوان ہونے کے باوجود وہ بیماری سے عاجز آئی ہوئی تھی اور انگریزی ادویات کھا رہی تھی مگر آرام نہیں آ رہا تھا مجھے بہت ترس آیا میں نے اسے عبقری کی ادویات اور وظائف کے بارے میں بتایا تو اس نے کہا کہ میرے پاس رقم نہیں ہے کہ میں علاج کروا سکوں اگر آپ کوئی دوائی لے کر دیں سکیں تو دے دیں میں عبقری دواخانہ کا گلٹی رسولی کورس لے کر آئی اور اسے دے دیا اور ساتھ ساتھ افحسبتم اور اذان کا عمل بھی بتایا چنانچہ اس نے عمل بھی شروع کر دیا اور دوائی بھی شروع کر دی تقریباً پندرہ دن تک میں نے پھر اس کے گھر کا چکر لگایا تو اس کی حالت بہتر نظر آئی اس نے بتایا کہ وظیفہ اور دوائی سے آرام محسوس ہو رہا ہے۔ چنانچہ ہر مہینہ اس کو ایک کورس لے کر دیتی رہی کچھ عرصہ میں وہ لوگوں کے گھروں میں جا کر کام بھی کرنے لگ گئی اور اپنے گھر کے کام کاج بھی بخوبی کرنے لگ گئی۔ اب وہ مسلسل وظیفہ کرتی اور دوائی کھاتی ہے اللہ کے فضل سے بالکل ٹھیک لگتی ہے اور سینہ کا درد وغیرہ بھی ختم ہو گیا ہے اس سے پہلے وہ شعاعیں لگواتی تھی اور اس کے گردن اور سینہ پر بڑے بڑے نشان پڑ چکے تھے لیکن اب وہ ٹھیک ٹھاک ہو گئی ہے۔

**''یا حفیظ یا نافع'' کا فائدہ:** میں نے رسالہ میں یعنی عبقری رسالہ میں پڑھا تھا کہ جانوروں پر یا مرغیوں پر ''یا حفیظ یا نافع'' لکھ دیں تو نفع بھی ہوگا اور اللہ کی حفاظت ہوگی۔ میں نے پچھلے سالوں مرغی کے کچھ چوزے خرید کر گاؤں والے گھر میں رکھے اور ہر چوزے پر یا حفیظ یا نافع، انگلی سے لکھا دو تین دنوں بعد یا کبھی ہفتہ بعد لکھ دیتی اور دانہ وغیرہ ڈال دیتی اللہ کے فضل و کرم سے وہ مرغیاں نکلیں اور جلد ہی انڈے دینا شروع ہوئیں پہلے بھی میں مرغیاں پالتی تھی مگر پانچ چھ ماہ بعد دیسی مرغیاں انڈے نہ دیتی تھی مگر اس بار انڈے دینا شروع ہو گئیں اور دو سال تک انڈے دیئے اللہ نے اپنی حفظ و امان میں رکھا بلی نے بھی ان مرغیوں کو نہ کھایا ورنہ پہلے بلی میری مرغیاں کھا جاتی تھی۔ اب اس سال بھی میں نے کچھ چوزے خریدے اور ''یا حفیظ یا نافع'' لکھ دیا اور میں کچھ دن گاؤں میں رہی تو چوزوں پر لکھتی رہی۔ اب چھ ماہ بعد ماشاء اللہ وہ چوزے بڑے ہو کر مرغے اور مرغیاں بن گئی ہیں اور کچھ نے انڈے دینا بھی شروع کر دیئے ہیں۔ ملازم انڈے اکٹھے کر کے رکھ لیتا ہے اور پھر ہم لوگ منگوا لیتے ہیں یہ سب اللہ کا فضل ہے کہ اپنے نام کی برکت سے فائدہ اور برکت دی اور حفاظت بھی کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو اپنی حفظ و امان میں رکھے (آمین)

**وتر میں سورتیں اور دانت کی بیماریاں دور:** میں آپ کو بتانا چاہتی ہوں کہ میرے دانتوں کا درد کیسے ٹھیک ہوا۔ مجھے ہر سال دانتوں کا درد شروع ہو جاتا تھا بلکہ بچپن سے ہی ٹافیاں وغیرہ کھانے کی وجہ سے میرے دانت خراب ہو چکے تھے کافی ڈاڑھیں تو کیڑے کی وجہ سے ختم ہو چکی ہیں دانتوں کے اوپر چھوٹے چھوٹے دانے نکل آئے تھے جو کھانا کھاتے وقت کافی درد کرتے اور داڑھ میں درد کی وجہ سے کھانا بھی نہیں کھایا جاتا تھا میں ہر وقت بے سکون رہتی اور دعا کرتی کہ یا اللہ کوئی حل عطا فرما اور دانت خراب نہ ہوں۔ عبقری رسالہ جو کافی سالوں سے ہم سب پڑھتے ہیں اس میں میں نے پڑھا کہ عشاء کی نماز میں وتر کی پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورۃ ''اذا جاء نصر اللہ'' اور دوسری رکعت میں ''تبت یدا ابی'' پڑھ لیں اور مستقل پڑھنے سے دانتوں کی بیماریاں دور ہو جائیں گے میں نے فوراً عشاء کے وقت نماز پڑھ کر یہ سورتیں پڑھ لیں۔ ایک دو دنوں میں ہی مجھے بہت سکون ملا اور میرے دانتوں کا درد ٹھیک ہونے لگا۔ میں بہت خوش ہوئی اور مستقل پڑھنے لگی یعنی روزانہ عشاء کی نماز میں وتر میں پڑھنے لگی اب قریباً دو سال ہو گئے ہیں مجھے دانتوں کی بیماری نہیں ہوئی جتنے دانت خراب تھے اس سے زیادہ خرابی نہیں ہوئی کاش مجھے یہ بات بچپن سے پتہ ہوتی تو میرے دانت اتنے بھی خراب نہ ہوتے۔ اب دانتوں کے اوپر یعنی مسوڑوں پر ورم اور دانے اور زخم بھی نہیں ہوتے۔ اللہ کا لاکھ لاکھ شکر ہے۔ اگر حکیم صاحب ان سورتوں کے فوائد نہ بتاتے تو آج تک دانت کیسے بچا پاتی کیونکر دانتوں کے درد کی وجہ سے ڈاکٹرز ایک ایک کر کے سارے دانت نکال

دیتے ہیں اور آخر میں نقلی دانت لگا لیتے ہیں۔ اور لوگوں کو پتہ ہی نہیں ہوتا کہ قرآن پاک ہمارے لیے کس طرح فائدہ دے سکتا ہے۔ **اسم اعظم کا روحانی دم کے فوائد:** ہم لوگ تسبیح خانہ لاہور میں اسم اعظم کا روحانی دم کروانے آتے ہیں مستقل تو نہیں مگر کبھی آتے ہیں اور کبھی ہم لوگ نہیں آسکتے مگر کافی دم کروائے ہیں۔ مجھے چار سال سے نزلہ، زکام و الرجی کی بیماری تھی کافی ادویات بھی کھائیں مگر فائدہ نہیں ہوا تھا۔ الرجی کورس بھی دو سال استعمال کیا کبھی آرام آجاتا کبھی پھر شروع ہوجاتا تھا کوئی کام سکون سے نہیں کرسکتی تھی ہر وقت ناک بہتی رہتی تھی نظر کمزور ہوگئی اور بال سفید ہوگئے مگر اب تقریباً پانچ چھ ماہ ہوگئے ہیں مجھے اس بیماری سے اللہ تعالیٰ نے شفاء دے دی ہے اللہ تعالیٰ کی احسان مند ہوں کہ اس نے صحت بخشی' اللہ تعالیٰ آپ کی عمر دراز کرے اور سکھ صحت کی بادشاہی نصیب فرمائے تاکہ آپ دکھی انسانیت کے درد بانٹتے رہیں (آمین)۔

**سنتوں میں سورۃ الم نشرح اور الم ترکیف کے فوائد:** اللہ تعالیٰ آپ کو سدا سلامت رکھے کہ آپ نے وقت میں برکت کیلئے فرمایا کہ سنتوں کی پہلی رکعت میں الم نشرح' اور دوسری رکعت میں الم ترکیف پڑھیں۔ جب میں نے آپ کا یہ درس سنا تو میں نے شکر ادا کیا کہ میرے وقت میں برکت نہیں تھی تھوڑا سا کام بھی پہاڑ کی طرح مشکل بن جاتا تھا' صرف گھر کے کام بھی میں وقت پر بڑی مشکل سے کرسکتی تھی اور جسم بھی ٹوٹنے لگتا تھا اور شدید کمزوری آجاتی تھی مگر اب اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ میرے کافی کام آسانی سے ہوجاتے ہیں یعنی اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے کرلیتی ہوں اور بہت زیادہ تھکاوٹ نہیں ہوتی۔ (ک۔ا)

## یوں میں نے بھی بخل کا بت توڑ دیا میرے نسل در نسل آزمودہ نسخہ جات کی ڈائری عوام الناس کے نام

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ماہنامہ عبقری بہت ذوق شوق سے پڑھتا ہوں۔ قارئین واقعی اس شمارے میں ایسے صدری راز دیتے ہیں کہ میں بعض اوقات خود بھی حیران ہوجاتا ہے۔ چونکہ میں پیشے کے لحاظ سے حکیم بھی ہوں میرے پاس نسل در نسل آئے نسخہ جات کی مکمل ڈائری ہے۔ آپ کا بخل شکنی مہم میں ساتھ دیتے ہوئے میں اپنے تمام کامیاب نسخہ جات کی مکمل ڈائری قارئین عبقری کے سپرد کرتا ہوں۔ آپ چاہیں تو ان نسخہ جات سے منافع کمائیں یا مخلوق خدا کو فی سبیل اللہ دیں تمام قارئین کو اجازت ہے۔

**نسخہ برائے زہر مار:** جس شخص کو (مرد یا عورت یا بچہ ہو) اگر کوئی سانپ یا بچھو یا اور کوئی زہریلی چیز کاٹ لے یا کوئی ایسی چیز کاٹ لے جس سے اس شخص کی متاثرہ جگہ سوج جائے اور گوشت اندر سے گھلنا شروع کردے تو ایک عدد کالے کوبرا سانپ کا خول کسی جوگی وغیرہ سے مل جاتا ہے سیہون شریف (سندھ) میں ایک جوگیوں کا جوگی گوٹ ہے وہاں پر آسانی سے کوبرا سانپ کا خول مل جاتا ہے ایک عدد خول لے کر اسے جلا دیں جب سارا خول جل جائے تو وہ راکھ لے کر کسی بوتل یا ڈبہ میں محفوظ کرلیں پھر جس جگہ پر سانپ یا بچھو یا اور کوئی زہریلا جانور نے کاٹا ہو اسی جگہ پر یہ راکھ آہستہ آہستہ ملنا شروع کردیں تھوڑی سی راکھ لے کر متاثرہ جگہ پر ملتے رہیں زہر کو باہر نکالتا ہے گھلے ہوئے گوشت کو صحیح حالت پر لاتا ہے تقریباً دس یا پندرہ دنوں میں گلی ہوئے جگہ کو مکمل شفاء ہوجاتی ہے اصل میں یہ راکھ بھی زہر ہے اور یہ زہر اندر کسی بھی قسم کا زہر ہو اسے ختم کردیتا ہے۔ زہر کی وجہ سے جو گوشت یا ہڈی گھل جائے اور سوج جائے اسے مکمل شفا دیتا ہے گوشت و ہڈی اپنی اصل حالت پر آجاتی ہے، بہت ہی آزمودہ اور شافی نسخہ ہے۔

**خون سے جراثیم کا خاتمہ' قوت میں اضافہ اور ہر قسم کے جلدی امراض کا شافی علاج:** (۱) کوڑتمہ سو گرام، (۲) گلوکھو گرام، (۳) سناء مکی سو گرام، (۴) رسول سو گرام، (۵) خشک کریلہ سو گرام، (۶) کرائتہ انڈیا والا سو گرام، (۷) کرائتہ نیپال والا سو گرام، (۸) چرائتہ سو گرام، (۹) اصلی ہینگ 50 گرام (۱۰) پاپڑا سو گرام۔ **تیاری:** تمام چیزوں کو بالکل باریک پیس کر پاؤڈر بنالیں، خالی کیپسول میں میڈیکل سٹور یا پنساری کی دکان سے لے کر اس کیپسول میں یہ دوائی بھرلیں۔ روزانہ ایک کیپسول صبح نہار منہ تازہ پانی کے ساتھ ایک کیپسول دوپہر کو اور ایک کیپسول رات کو کھانا کھانے کے بعد پانی یا دودھ کے ساتھ استعمال کریں اگر تینوں ٹائم پانی کے بجائے دودھ استعمال کریں تو بہت بہتر ہے ورنہ پانی کے ساتھ لیں اور اگر مرض بہت ہی زیادہ ہو تو روزانہ ایک کے بجائے دو کیپسول استعمال کریں۔

**یہ نسخہ درج امراض کا شافی علاج ہے:** خون سے کینسر کے جراثیم کا مکمل خاتمہ کرتا ہے، خون کو بالکل صاف کرتا ہے، بلڈ پریشر ہائی ہو یا بالکل کم ہو بلڈ پریشر کو بالکل نارمل رکھتا ہے، خون سے ہر مرض کا جراثیم کا خاتمہ کرتا ہے، چھپاکی ختم کرتا ہے، قوت خاص میں اضافہ کرتا ہے، برص یعنی پھلبہری کے جراثیم کا خاتمہ کرتا ہے، کسی بھی قسم کی خارش ہو پھوڑے، پھنسی کو ختم کرتا ہے، پیٹ کے کیڑوں کا اور دل پر جو کیڑا ہوتا ہے اس کا خاتمہ کرتا ہے جس بچے یا جوان مرد ہو یا عورت اس کا دل کھانے کو نہیں کرتا ہے دل ہر وقت بھرا بھرا رہتا ہے دل خراب سا رہتا ہے، ٹانسلز کے جراثیم کو ختم کرتا ہے۔ پیٹ اور جسم میں کسی بھی قسم کا خراب دانا ختم کرتا ہے، ناسور کے دانے کو بھی شفاء دیتا ہے بالکل ختم کرتا ہے، ہر قسم کے جلدی امراض کا خاتمہ کرتا ہے اور اگر کوئی شخص نشے کا عادی ہو مثلاً چرس، افیون، ہیروئن، شیشہ، کرسٹار وغیرہ کا عادی ہو ایسے افراد کا جسم اور خون میں نشے کے زہریلے جراثیم ہوتے ہیں جو اسے نشہ کرنے پر مجبور کرتے ہیں ایسے نشے کرنے والے شخص کو اگر جب اس کو نشہ کرنے کی طلب ہو اس وقت نشہ کے بجائے ایک چمچہ چائے والا یہی دوائی پانی یا دودھ کے ساتھ کھلائیں تو اس شخص کی نشے کی طلب ختم ہوجاتی ہے اس کے جسم اور خون سے نشے کے جراثیم اور زہر کو ختم کرتا رہتا ہے۔ کچھ عرصہ صبح، دوپہر، شام کو یہی دوائی استعمال کرنے سے نشے کے جراثیم اور زہر کو بالکل ختم کرتا ہے اور اس شخص کی طلب ختم ہوتی رہتی ہے آخر میں وہ شخص نشے سے بالکل نفرت کرنے لگتا ہے، بلڈ کینسر کے جراثیم کو بالکل ختم کرتا ہے معدے کے کیڑوں کا مکمل صفایا کرتا ہے جسم پر کالے داغ نکلتے ہوں ان کا بھی شافی علاج ہے۔

**بند پیشاب کو کھولنے کا شافی علاج:** اجموئیہ اجوائن کی ایک قسم ہے اجمود ایک پاؤ لے لیں پھر ایک گلاس پانی میں دو چمچ اجمود ڈال دیں اور آگ پر رکھ کر قہوہ بنالیں جب ایک حصہ پانی خشک ہوجائے تو پانی کو نیم گرم کرکے چسکی چسکی چائے کی طرح پی لیا کریں اور اس کے علاوہ مولی کی ڈنڈی جس کے ساتھ پتے لگے ہوتے ہیں اس ڈنڈی سے پتے ہٹالیں اور اس ڈنڈیوں کو کوٹ کر ان کا عرق نکال دیں وہ عرق بھی ایک ایک چمچ، دس دس منٹ کے وقفے سے پلایا کریں، بند پیشاب کو کھولتا ہے، پیشاب کی جلن کو ختم کرتا ہے، پیشاب کی نالیوں کی صفائی کرتا ہے اور پیشاب کھل جاتا ہے بہت ہی آزمودہ اور شفا بخش نسخہ ہے۔

**آنکھوں کے امراض کا شافی علاج:** پھٹکری سفید اور ہریڑ ان دونوں کا سرمہ بنا کر آنکھوں میں لگانے سے اور صبح دوپہر اور شام کو آنکھوں میں عرق گلاب ڈالنے سے آنکھیں صاف

ہوجاتی ہیں اور آنکھوں سے پانی بہنا بند ہوجاتا ہے۔

**عام مردانہ امراض اور مثانہ کی گرمی کا علاج:** احتلام ہونا قطرے آنا پیشاب کی جلن اور مثانہ میں گرمی خشک کیلئے یہ نسخہ میرا بہت مشہور ہے۔ **ھوالشافی:** موصلی سفید ایک تولہ، تال مکھانہ ایک تولہ، تخم لاجونتی ایک تولہ، تخم خرفہ ایک تولہ، پھول کیکر ایک تولہ، مصری سفید پانچ تولہ۔ ان سب چیزوں کو کوٹ پیس کر پاؤڈر بنا کر مکس کرلیں صبح دوپہر شام ایک ایک چمچ پانی یا دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔

**جسم و پیٹ پر فالتو چربی گندا خون ختم:** (ا) کرائتہ انڈیا والا 200 گرام، (۲) کرائتہ نیپال والا 200 گرام، (۳) مازو اصلی والا 100 گرام، (۴) انار دانہ 200 گرام (۵) بیری کی راکھ 200 گرام، (۶) سونف 100 گرام، (۷) اصلی ہینگ 50 گرام۔ ان تمام چیزوں کو پیس کر پاؤڈر بنالیں پھر خالی کیپسول بڑے سائز والا لے کر ان کیپسول میں یہ دوائی بھرلیں، 2 عدد کیپسول صبح نہار منہ دودھ کے ساتھ، 2 عدد کیپسول دوپہر کو دودھ کے ساتھ، 2 عدد کیپسول رات کو دودھ کے ساتھ یا صبح نہار منہ اور رات کو کھائیں یعنی دن میں 2 ٹائم۔ **فوائد:** پیٹ سے' کولہوں سے فالتو چربی کو خارج کرتا ہے پیٹ سے فالتو چربی گندا خون اور بادی گیس کو خارج کرتا ہے، جسم کے کسی بھی حصہ میں فالتو چربی ہو' بادی گیس کا درد ہو خارج کرکے بادی درد سے مکمل آرام دیتا ہے۔ پیٹ میں گولہ ہو تو اسے بھی پگھلا دیتا ہے اور اگر بچے کی ولادت ہوجائے تو اس کے بعد یہ دوائی کھانے سے پیٹ سے سارا گندا خون، گندا پانی اور بادی گیس اور دروں کیلئے بہت ہی شافی اور ہزار ہا بار تجربہ شدہ ہے۔ پیٹ میں گندا دانہ ختم کرتا ہے پیٹ کے کیڑوں کو ختم کرتا ہے، گھٹنے اور کمر کے درد کو مکمل ختم کرتا ہے۔ ان شاء اللہ۔

صبح نہار منہ ایک گلاس پانی کو جوش دیں' اس کے بعد اسے نیچے اتار کر چار یا پانچ چمچ خالص شہد ڈال دیں۔ ایک چھوٹا چمچ چائے والا دار چینی پسی ہوئی ڈال دیں' ایک عدد لیموں نچوڑ لیں پھر اسے مکس کرکے یہ دوائی گرم گرم ہی ایک ایک گھونٹ پینی ہے دن میں 2 ٹائم صبح نہار منہ اور رات کو کھانا کھانے کے بعد اگر موٹاپا بہت ہی زیادہ ہے تو پھر دن میں تین ٹائم صبح نہار منہ دوپہر اور رات کو اور دوسری دوائی اس کے ایک گھنٹہ بعد استعمال کریں۔ ان شاء اللہ پیٹ یا جسم میں کبھی بھی بادی گیس بادی درد نہ ہوگا پیٹ میں گندا پانی یا خون یا چربی بالکل نہ بنے گی جتنے دن کھاؤ گے موٹاپا کم ہوتا جائے گا۔

**بے اولاد مرد و خواتین کیلئے انوکھا نسخہ:** دیسی مرغی کے انڈوں کے چھلکے تقریباً ایک پاؤ، مٹی کے تازہ کجا (برتن) جس میں پہلے کوئی چیز استعمال نہ ہو 7 عدد۔

**ترکیب تیاری:** انڈوں کے چھلکوں کو ہانڈی میں ڈال دیں ہانڈی میں نمک اور پانی ڈالیں آگ پر رکھ دیں پانی اتنا ہو کہ چھلکے ڈوب جائیں ایک جوش آنے پر آگ سے نیچے اتار دیں چھلکوں کو نکال کر صاف کرلیں اور کچھ دیر کیلئے رکھ دیں تاکہ خشک ہوجائے پھر ان چھلکوں کو مٹی کے کجے میں ڈال دیں اوپر ڈھکن رکھ دیں پھر اسے گل حکمت کرکے گوبر کی آگ میں رکھ دیں چاروں طرف سے گوبر رکھ دیں گوبر تقریباً پانچ کلو ہونا چاہیے جب آگ ختم ہوجائے تو کجے کو نکال کر کچھ ٹھنڈا ہونے پر کجے کے اندر سے چھلکوں کی راکھ نکال دیں اور دوسرے کجے میں ڈال دیں اسے بھی گل حکمت کرکے آگ میں رکھ دیں پانچ کلو گوبر میں گل حکمت کرکے رکھ دیں اور اسی طرح سات دفعہ ہر ایک کجے میں گل حکمت کرکے نکال دیں جب آخری کجے سے نکال دیں تو یہ راکھ کسی بوتل میں ڈال دیں اور حفاظت سے رکھیں۔

**فوائد:** جس عورت کو اولاد نہ ہو یا بچہ گر جاتا ہو بالکل بانجھ ہو یا بچہ دانی میں کوئی بھی نقص ہو تو عورت اور مرد دونوں چائے والا چھوٹا چمچہ چوتائی ¼ حصہ روزانہ صبح نہار منہ دودھ کے ساتھ استعمال کریں کچھ دن استعمال کرنے سے عورت کے بچہ دانی میں ہر قسم کا مرض دور ہوجاتا ہے عورت کے بچہ دانی میں بچہ پیدا کرنے والا جراثیم پیدا کرتا ہے اور مرد کے مادہ تولید میں بچہ پیدا کرنے والا جراثیم پیدا کرتا ہے کچھ عرصہ کے استعمال سے عورت بچہ پیدا کرنے کے قابل ہوجاتی ہے۔ (۲) اگر کوئی مرد نامرد ہو عورت کے قابل نہ ہو یا بوڑھا ہو وہ حضرات کچھ دن استعمال کریں بوڑھا بھی نوجوان بن جاتا ہے نامرد نوجوان کو مکمل مرد بناتا ہے جسم میں فولاد ''خون'' کیلشیم اور مادۂ تولید کا خزانہ پیدا کرتا ہے۔ کوئی بھی نوجوان ہو بوڑھا ہو چاہے مرد ہو یا عورت معذور ہوچکا ہو چلنے پھرنے کے قابل نہ ہو ان کی معذوری دور کرتا ہے چلنے پھرنے کے قابل بناتا ہے جسم سے ہر قسم کے دردوں کا خاتمہ کرتا ہے مکمل صحت عطا ہوتی ہے۔ ان شاء اللہ

(نوٹ) ہرنیہ کیلئے بھی یہ نسخہ لاجواب ہے بغیر آپریشن ہرنیہ کو بالکل ختم کرتا ہے ان شاء اللہ۔ ہرنیہ کیلئے اس میں دو چیزوں کا اضافہ کریں **ایک: نک چھکنی'** یہ بوٹی پنسار سے سو گرام لے لیں اور **دوسرا:** سو گرام سہانجنا کے درخت کے پتوں کا اضافہ کردیں۔ ہرنیہ جتنا پرانا ہو بڑھ گیا ہو، انسان کا ہو یا جانور کا ہو دونوں کیلئے نہایت مفید اور آزمودہ نسخہ ہے چالیس دنوں میں ہرنیہ کو بغیر آپریشن کے ختم کرتا ہے۔

**نسخہ برائے فالج، ناسور:** ایک عدد سانپ کو ماردیں یا کسی جوگی سے سانپ خریدیں اس جوگی سے سانپ کو مروا دینا لیکن سانپ کچھ بڑا ہونا چاہیے' سانپ جتنا بڑا ہوگا روغن اتنا ہی زیادہ نکلے گا' سانپ کا سر کاٹ کر پھینک دیں پھر 5 کلو گھی کا خالی ڈبہ صاف شدہ لے کر ڈبے کے نیچے تلوے میں میخ سے کونے میں سوراخ کرلیں پھر سانپ کو ڈبے میں ڈال دیں اور ڈبے کو ہلکی آنچ پر رکھ دیں مگر ترچھا رکھیں جہاں پر سوراخ ہے وہ سائیڈ ذرا نیچے کی طرف ہو اور سوراخ کے نیچے ایک کٹورا یا پیالی رکھ دیں جب سانپ جلنے لگے گا تو سانپ کا روغن نکلنا شروع ہوگا اور سوراخ سے نیچے پیالے میں گرتا رہے گا جب سانپ سارا جل جائے بالکل راکھ ہوجائے' اس کا سارا روغن سوراخ کے ذریعے کٹورے یا پیالے میں بہہ جائے گا پھر ڈبے کو نیچے اتار دیں اور تیل کو کسی صاف بوتل میں ڈال دیں اور سانپ کی راکھ بھی کسی ڈبے میں محفوظ کرلیں۔ **امراض:** جس شخص کو فالج ہو یا کسی بیماری یا کسی حادثے کی وجہ سے کوئی جگہ سن ہوچکی ہو یا رگیں مردہ ہوچکی ہوں وہ شخص متاثرہ جگہ پر روغن سے پہلے تقریباً ایک گھنٹہ یا آدھا گھنٹہ خوب مالش کریں پھر سانپ کی راکھ متاثرہ جگہ پر آہستہ آہستہ آدھا گھنٹہ تک مالش کریں اس کے بعد اس جگہ پر گرم پٹی باندھ لیں پھر دوسرے دن اسی طرح روغن سے مالش کریں اور مالش کے بعد راکھ سے مالش کریں کچھ دنوں

## نظر و دماغ کی طاقت کیلئے

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** نظر و دماغ کی طاقت کیلئے ایک انتہائی مجرب اور آزمودہ نسخہ قارئین عبقری کی نذر کررہا ہوں۔ **ھوالشافی:** برہمی بوٹی 100 گرام، ورچ 20 گرام، گل منڈی 20 گرام، مصری 50 گرام، فلفل دراز 5 گرام، فلفل سیاہ 10 دانے، مغز بادام 200 گرام سب چیزوں کو صاف کرکے کوٹ لیں پھر چھان کر مکس کرلیں' شہد اتنا ملائیں کہ گولی بقدر چنے کے بن جائے۔ صبح شام ایک ایک گولی دودھ کے ساتھ لیں۔ انتہائی لاجواب اور بے ضرر نسخہ ہے۔ (محمد عطاء اللہ' جلہ ارائیں)

کے مالش کرنے سے مردہ رگیں زندہ ہو جائیں گی اور مردہ رگوں میں خون گردش شروع کر دے گا مکمل صحت یاب ہونے تک روزانہ مالش کریں اگر کسی شخص کو ناسور ہو تو ناسور کے دانے متاثرہ جگہ پر اس روغن کی مالش کریں اور اوپر سانپ کی راکھ سے مالش کریں کچھ ہی دنوں میں ناسور بالکل سوکھ کر ختم ہو جائے گا' ناسور کی جڑیں سوکھ جائیں گی اگر کوئی کھلاڑی ہو وہ صرف سانپ کے روغن کی مالش کرے' پاؤں ٹانگوں اور کمر پر تو وہ کھلاڑی چاہے سارا دن بھاگتا دوڑتا رہے یا کوئی شخص سخت مشقت والا کام کرتا ہو یا کوئی شخص بوڑھا ہو چکا ہو یا کسی حادثے یا بیماری کی وجہ سے معذور ہو چکا ہو وہ اس روغن کی مالش کرے تو چند ہی دنوں میں مکمل صحت یاب ہو جائے گا۔ روغن کی مالش کے بعد راکھ ضرور ملیں رگوں کو زبردست طاقت دیتا ہے کسی کو کوئی جانور کاٹ لے چاہے کتا ہو' بلی ہو' سانپ ہو، بچھو ہو یا اور کوئی موذی جانور ہو تو متاثرہ جگہ پر تیل اور راکھ کو مکس کر کے مالش کریں زہر کو ختم کر دے گا۔ کسی شخص کے ہاتھ پیر یا سر کانپتا ہو وہ بھی اس تیل اور راکھ سے مالش کرے چند ہی دنوں میں اللہ پاک مکمل شفاء عطا فرمائینگے۔ کسی شخص کے کمر یا جوڑوں میں سخت درد ہو اور مسلسل درد کی وجہ سے جوڑ سوجھ گئے ہوں اس روغن اور راکھ کو مکس کر کے لگا دیں کچھ ہی دنوں درد اور سوجن بالکل ٹھیک ہو جائے گی۔ ایک شخص نے کہا کہ میرے بیٹے کو گردن توڑ ہو گیا علاج سے کچھ فائدہ نہ ہوا تو آپ سے جو روغن اور راکھ ہم لے گئے تھے' ہم نے اس روغن اور راکھ سے مالش شروع کر دی چند ہی دنوں میں گردن توڑ بالکل ختم ہو گئی' اس کے بعد کئی لوگوں پر آزمایا مکمل شفاء ہوئی اگر کسی شخص کا عضو غلط کاریوں کی وجہ سے یا کسی بھی بیماری کی وجہ سے کام کرنا چھوڑ دے تو چند دنوں کے مالش سے مکمل شفاء ہوگی۔ **نوٹ: مالش کرتے وقت ہوا نہیں لگنی چاہیے۔**

کسی بھی مرض کیلئے مالش کرنا ہو مریض کو گرم جگہ پر بیٹھنا ہو گا ہوا بالکل نہ لگے ہوا کے لگنے سے سخت پرہیز کریں کسی شخص کو جلد کی بیماری ہو' برص ہو خارش ہو کسی بھی قسم کے گندے دانے ہوں' چھپاکی ہو' کوڑھ ہو' جسم سے چھلکے نکلتے ہوں تو یا اور کوئی بھی جلد کی ناعلاج مرض ہو جسم سرخ ہوتا ہو ہر مرض میں اس روغن اور راکھ کو مکس کر کے گرم جگہ جہاں ہوا نہ ہو یا بند کمرے میں اس روغن اور راکھ کو مکس کر کے مالش کریں اوپر گرم کپڑا لپیٹ دیں چند ہی دنوں کے مالش سے اللہ پاک بہت ہی مکمل شفاء عطا فرمائیں گے' بہت ہی آزمودہ روغن ہے یہ روغن لیزر شعاعوں جیسی جسم کے آر پار جا کر اثر کرتا ہے۔ **(حکیم ظاہر شاہ' حیدرآباد)**

## ادویات کے بغیر زندہ رہنے کیلئے کیا کریں؟

تمام تکلیفوں اور بیماریوں کو دور کرنے کا واحد علاج ''عبادت الٰہی'' ہے۔ اس سے روحانی طاقت میں اضافہ ہوتا ہے اور طبیعت اللہ کی ہستی کی طرف مائل رہتی ہے۔

سورج کی روشنی تمام بیماریوں کے جراثیمی کیڑوں کو ہلاک کرنے کی زبردست طاقت رکھتی ہے جس مکان میں ہوا اور دھوپ کا گزر اچھی طرح ہوتا ہے وہاں کوئی بیماری پیدا نہیں ہوتی۔ ہوا زندگی کا سہارا ہے ہوا طاقت و توانائی بخشتی ہے انسان کی عمر میں اضافہ ہوتا ہے، دل و دماغ کو راحت اور طبیعت کو بشاش کرتی ہے۔ پانی ہوا سے دوسرے درجہ پر زندگی کا معاون ہے۔ انسان کے جسم کا 80 فیصد حصہ پانی ہے دنیا میں تین حصہ پانی ایک حصہ خشکی ہے۔ انسانی زندگی کا دارومدار صفائی پر منحصر ہے اس لیے جہاں تک ہو سکے بدن اور گھر کی صفائی کا خاص خیال رکھیں۔ غسل پسینہ اور فضلات کے اخراج کیلئے مسامات کو کھولنا ہے۔ پسینہ کی گندگی و غلاظت کو دور کرتا ہے۔ ضعف ہاضمہ، ضعف بصارت اور تکان کو دور کرتا ہے۔ دل و دماغ کو فرحت دیتا ہے اس لیے ہر انسان کو صبح تازہ پانی سے غسل کرنا چاہیے۔ مالش سے انسانی جسم خوبصورت اور سڈول بن جاتا ہے اس سے بڑھاپا بھی جلد نہیں آتا اور کمزور اعضاء کو توانائی اور طاقت ملتی ہے ہفتہ میں کم از کم ایک بار پورے جسم پر روغن سرسوں یا روغن بادام سے مالش کرنی چاہیے۔ سر پر تیل لگانے سے دماغ کو طاقت ملتی ہے۔ بالوں کی جڑیں مضبوط ہوتی ہیں اور ان میں سیاہی پیدا ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ سر درد، چکر، خارش، سکری وغیرہ نہیں ہوتی اور نظر بھی تیز ہو جاتی ہے۔ آنکھوں میں سرمہ ڈالنے سے آنکھوں کی جلن، خارش دور ہوتی ہے اور دھوپ برداشت کرنے کی صلاحیت پیدا ہوتی ہے اس سے نہ صرف بینائی تیز ہو جاتی ہے بلکہ آنکھوں کی بہت سی بیماریوں سے بچا جا سکتا ہے۔ ورزش جسم کو خوبصورت اور مضبوط بناتی ہے طاقت اور پھرتی پیدا کرتی ہے اس لیے ہر مرد و عورت، بچے، بوڑھے کو حسب طاقت ورزش ضرور کرنی چاہیے۔ ہنسی طبیعت کو بشاش رکھتی ہے خون کو صاف کرتی ہے اور دل و دماغ کی تمام تفکرات اور پریشانیوں سے نجات دلاتی ہے۔ صبر و قناعت طبیعت میں سکون کرتا ہے۔ دل کو اضطراب اور بے چینی سے پاک رکھتا ہے اور مفلسی میں بھی انسان کو رنجیدہ ہونے سے بچاتا ہے۔ غصہ دل و دماغ، معدہ و جگر کو کمزور کرتا ہے۔ خون کو جلاتا ہے جسم کو جلاتا ہے اور قبل از وقت بڑھاپا لاتا ہے اس لیے ہر انسان کو اس دشمن سے بچنا چاہیے۔ **کاہلی:** ہاضمہ میں فتور، جسم کو ڈھیلا اور طبیعت میں سستی پیدا کرتی ہے اس سے بچنا چاہیے۔ **فکر:** جسمانی صحت کو برباد کرنے والی دیمک ہے اس لیے جہاں تک ممکن ہو سکے انسان کو فکر سے بچنا چاہیے۔ محنت و مشقت کے بعد سیر و تفریح دل و دماغ کو راحت پہنچاتی ہے۔ طبیعت کو شگفتہ رکھتی ہے اور دوبارہ کام کرنے کیلئے طبیعت کو مائل کرتی ہے۔ نیند فکر و غم اور تکان کو دور کرتی ہے۔ جسم کو دوبارہ کام کرنے کیلئے تروتازہ بنا کر ہوش و حواس کو قائم رکھتی ہے۔ اس لیے ہر ایک نوجوان کو کم از کم سات گھنٹہ سونا چاہیے۔ بچوں کو دس سے بارہ گھنٹہ آرام کرنا چاہیے۔ (رضوان جہانی' اوکاڑہ)

## 35 سال سے میرے آزمودہ نسخہ جات عبقری کی خدمت میں حاضر ہیں!

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** یہ چند نسخہ جات ہیں جنہیں ہم بڑا چھپا چھپا کر رکھتے تھے مگر ماہنامہ عبقری میں لوگوں کی بخل شکنی کو دیکھتے ہوئے یہ تمام نسخہ جات ماہنامہ عبقری کی خدمت میں حاضر ہیں۔

**پیٹ کے ہر مرض کی دوا: ھوالشافی:** ریوند چینی ایک پاؤ، سوڈا بائیکارب ایک پاؤ، سنڈھ آدھ پاؤ، یہ ایک نسخہ ہے مرکب ہے اور اس کے ساتھ جو ملا کر دیتے ہیں ہلیلہ کابلی، ہلیلہ زرد، باؤ بڑنگ، نمک سیاہ، زنجبیل، نوشادر، مرچ سیاہ، کچور، سہاگہ ہموزن لے کر بریاں کر لیں۔ ایک خوراک پہلی دوائی آدھا چمچ' دوسری دوائی چمچ کا چوتھا حصہ، گیس قبض اپھارہ وجع الفواد، روٹی ہضم نہ ہونا، کھٹے ڈکار، معدے پر درد، سوجن وغیرہ۔

**ہیضہ و پیچش کیلئے نسخہ:** کوڑ سک ایک پاؤ، گوند کیکر آدھا پاؤ سفوف بنا لیں اس کے ساتھ سفوف ٹھنڈک ملا دیں سفوف بنا لیں۔ نصف چمچ ہر دو گھنٹے بعد استعمال کریں۔ ہیضہ، پانی کی طرح پتلے پیچش، سنگرہی کے لئے تیر بہدف نسخہ ہے۔

**پیشاب میں رکاوٹ دور کرنے کا نسخہ:** جوکھار، قلمی شورہ ایک ماشہ خوراک دیں۔ پیشاب میں رکاوٹ، جلن کو دور کرنے کیلئے بعض اوقات گردہ درد کو بھی فائدہ دیتا ہے۔

**نزلہ زکام کیلئے:** پوست ہلیلہ زرد، پوست ہلیلہ، فلفل دراز، زنجبیل، مرچ سیاہ، جوز ماثل، آملہ، برابر وزن لے سفوف

بنالیں۔ خوراک: ایک رتی ساتھ سفوف درد (سفوف درد اور شنگرفی کا نسخہ نیچے آرہا ہے) اور شنگرفی کا نسخہ ملا کے دیتے ہیں دوا کی مقدار تین رتی اور شنگرفی کی مقدار ایک رتی نزلہ زکام پانی کی طرح بہہ رہا ہوں اور لیکوریا کو بھی فائدہ دیتا ہے۔

**سفوف درد:** سورنجاں شیریں 75 گرام، دھنیا خشک 75 گرام، چینی 150 گرام، انگریزی اسپرین گولیاں 3، عدد لے کر سفوف بنالیں۔ رتی خوراک تین وقت استعمال کریں۔ سردرد، جسم میں درد، آدھے سر کا درد کے لیے سفوف درد اور شنگرفی استعمال کریں۔

**حیض، خونی بواسیر اور نکسیر کیلئے:** گیرو، سنگ جراح، نسپال، گوند کیکر ہم وزن۔ تین وقت (یعنی صبح، دوپہر شام) استعمال کریں 35 سال سے تجربے میں ہے کثرت حیض، خونی بواسیر، نکسیر کیلئے مفید ہے۔

**مختلف بخاروں میں مفید:** صرف ایک چیز ہے کالی زیری کا پاؤڈر نصف اور ساتھ 4 رتی سفوف درد' تھوڑی سی کبد ملالیں۔ ایک رتی استعمال کریں کا جلے کا بخار، باری کا بخار، سردی کا بخار، منہ کا ذائقہ کڑوا ہوتا ہو دور ہو جائے گا۔ 35 سال سے تجربہ میں ہے۔ (مسعود احمد وٹو، گوجرانوالہ)

## کینیڈا سے آئی تجربات کی پٹاری

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! درج ذیل تجربات ومشاہدات جو طبی بھی ہیں اور روحانی بھی' یہ تمام میرے آزمودہ ہیں' یہ نسخے میں نے طب کی مختلف کتب سے اکٹھے کیے اور ان کو آزمایا بھی بہت ہی مفید رہے۔

**سردرد اور کیرا:** ایک چائے کا چمچ جَو، انجیر ایک عدد (دھوکر چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرلیں)، ملٹھی ایک چھوٹا ٹکڑا، کیکر گوند 4 ماشے۔ ترکیب: ڈیڑھ گلاس پانی چولہے پر رکھیں تمام اجزاء اس میں ڈال کر ابالیں۔ جب ایک گلاس رہ جائے اتار کر چھان کر گرم گرم شہد ڈال کر پئیں۔ صبح خالی پیٹ پینا ہے۔ پیٹ بھی صاف ہوگا اور تبخیر کو بھی آرام رہے گا۔

**جمی بلغم کا خاتمہ:** ملٹھی سو گرام، سونف سو گرام، ہلدی سو گرام، ریوند چینی سو گرام، سب کو کوٹ پیس کر سفوف بنائیں۔ نصف چائے کا چمچ دن میں تین بار پانی کے ہمراہ لیں۔ کھٹی، ٹھنڈی، بادی چیزوں سے مکمل پرہیز کریں۔ میں نے پہلے خود نسخہ آزمایا بہت فائدہ مند پایا پھر گھر کی ایک خاتون کو 12 سال سے تکلیف تھی اور دمہ بھی تھا اس کو بھی آرام آگیا' میرے ایک دوست محمد علی قریشی ہیں ان کو دیا ان کو بھی آرام آگیا' انہوں نے پھر اپنی بھتیجی کو دیا اس کو بھی آرام آگیا۔ صرف سردیوں میں استعمال کرنا ہے۔ نسخہ گرم ہے اپنی طبیعت کے مطابق خوراک بنالیں اگر زبان پر چھالے نکل آئیں تو اس میں آملہ کا پاؤڈر مکس کرلیں (یہ نسخہ 1/4 چائے کا چمچ، ایک چمچ آملہ کا پاؤڈر) کھیرا بھی کھاسکتے ہیں۔ نوٹ: یہ نسخہ میں نے حضرت حکیم صاحب کی کتاب ''ضدی بیماریوں کے 700 آسان ٹوٹکے'' کے صفحہ نمبر 177 سے لیا تھا۔

**معدہ کی تکلیف میں مفید:** عبقری کی دوا ''جوہر شفائے مدینہ'' معدہ کی تکلیف اور گیس کے لیے ماشاءاللہ بہترین ہے۔

**خارش کے لیے:** عبقری کی دوا ''مرہم سکون'' میں نے اور اہلیہ نے خارش کے لئے استعمال کی پانچ منٹ کے بعد آرام آگیا جب بھی ضرورت ہوتی ہے استعمال کرتے ہیں بفضل تعالیٰ شفاء ہو جاتی ہے کسی اور کو دی الحمدللہ فائدہ ہوا پھر ایک ڈاکٹر صاحبہ نے اپنے مریض کے لئے مانگی (وہ عبقری رسالہ پڑھتی ہے) جس کو ایگزیما کے لئے استعمال کیا فائدہ ہوا۔ ایک صاحب کے پاؤں کی انگلیوں کے درمیان پیپ رستی ہے جو کہ کئی سالوں سے تکلیف میں مبتلا تھا چھ ماہ استعمال کی ٹھیک ہوگیا۔

**سورۂ فاتحہ کا عمل:** میرے جسم کے اندر کچھ حرارت رہتی تھی دل کسی بھی میڈیکل ٹیسٹ کے لیے نہیں مانتا تھا میں نے سورۂ فاتحہ کا عمل عشاء کے بعد تقریباً 20 یا 21 دن کیا ہوگا۔ بفضل تعالیٰ شفاء ہوگی۔ پھر اس بات کو ڈیڑھ سال ہوگئے ہیں پھر کبھی شکایت نہیں ہوئی۔ الحمدللہ! یہ عمل میری اہلیہ نے بھی اپنی حاجت کے لئے صحت کے لیے کیا ہے بہت خوش ہے۔ ترکیب عمل: جمعرات کو عشاء کے بعد 70 مرتبہ سورۂ فاتحہ بمعہ تسمیہ (بسم اللہ الرحمن الرحیم) پڑھنا ہے اور ہر رات 10 کم کرتے جائیں۔ اور بدھ کو صرف 10 باقی رہ جائے گا اور عمل مکمل ہو جائے گا۔ ہر رات پڑھائی کے بعد تھوڑے سے پانی میں میں پھونک مار کر پانی لیں۔ انشاء اللہ شفاء ہو جائے گی۔ اب پھر دوبارہ جمعرات سے 70 کی ترتیب سے شروع کریں اور عمل جاری رکھیں جب تک شفا نہیں ہوتی۔

**گردوں کے امراض کا علاج:** ایک آدمی ٹورانٹو میں ہے اس کی عمر 66 سال ہے اس کو شوگر کی تکلیف ہے اور گردہ فیل ہو رہا ہے میں نے اس کو یہ نسخہ بھیجا اور ساتھ یہ بتایا تھا۔ نسخہ: ایک دانہ انجیر رات کو پانی بھگو دیں اور صبح منہ نہار کھالیں اور پھر صبح ایک دانہ انجیر پانی بھگو دیں رات کو سوتے وقت کھالیں۔ دو مہینے مسلسل لگاتار کھائی اور خون کا ٹیسٹ کروایا تو گردہ بہتر ہو رہا ہے اب میں نے اس کو کہا کہ انجیر کی تعداد بڑھادے یعنی 1½ اور 1½ شام کرلے اور دوبارہ ٹیسٹ 3 ماہ کے بعد کروالے۔ (فاروق، کینیڈا)

## نوجوان بچیوں اور خواتین کیلئے ایک لیڈی ڈاکٹر کے مشورے

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ تعالیٰ عبقری کو اور تسبیح خانہ کو سدا سرسبز وشاداب رکھے آمین اور آپ کو اور آپ کے اہل خانہ کو ہمیشہ اپنے حفظ وامان میں رکھے (آمین) پچھلے چھ سال سے میں عبقری سے وابستہ ہوں آپ سے بے تحاشا فیض ملا اور بہت سے روحانی فوائد حاصل ہوئے۔ اس کے لیے جتنا بھی آپکا شکر ادا کروں کم ہوگا۔ اپنی طبی پریکٹس کے کچھ تجربات آپ کی خدمت میں پیش کررہی ہوں۔

**عورتوں کو دوران Menopause ڈپریشن:** بہت سی خواتین کو اپنے Menses بند ہونے کے قریب یا menopause کے شروع ہوتے ہی عجیب ڈپریشن شروع ہو جاتا ہے اس بے چینی کی بہت بہترین دوا IGNATIA 200 ہے۔ جو عورتوں کو بڑی آسانی سے اس دور میں سے گزار دیتی ہے۔

**سورۂ رحمن سے بانجھ پن کا علاج:** میں اپنی تمام مریضوں کا جب بھی بانجھ پن کا علاج کرتی ہوں تو کچھ روحانی اعمال اور اذکار ضرور بتاتی ہوں۔ پچھلے کچھ ماہ میں آپ کے درس میں سورۂ رحمن کے بارے میں سنا کہ جو اسے فجر میں تین مرتبہ پڑھے گا تو نرینہ اولاد ہوگی۔ چنانچہ میں نے اپنی کچھ مریضوں کو ادویات کے ساتھ فجر کی نماز میں 3 مرتبہ سورۂ رحمن اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھنے کیلئے دیا۔ یہ وہ مریضہ تھیں جو ایلوپیتھک علاج سے تنگ آکر میرے پاس آئیں تھیں اور بانجھ پن کے ہارمون کھا کھا کر شوگر کی مریضہ تک ہوگئی تھیں۔ صرف ایک ماہ پڑھنے سے ہی اگلے ماہ ماہواری نہیں آئی اور اللہ تعالیٰ نے پورے 3 سال بعد خوشخبری دی۔ اس وقت وہ مریضہ تقریباً 5 ماہ کی حاملہ ہے اور بالکل ٹھیک ہے۔ وہ ابھی تک یہ وظیفہ پڑھ رہی ہے سب سے زیادہ حیرت کی بات یہ تھی کہ اس لڑکی کے ایگز ہی نہیں بنتے تھے یا میچور نہیں ہوتے تھے۔ اسی طرح سے ایک مریضہ میرے پاس آئی جو دس سال سے اولاد کی کوشش

کررہی تھیں' اس کا دس سال پہلے ایک بیٹا ہوا تھا۔ اس کا تھائیمس گلینڈ کا مسئلہ تھا۔ ہرطرح سے علاج کروالیا مگر امید برنہ آتی تھی۔ اللہ پاک نے بہت کرم کیا۔ ادویات کے ساتھ میں نے اس کو یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ پڑھنے کے لیے کہا کیونکہ بظاہر بالکل ناممکن لگ رہا تھا کہ وہ حاملہ ہو یا حمل قائم رہ سکے لیکن میرے رب کے نام کی برکت سے وہ بالکل ٹھیک رہی اور صحت مند بیٹی کو جنم دیا۔

**بچہ دانی میں پانی کی تھیلیوں کا علاج:** میری ان تمام بچیوں سے گزارش ہے جو ovarian cyst (بچہ دانی) کے علاج کیلئے اتنے مہنگے علاج کرواتی ہیں اور آپریشن کروا کر اپنی بیضہ دانی ہی ختم کروادیتی ہیں اس کا علاج ہومیوپیتھک ادویات سے نہایت ہی مؤثر اور بے ضرر ہے۔ صرف یہ ادویات 3 ماہ استعمال کرنے سے Cyst نہیں بنیں گے۔ pulsatilla 30, oophorinum 30 میں نے سینکڑوں مریض صرف ان 2 ادویات سے ہی ٹھیک کی ہیں۔

**بسم اللہ کا لاک:** شیخ الوظائف کے درس میں میں نے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے لاک کے بارے میں سنا تھا کہ جب بھی کوئی تالا بند کریں تو 7 مرتبہ بسم اللہ پوری پڑھ کر پھونک مارنے سے کوئی بھی اس لاک کو کھول کر چوری نہیں کرسکتا یعنی مکمل حفاظت رہتی ہے۔ تقریباً 5 ماہ قبل میں رات گیارہ بجے اپنے کلینک کو لاک کرکے نکل رہی تھی اپنی عادت کے مطابق میں نے 7 مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر لاک لگادیا۔ اگلے دن میں کلینک کے ٹائم پر تیار ہوئی تو بیگ میں چابیاں ڈھونڈنے لگی مگر وہاں کوئی چابی نہیں تھی' میرا ایک دم دل ڈوبنے لگا کیونکہ تالا لگائے بغیر چابی تو نکلتی نہیں تھی اور میرا کلینک جس بلڈنگ میں تھا وہاں تین اور کرایہ دار بھی تھے اور بالکل ساتھ ہی بازار کارش بھی تھا۔ میرے ہوش اُڑ گئے یہ سوچ کر کے اگر چابی نہیں ہے تو اس کا مطلب ہے کہ تالا میں نے لگایا ہی نہیں اور اپنے خیالوں میں نکل آئی اتنے میں مجھے یاد آیا کہ ہماری بلڈنگ کے سیکنڈ فلور پر جو فیملی رہتی ہیں اُس خاتون کا نمبر میرے پاس تھا اور وہ بہت ہی اچھی عورت تھیں۔ میں نے جلدی سے ان کو فون کیا اور پوچھا کہ باجی ذرا میرا کلینک کا دروازہ چیک کردیں۔ انہوں نے چیک کرکے بتایا کہ آپ کا کلینک صرف کنڈی لگی تھی تالا نہیں اور تالا آپ اندر ہی بھول آئی تھیں میں نے اللہ کا لاکھ شکرادا کیا جس نے اپنے نام برکت سے کسی کی نظر ہی نہیں پڑنے دی کہ کلینک کھلا رہ گیا۔

(ڈاکٹر عائشہ عمران)

## نامعلوم کتنے سالوں سے نسخہ جات سے بھری یہ ڈائری الماری میں پڑی تھی! لیجئے قارئین آپ کے نام

**جسم کے کسی بھی حصہ میں درد ہو یہ لگائیں:** بنمنٹ لکوتانٹ چھ ڈرام' دارچینی دو ڈرام' ست اجوائن دس گرین' آئیل جوبنیر پانچ بوند۔ سب کو ملا کر رکھیں' درد کے مقام پر ذرا سی سینک کرکے روئی سے باندھ دیں۔

**ایک گولی بےشمار امراض کا شافی علاج:** سفید سنکھیا شد کیا ہوا ½ ماشہ، گندھک شدہ ایک ماشہ، سفید کتھہ تین ماشہ، خالص پارہ ½ ماشہ، سب کو اچھی طرح سے کھرل کرکے جوانسہ کے پانی میں دو دن کھرل کریں پھر 14 گولیاں بنا کر کھالیں۔ مریض کو جلاب یا قے کرکے ایک گولی ملائی میں لپیٹ کر نگلوادیں اگر گرمی کریں تو تھوڑا گھی ملادیں اس سے امراض باول، کھاتے، دمہ، کوڑ و ناسور، گنٹھیا وغیرہ کو بھی آرام ہوتا ہے۔

**خارش کیسی بھی ہو برسوں پرانا علاج:** گندھک چار حصہ، پھٹکری دو حصہ، بورک ایسڈ تین حصہ سب کو کھرل کرکے مکھن کو 10 بار پانی میں دھو کر صاف کریں اور ایک اونس مکھن میں ایک ڈرام کی پڑیا ملالیں اور مالش کریں۔

**مرہم الحکیم:** رسونت دو حصہ، سندھور ایک حصہ، تیل تل پانچ حصہ، نیلا تھوتھا ایک حصہ، موم ایک حصہ سب کو خوب حل کر کے مرہم تیار کریں عجب چیز ہے۔

**احتلام:** ترپھلہ کا سفوف 9 حصہ، کیوڑا ½2 حصہ، گڑ 7 حصہ، سب کو آپس میں کھرل کرکے نصف ماشہ کی گولی بنائیں ایک گولی رات کو سوتے وقت ٹھنڈے پانی سے کھائیں۔

**کالی کھانسی:** الائچی، کاکڑا سنگھی' طباشیر، پیپل، مصری، ملٹھی چھوہارہ سب اشیاء ہموزن لے کر سفوف بنادیں اور منقیٰ چند بیج نکال کر حسب اندازہ شہد میں کھرل کرلیں۔ بعد ازاں سفوف ڈال کر خوب گھوٹ بیر کے برابر گولی بنادیں۔ دن رات میں 3-6 گولی کو استعمال کریں۔

**سر درد:** جَو کا آٹا اور سرکہ ملا کر سر میں لگانے سے سر درد دور ہوتا ہے۔

**دمہ:** چھ ماشہ راکھ جَو اور چھ ماشہ مصری گرم کے ساتھ صبح و شام استعمال کرانے سے دمہ نیست و نابود ہوجاتا ہے۔

**پرانا درد:** پلاس پاپڑا کے بیج لیموں کے پانی میں لیپ کرنے سے تین دن میں درد اچھا ہوجاتا ہے۔

**رائی کا تیل:** کان میں ڈالنے سے بہرہ پن دُور ہوجاتا ہے۔

**آتشک:** 5 تولہ سفوف ریٹھہ، طباشیر دونوں کو باریک کرکے تانبے کی کڑاہی میں ڈال دیں جب یہ دو اشیاء جل کر راکھ ہوجائیں۔ تین ماشہ گوند کیکر صد برگ کے پانی میں ڈال کر کھرل کرلیں' سیاہ مرچ کے برابر گولیاں بنا کر ایک تہہ کھانڈ کی چڑھا کر رکھیں ایک گولی صبح ایک شام سادہ پانی سے نگل لیں۔

**شب کوری:** ریٹھے کا سفوف رات کو پانی میں بھگو دیں صبح جوش دیکر صاف کرلیں اور شیشی میں رکھیں ایک ایک سلائی لگانے سے چند روز میں آرام۔ **دمہ:** ایک عدد ریٹھے کا چھلکا باریک پیس کر حلوے یا دودھ کی ملائی میں لپیٹ کر نگلوادیں۔ اس سے اخراج بلغم ہوکر ایک ہفتہ میں آرام۔

**زکام سردی:** سفوف ہلدی دہکتی ہوئی آگ کے کوہلوں پر ڈال کر سونگھیں۔ دھواں لینے سے جما ہوا بلغم خارج ہوکر زکام دُور ہوجاتا ہے۔

**سنکھیا کا زہر:** دو تولہ پھٹکری کو پانی میں گھول کر پلائیں زہر

## 70 سال پرانے دو نسخے قارئین عبقری کے نام

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو اور آپ کی نسلوں کو اپنے حفظ و امان میں رکھے۔ میرے پاس ستر سال پرانے دو نسخہ جات ہیں جو کہ میری والدہ صاحبہ نے بتائے تھے۔ میں قارئین عبقری کے نام کرتی ہوں۔

**ماہوری کی زیادتی کے لیے:** پھٹکڑی کھل کریں اور گیرو ہموزن لے کر دونوں کو پیس کر پاوڈر بنالیں' گائے کی لسی مل جائے تو بہتر ہے اگر نہ ملے تو بھینس کے دودھ کی بنالیں۔ چاٹی کی لسی مل جائے تو بہت اچھا ہے' صبح' دوپہر شام چائے والا چمچ لسی کے ساتھ دوائی کھانی ہے۔ کھانا کھانے کے بعد دوائی کھائیں' بچی ہو بڑی سب کے لیے اس سے اچھی دوائی اور نہیں ہوگی۔

**کالی کھانسی کی دوائی:** میگنیشیا سستی سی دوائی ہے۔ میڈیکل سٹور سے مل جائے گی ایک کلو پانی میں اُبال کر ٹھنڈا کریں اس کو بوتل میں ڈال لیں ایک بڑا چمچ اس دوائی کا ڈال کر اچھی طرح مکس کریں 6 مہینے کے بچے کو چھوٹا چوتھائی چمچ تین ٹائم بڑوں کو دو بڑے چمچ صبح شام دوپہر ایک ہفتے کے اندر کالی کھانسی ٹھیک ہوجائے اس بہتر دوائی اور کہیں سے نہیں ملے گی۔ (رضیہ بیگم' لاہور)

دور ہو جائے گا دن میں تین بار استعمال کرنا چاہیے۔

**نیند کم آنا:** چھ ماشہ خشک سونف آدھ سیر پانی میں جوش دیں، آدھ پاؤ باقی رہنے پر چھان کر ایک تولہ گائے کا گھی اور 2 تولہ کھانڈ ملا کر صبح و شام پلائیں۔ **سر درد:** ایک تولہ سونف آدھ سیر پانی میں جوش دیں جب آدھ پاؤ رہ جائے تو چھان کر ایک تولہ کھانڈ ملا کر صبح و شام پلائیں ہر قسم کا سر درد جاتا رہے گا نیز نزلہ و زکام بھی جاتا رہتا ہے۔

**ٹائیفائیڈ:** گلو اور آملہ کا رس برابر لیں اور ذرا سا سفوف، زنجبیل اور مصری ملا لیں 2½ تولہ دن میں تین بار دیں۔ خوراک گائے کے دودھ کے ہمراہ لیں۔

**تپ دق:** (۱) سفید گائے کا تازہ دودھ (تھنوں سے نکلتے ہی) 5 چھٹانک، گائے کا گھی 2 تولہ، مصری 5 تولہ، شہد ایک تولہ، پیپل بڑی 9 ماشہ، باریک پیس کر سب کو ملائیں پھر قلعی دار یا مٹی کے برتن میں خوب حل کریں۔ مریض کو 4 بجے اور 5 بجے شام ہر روز پلائیں۔

(۲) ورق سونا ایک تولہ، سچے موتی ایک تولہ، خالص پارہ ایک تولہ، خالص گندھک تین تولہ، سہاگہ بریاں دو تولہ، سب کو کھرل میں ڈال کر اتنا کھرل کریں کہ سونا اور پارہ ایک ہو جائیں۔ ٹکیہ باندھ کر ایک کوری ہانڈی میں رکھیں اور ڈھکنا رکھ کر سات بار کپڑ وٹی کریں دن بھر دھوپ میں رکھیں پھر زمین میں گڑھا کھود کر جنگلی کانٹوں سے بھر لیں اور اس میں ہانڈی رکھ کر آگ دے دیں۔ ٹھنڈا ہونے پر ہانڈی کھول کر دوبارہ نکال لیں۔ دوا تیار ہے۔ **دمہ کی دوا:** پان کی جڑ ایک تولہ کالی مرچ کے ساتھ ایک چھٹانک پانی میں پیس کر چھان کر پئیں اور ایک گھنٹہ بعد ایک پاؤ دودھ پئیں۔

**ہیضہ، بدہضمی، دست قے پیچش کیلئے:** ست اجوائن 40 گرین، تیل سپریٹ 40 قطرہ، کافور 40 گرین، کیسر ایک ماشہ۔ اوّل کیسر (زعفران) کو خوب رگڑیں تینوں دواؤں کو ملا لو جب گل جائیں زعفران ملا دیں اور شیشی میں بند کر دیں۔

**ٹوتھ پاؤڈر:** سفوف دارچینی تین ماشہ، سپاری جلی ہوئی تین ماشہ، نیلا تھوتھا بریاں تین ماشہ، کافور دیسی تین ماشہ، کتھ تین ماشہ، سپاری کا ٹھی کا سفوف پندرہ ماشہ سب کو ملا لیں۔

**سلیمانی نمک:** شکر یا کھانڈ چار ماشہ، سفید نمک ایک تولہ، کالی مرچ ایک ماشہ، اجوائن ایک ماشہ، ہینگ بھنی ہوئی ایک ماشہ، ست لیموں دو ماشہ، نمک کالا چھ ماشہ، دارچینی ایک ماشہ، سونف ایک ماشہ سب کو کوٹ پیس کر حسب ضرورت پانی کے استعمال کریں۔

**کھانسی:** کالی مرچ ½ تولہ، ملٹھی ایک تولہ، سبز الائچی ½ تولہ، سنبلوجن ایک تولہ، نمک سینڈھا ایک تولہ، بہیڑا 2 تولہ، پپلی چھوٹی ایک تولہ، گلنجن ایک تولہ، کتھ ایک تولہ، جوکھار ایک تولہ سب کو باریک پیس کر چورن بنائیں پھر ادرک کے پانی میں چار چار گرین کی گولیاں بنائیں اور انہیں چوستے رہیں۔

**بواسیر:** ریٹھے کا چھلکا 10 تولہ، ہیرا کیس 5 تولہ، دونوں کو باریک پیس کر گولیاں تیار کریں یہ گولیاں بنائیں، سایہ میں خشک کریں ایک ایک گولی صبح و شام دہی کی لسی یا گائے کے خالص دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔

**سانپ کا کاٹا:** چھ ماشہ چھلکا ریٹھا کو کونڈی میں سردائی کے مانند حل کریں۔ ایک پاؤ پانی ڈال کر بغیر چھانے پلا دیں فوراً قے و دست کے ذریعہ زہر نکلے گا۔ دس پندرہ منٹ کے وقفہ پر اس طرح سے دیتے رہیں جب تک کڑوا محسوس نہ ہو جب کڑوا معلوم ہو تو گھی کا خوب استعمال کریں۔ اسی طرح کے ہر قسم کے زہر کیلئے مفید ہے۔

**آدھے سر کا درد:** پتھر کی سل پر پانی میں ریٹھے کے چھلکے کو رگڑ کر جس طرف درد ہو اس کے خلاف جانب ناک کے نتھنے میں چند قطرے ٹپکا دیں یا ریٹھے کے چھلکے باریک پیس کر بطور نسوار سنگھائیں۔ آک کے دودھ میں آٹا چاول یا ایرنا گوہا کی راکھ تر کر کے سایہ میں خشک کر لیں نہایت عمدہ نسوار ہے۔ نزلہ زکام اور دوران خون کے سبب سر درد کیلئے اکسیر ہے۔

**آتشک:** ہلدی باریک پسی ہوئی چھ چھ ماشہ صبح و شام پانی کے ساتھ کھلانے سے پرانے سے پرانا آتشک دور ہو جاتا ہے۔

**درد دانت:** چند عدد سرخ مرچ پانی میں جوش دے کر کلی کر لیں۔ فوراً دانت کا درد رفع ہو جائے گا۔

**سر درد:** (۱) جمال گوٹے کا مغز پانی میں گھس کر لگانے سے آدھے سر کا درد دور ہو جائے گا۔ (۲) چاولوں کو تین دفعہ آک کے دودھ میں بھگو کر اور سایہ میں سکھا کر باریک پیس لیں اس میں تھوڑا سا سونگھیں۔ کیسا ہی پرانا درد ہو جاتا رہے گا۔ (۳) باریک ہلدی گھی میں ملا کر پیشانی پر لیپ کرنے پر ہر قسم کے درد کو آرام آ جاتا ہے۔ (۴) صندل اور کافور یا افیون اور سونٹھ یا صرف دارچینی پانی میں پیس کر لیپ کریں۔ (۵) نزلہ سے جو سر درد ہو تو سیپ کو سرکہ میں گھس کر کان کے دونوں لوؤں اور کنپٹی میں لگائیں۔ (۶) اگر درد سر بہت پرانا ہو تو چند دن تک دو چار دانے دھتورہ کے نگل جائیں۔ (۷) ریٹھا کے چھلکا کو پانی میں خوب ملیں جب اس سے جھاگ نکلے تو ناک کے نتھنوں میں چھڑکیں یا ریٹھا کے چھلکے کو پیس کر بطور نسوار سنگھائیں۔ (۸) تلسی کے پتے خشک کر کے نسوار بنائیں روزانہ سنگھائیں۔ (۹) کچلہ ایک ماشہ، کیسر تین ماشہ، منسل چار ماشہ، برادہ چندن تین ماشہ، عرق سونف میں کھرل کر کے لیپ کریں۔ (۱۰) ادرک کے پانی میں دودھ ملا کر سونگھنے سے سر درد دور ہو جاتا ہے جو کا آٹا اور سرکہ ملا کر سر میں لگانے سے درد جاتا رہتا ہے۔

**سانپ کے کاٹے کا زہر:** ریٹھے کا چھلکا چھ ماشہ بطور سردائی ایک پاؤ پانی میں دس پندرہ منٹ کے وقفہ سے پلائیں جب تک اس کا ذائقہ کڑوا معلوم نہ ہو بذریعہ قے دست سب زہر نکل جائے گا اس طرح کے ہر قسم کے زہر کیلئے اکسیر ہے۔

**گردہ کی پتھری کیلئے نہایت اکسیر نسخہ:** سنگ یہود، شورہ قلمی، لوٹہ سجی، کباب چینی، دانہ الائچی کلاں، سنگ سرماہی۔ تمام دوائیں 9،9 ماشہ لے کر باریک کوٹیں پھر مولی کے آدھ پاؤ پانی میں کھرل کریں جب پانی بالکل خشک ہو جائے تو اس سفوف کو شیشی میں بھر لیں۔ یہ سفوف چھ ماشہ صبح اور چھ ماشہ شام شربت بزوری 5 تولہ کے ہمراہ استعمال کریں۔

**مسوڑوں کی سوجن:** کالی مرچ، پھٹکری بریاں، کالی ہڑ، لاہوری نمک پیس کر مسوڑوں پر ملیں۔

**کرم دنداں:** مرکی 2 ماشہ، پھٹکڑی بریاں 3 ماشہ، گاؤ شیر سرکہ میں حل کیا ہوا 3 ماشہ، سب کو باریک پیس کر منجن تیار کر لیں اور روزانہ استعمال کریں۔ **بچھو کے کاٹے کا علاج:** پھٹکری پانی میں گھول کر مقطر کر لیں۔ اگر دائیں حصہ بدن میں کاٹا ہو تو بائیں آنکھ میں دو قطرے ٹپکا دیں۔ اگر بائیں حصہ میں کاٹا ہو تو دائیں آنکھ میں یا ذرہ سا پوٹاشیم پرمیگنیٹ کاٹی ہوئی جگہ پر رکھ کر ایک بوند پانی ڈال دیں۔

**آگ سے جل جانا:** شکر یا گڑ کا گاڑھا ضماد تھوڑی دیر بعد کریں یا خالص شہد کا ضماد کرتے رہیں جس وقت جو عضو جل جائے فوراً گندم کے آٹے میں دبا دو چھالا نہیں پڑیگا۔ **دیرینہ درد کمر:** گوگل 3 ماشہ، ایک عدد چھوہارہ جس میں گٹھلی نکالی ہو میں سب بھر کر آٹے کے خمیر میں لپیٹ کر گرم راکھ میں دبائیں۔ جب سرخ ہو جائیں نکال کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں ایک ایک گولی صبح شام کھائیں۔

**منجن:** باریک کوئلے کا سفوف ایک حصہ، نمک 2 حصے، عقر قرحا، ماجو، پھٹکڑی سفید، پھٹکڑی سرخ، ناگرموتھا ایک ایک تولہ، نمک سینڈھا۔ پپلا مول، نیلا تھوتھا بریاں، کباب چینی، چھلکا بادام چھ چھ ماشہ، ہڑتال گاؤدنتی ایک چھٹانک،

باریک پیس کر محفوظ رکھیں۔ **پائیوریا:** ہرڑ کلاں، بہیڑا، آملہ، سونٹھ، کالی مرچ، پیپل کلاں، نیلا تھوتھا بریاں، نمک کالا نمک لاہوری، نمک سانبھر، عقر قرحا، باداموں کے چھلکے کا کوئلہ، پھٹکڑی کا سفوف، لکڑی پتنگ، چھال کیکر سفوف، مولسری کی چھال تمام ہموزن کوٹ چھان کر سفوف بنا دیں۔ دانتوں میں لگانے کے 15 منٹ بعد پانی سے دانتوں کو دھو دیں۔

**پاؤں کا پھٹنا:** زیتون کا تیل 5 تولہ، مُردار سنگ ایک تولہ، پھٹکڑی بریاں ایک تولہ، موم 5 تولہ، سفیدہ کاشغری ایک تولہ، یوکلپٹس آئل 2 تولہ۔ زیتون کا تیل آگ پر چڑھا کر موم ڈالیں موم کے پگھل جانے پر اتار کر سب چیزیں ملا کر کھرل کر لیں رات کو پاؤں گرم پانی سے دھو کر خشک کر کے مرہم لگائیں۔ **قبض:** سونف ایک تولہ، سونٹھ ایک تولہ، بڑی ہرڑ کا چھلکا ایک تولہ، سیندھا نمک ایک تولہ، سخت قبض میں 6 ماشہ سفوف گرم رات کو پانی کے ساتھ معمولی قبض میں 3 ماشہ کھانا کھانے کے بعد ٹھنڈے پانی سے ترپھلا 3 ماشہ، سنائی صاف شدہ 3 ماشہ، کالا نمک 4 رتی، رات کو سوتے وقت گرم پانی سے لیں۔ صبح دست ہوگا۔ (2) ایلویرا 5 تولہ، عصارہ ریوند 2½ تولہ، گل سرخ 2 تولہ، سیاہ مرچ 2 تولہ کوٹ کر گھیکوار کے رس کے ہمراہ ایک سے 2 رتی تک کی گولیاں بنا دیں۔ رات کو سوتے وقت نیم گرم دودھ یا پانی سے ایک یا 2 گولی۔ (3) اسگندھ ناگوری باریک پیس کر سفوف بنا دیں روزانہ شام کو سوتے وقت 3 ماشہ گائے کے دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔

**ہیضہ:** سرخ مرچ کے بیج دور کر کے باریک پیس لیں شہد میں دو دو رتی کی گولیاں بنائیں ہیضہ کے مریض کو ایک گولی نگلوا دیں۔ دس منٹ کے اندر پسینہ آنا بند ہوگا۔

**دماغی تکان:** شہد کے 2 بڑے چمچ گرم پانی کے گلاس میں ڈال کر پی لیں۔ ایک سیر سونف کو چار سیر پانی میں رگڑ کر اور چھان کر ایک سیر گائے کا گھی ملا کر نرم آنچ پر پکائیں۔ صرف گھی رہنے پر اتار لیں۔ ایک سے 2 تولہ تک پاؤ بھر گائے کے گرم دودھ میں صبح شام پلانا دماغی تھکاوٹ کو دور کرتا ہے۔

**نزلہ زکام:** پسا ہوا نمک شہد میں گوندھ کر کپڑے میں لپیٹ دیں اور اس پر مٹی لگا کر آگ میں رکھیں جب مٹی سرخ ہو جائے تو نمک کو اندر سے نکال کر پیس لیں۔ ایک ماشہ کے قریب صبح یا کھانے کے بعد استعمال کر لیا جائے تو نزلہ و زکام اور درد جوڑ میں مفید ہے۔

**دماغی گرمی:** برگ برہمی خشک 4 تولہ، مغز بادام 4 تولہ، مغز کدو 4 تولہ، سیاہ مرچ ایک ماشہ، الائچی خورد 3 ماشہ سب کو ایک سیر عرق گلاب میں بطور سردائی حل کر کے چھان لیں بعد ازاں سوا سیر چینی ملا کر چاشنی تیار کریں اور بوتل میں محفوظ رکھیں۔ 2 تولہ سے 4 تولہ تک ٹھنڈے پانی میں ملا کر پئیں۔ بڑھی ہوئی دماغی گرمی اور حرکت قلب و دماغی قوتوں کا پاسبان ہے۔

**بخار:** بخار کے غلبہ کو دور کرنے کے لئے کڑوی انیس ایک ماشہ سے 2 ماشہ تک باریک سفوف ہمراہ تازہ پانی ہر تین چار گھنٹہ بعد دینا نہایت مفید ہے۔

**دماغی طاقت' جسمانی گرمی اور تکان:** برگ برہمی سبز 3 سے 6 ماشہ، مغز بادام 14 عدد، مغز کدو 3 ماشہ، الائچی خورد 4 عدد، سیاہ مرچ 5 عدد بطور سردائی رگڑ کر مصری ملا کر پینے سے عقل خوب بڑھتی ہے۔

سبز برہمی کے پتوں کا رس 2 تولہ، تازہ پانی 2 تولہ، گھی گائے 2 تولہ، کٹوری میں ڈال کر پکائیں۔ پانی جل جائے تو کپڑے سے چھان کر 6 ماشہ شہد ملا کر اور ایک تولہ کھانڈ ملا کر چاٹ لیں اوپر سے گائے کا گرم دودھ پئیں۔

**برائے قوت باہ:** سفید موصلی 5 تولہ، عقر قرحا 2½ تولہ، کونچ کے بیج 2½ تولہ، اگر 2½ تولہ، تالمکھانہ 2½ تولہ، ست گلو 2½ تولہ سب کا چورن الگ الگ بنا کر پھر تول کر ملائیں اور پان کے رس میں کھرل کر کے ایک ایک ماشہ کی گولی بنائیں۔ ایک گولی صبح اور ایک گولی شام دودھ کے ساتھ کھائیں۔ **پاگل پن اور مرگی:** سبز برہمی کا رس، گھی گائے ایک سیر، گل چنبیلی، ہلدی، ستوت (ثرید)، پوست ہر ایک چار تولہ، فلفل دراز، باؤبڑنگ، سیندھا نمک، مصری، بچ ایک ایک تولہ، سب کو کوٹ کر سولہ گنا پانی میں جوش دیں اور چوتھائی پانی رہنے پر مل کر چھان لیں اور اس میں برہمی کا رس اور گھی ملا دیں جب صرف گھی رہ جائے تو چھان کر محفوظ رکھیں۔ 6 ماشہ دوا گائے کے دودھ کے ساتھ مصری ملا کر استعمال کریں۔ حافظہ بہت تیز ہو جاتا ہے۔

**بھنگرہ کا سفوف:** بھنگرہ کا سفوف ایک حصہ، تل نصف حصہ، آملہ نصف، تینوں چیزوں کو ملا کر تین ماشہ میں تھوڑا گڑ یا کھانڈ ملا کر سال بھر کھانے سے انسان بیماریوں اور بڑھاپے سے چھٹکارا پا جاتا ہے اس کے استعمال سے اندھا بینائی پاتا ہے۔ چلنے کی طاقت آتی ہے۔ گونگا بولنے اور بہرہ سننے لگ جاتا ہے، بالوں کو کالی گھٹا کی طرح سیاہ کرتا ہے۔

**جھریاں:** گلاب کا عرق 100 گرام، پھٹکڑی 15 گرام، انڈوں کی سفیدی 40 عدد، روغن بادام 15 گرام، سب کو ملا کر نرم آنچ پر پکائیں جب گاڑھا ہو جائے تو اتار لیں۔ رات کو سوتے وقت چہرے کو گرم پانی سے دھو کر تولیے سے صاف کر کے آہستہ آہستہ مالش کریں۔

**چیچک کے داغ:** ہاتھی دانت کا چورن، بورا ارمنی اور بڑھیا صابن، تینوں کو پانی میں گھول کر رات کو سوتے وقت داغوں پر لگائیں۔

**دھند، جالا، پھولا:** کسٹرآئل غیر مصفی لیکر اسے بلاٹنگ پیپر سے چھان لیں۔ ایک اونس کسٹرآئل میں 16 سے 32 بوند تک کاربالک ایسڈ ملا لیں۔ سلائی یا ڈراپر سے لگائیں۔

**آنکھ:** انار دانہ 5 تولہ، عرق گلاب 20 تولہ، پھٹکڑی سفید بریان 6 ماشہ، نیلا تھوتھا 4 رتی، کافور 3 ماشہ، رسونت 3 ماشہ، افیون ایک ماشہ۔ انار دانہ کو عرق گلاب میں بارہ گھنٹہ بھگو کر مل چھان لیں اور چار پانچ گھنٹہ کے بعد مقطر لے لیں اور جملہ اشیاء ڈال کر شیشی میں بند کر لیں۔ یہ دکھتی آنکھوں کیلئے تریاق ہے۔

**موتیا بند:** املی کے پتوں کا عرق ایک چھٹانک، کانسی کے کٹورے میں نیم کے ڈنڈے سے جس میں تانبے کا پیسہ لگا ہو گھوٹیں اور جس عورت کا لڑکا ہو اس کے دودھ میں 40 بار کھرل کر کے لگائیں۔

**بخار:** (۱) نمک صاف کڑاہی میں بالکل بھورا ہونے تک بھونیں، بچوں کیلئے آدھا اور جوان کیلئے پورا چمچہ ایک گلاس پانی میں ابالا جائے۔ بخار اترنے پر نیم گرم دیں ایک یا دو دفعہ دینے کی ضرورت ہے۔ (۲) پھٹکڑی بریاں ایک حصہ، ریوند چینی ایک حصہ، نوشادر ½ حصہ سب کو باریک پیس کر رکھ لیں صبح شام یا باری سے پہلے 4 رتی سے ایک ماشہ تک کسی شربت میں ملا کر پئیں۔ (۳) گلو سبز 2 تولہ، اجوائن دیسی 6 ماشہ، نمک خوردنی 1 ماشہ، مٹی کے کوزہ میں ڈیڑھ پاؤ پانی میں بھگو دیں۔ دن کو سورج میں اور رات کو اوس میں پڑا رہنے دیں۔ صبح بطور سردائی گھوٹ کر پلائیں۔

**آؤں۔ مروڑ۔ دست:** آملہ ایک تولہ، دھنیا ایک تولہ، سونف ایک تولہ، کاسنی کے پھول ایک تولہ، گلاب کے پھول ایک تولہ، چھوٹی الائچی ایک تولہ، بھوسی اسپغول 5 تولہ، مصری 5 تولہ سب چیزوں کو ملا کر سفوف بنا دیں۔ **مقدار خوراک:** ایک سے 2 ماشہ تازہ پانی سے تین تین گھنٹہ بعد دیں۔

**کھانسی:** انار کی کلی 5 عدد، گل ارمنی 5 تولہ، منقیٰ مویز 5 تولہ،

گوند ببول 5 تولہ، رب السوس ایک تولہ، مصری 5 تولہ، بہی دانہ 6 ماشہ، بہی دانہ کو نصف چھٹانک پانی میں ڈال کر گرم کریں۔ آدھا پانی رہ جانے پر لعاب لے لیں اور اس میں تمام ادویات ملا کر گولیاں بنالیں۔ (2) پھٹکڑی بریاں ایک تولہ، کھانڈ دیسی 10 تولے، باریک پیس کر 14 پڑیاں بنا کر رکھیں تر کھانسی والے کو گرم پانی سے اور خشک کھانسی والے کو گرم دودھ سے دیں۔

**سنگ مثانہ کا آزمودہ نسخہ:** (۱) ایک پاؤ انگور کے سبز پتے، ایک تولہ سیاہ مرچ دونوں کو خوب کھرل کر کے 6 گلاس پانی میں ڈال کر چھان لیں اور روزانہ 3 گلاس ایک صبح ایک دوپہر اور ایک شام ناشتہ اور کھانے سے تقریباً ایک گھنٹہ قبل استعمال کریں۔ تین چار روز کے بعد مریض اپنا پیشاب کسی صاف برتن میں رکھ کے دیکھ لے۔

(۲) گائے کے کان کی میل موٹھ کے دانے کے برابر لیکر گڑ میں لپیٹ کر کھلائیں اور کچی لسی پلائیں اور کانسی کے برتن میں پیشاب کرائیں۔ ریت کے ذروں کا ڈھیر ہوگا۔

(۳) پتھر پھوڑ بوٹی 3 ماشہ، مرچ سیاہ 5 عدد پانی میں پیس کر استعمال کریں اس کے ہمراہ تخم کلتھی کا سفوف بنا کر تین ماشہ استعمال کریں چھ سات روز میں پتھری خارج ہو جائیگی۔

(قاضی غلام ولی اعوان' ملک پورہ ایبٹ آباد)

## چند مشاہدات میری ذاتی ڈائری میں سے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کے حکم کے مطابق میں کچھ اعمال کے فائدے لے کر حاضری ہوئی ہوں۔ میں 17 اپریل 2013 کو پہلی مرتبہ تسبیح خانہ میں حاضر ہوئی تھیں۔

**سورۂ کوثر کے کرشمات:** ہمارے شہر میں الحمدللہ بارشیں بہت ہوتی ہیں خاص طور پر جولائی، اگست کے مہینوں میں اور ان مہینوں میں چھت کے نیچے بھی کمروں میں بھی ہر چیز گیلی محسوس ہوتی ہے۔ اناج میں سسری اور سنڈی پڑ جاتی ہے اسی لیے بھادوں کے مہینے کے بعد ہر چیز کو دھوپ لگوائی جاتی ہے۔ اس کے لیے اناج میں مختلف زہریلی گولیاں وغیرہ رکھی جاتی ہیں تاکہ اناج میں کیڑے سسری وغیرہ پیدا نہ ہو کیونکہ ایسے اناج کا آٹا بدبودار اور کسیلا ہوتا ہے۔ میں نے بچپن سے اپنے گھر میں بہت سی احتیاطوں کے باوجود اناج خراب ہوتے دیکھا بلکہ ہمارے گھر میں سسری اڑتی پھرتی تھی۔ اب ہم گوجرانوالہ میں رہتے ہیں یہ گھر بالکل بھی ہوادار نہیں ہے دھوپ بھی نہیں آتی' ہمارے گھر کے ساتھ بھینسوں کی حویلی ہے ہمارا ہمسایہ بھینسوں کا گند صاف کم ہی کرتا ہے۔ اپریل 2016 میں بھائی نے سال بھر کی 12 من گندم خریدی ہمارے گھر میں 24,36 من گندم لگ جایا کرتی تھی۔ چھوٹا بھائی سعودی چلا گیا۔ منجھلے بھائی بلال سے بہت کہا کہ گندم والا بھڑولا لا دو تا کہ اس میں گندم ڈال کر گولیاں رکھی جاسکیں اس نے ایسا نہ کیا۔ جون کے بعد بارشوں کا موسم آ گیا ہم بہت پریشان تھیں کہ گندم کا کچھ نہیں بچے گا۔ زمین گیلی ہوگئی اور گندم کے بھڑولے اسی دیوار کے ساتھ تھے جس کے دوسری طرف بھینسوں والی جگہ ہے ہمارے ہمسائے نے چھت لیپنے کے لیے مٹی میں بھوسہ مکس کر کے (گھانی بنا کر) ہماری دیوار کے ساتھ بہت مہینے رکھے رکھی وہ بارشوں کے علاوہ اکثر اس میں پانی ڈالتا تھا اس لیے سیلن اپنے عروج پر تھی۔ ہم بے بس تھیں۔ ہم نے بس یہ کیا کہ صبح و شام 129 بار سورۂ کوثر برکت والی تھیلی پر دم کرنے کے بعد گندم کے تھیلوں پر بھی دم کر دیا کرتے تھے اور اس کے ساتھ ساتھ انمول خزانہ نمبر ا صبح و شام اکیس بار پڑھتے اور اپنے پر دم کرنے کے بعد وہ بھی تھیلوں پر دم کر دیتے۔ ہم سب حیران ہیں کہ گندم بالکل ٹھیک پڑی ہے اس میں کوئی کیڑا مکوڑا نہیں' برسات کا موسم گزر کر سردیاں بھی گزر گئیں اور اس بار ہم نے تقریباً دس ماہ میں صرف چار یا پانچ من گندم استعمال کی ہے سورۂ کوثر میں الحمدللہ بہت برکت اور حفاظت کا نظام ہے۔

میرے سکول میں ایک بیوہ ٹیچر تھی اس کا ٹرانسفر ہوا میں نے اسے برکت والی تھیلی دی اور انمول خزانہ دیا۔ میں نے تھیلی دیتے ہوئے اس کے فضائل سمجھائے اس نے یہ کہتے ہوئے تھیلی لی کہ مجھے پیسوں کا کوئی مسئلہ نہیں ہے۔ وہ چار ماہ بعد آئی تو اس نے کہا کہ مجھے اور انمول خزانہ کا کتابچہ دے دیں وہ پہلے والا میری ساتھی ٹیچر نے لے لیا ہے اسے بہت پسند آیا ہے اور دوسری بات اس نے یہ کہی کہ آپ نے جو تھیلی دی تھی اس میں کبھی پیسے ختم ہی نہیں ہوتے حالانکہ تبادلہ کی وجہ سے تنخواہ چار پانچ ماہ سے نہیں مل سکی لیکن تھیلی کی برکت کی وجہ سے خرچ میں کوئی تنگی نہیں ہوئی۔ الحمدللہ

**شوہر کی غیر مستقل مزاجی سے پریشان بیوی:** میرے پاس ایک عورت اپنے بچے پڑھنے کے لیے چھوڑنے آئی اس نے بتایا کہ اس کا شوہر بہت کاریگر ہے لیکن کہیں مستقل مزاجی سے کام نہیں کرتا۔ اس لیے اسے بہت چھوٹے بچے کے ساتھ لوگوں کے گھروں میں کام کرنا پڑتا ہے تا کہ گھر کا نظام چل سکے۔ گھر میں بیماری اور تنگ دستی ہے۔ میں نے اسے برکت والی تھیلی دی اور اس کے پڑھنے کا طریقہ سمجھا دیا۔ کچھ عرصے بعد اس نے بتایا کہ بہت برکت ہے۔ اب اچھا خرچہ چل رہا ہے اور اس نے پلاٹ بھی خرید لیا ہے وہ یہ عمل باقاعدگی سے پڑھ رہی ہے۔

حضرت میرے سکول میں بیوہ کام کرتی تھی، بیچاری چھوٹے چھوٹے بچے گھر چھوڑ کر آئی اور سکول میں اسے صبح سے شام کے اکثر چار بج جاتے۔ سکول کی مالکن اسے مختلف کاموں میں لگائے رکھتی پیسے کم دیتی اور دیر سے دیتی اسے اپنے کام بھی کرواتی وہ بہت پریشان تھی۔ مجھ سے اس نے پیسے ادھار مانگے۔ میں نے اسے برکت والی تھیلی دی اور فضائل بتا کر پڑھنے کے لیے کہا۔ اس نے پڑھنا شروع کر دیا میں نے

## نادر و نایاب مرہم سیاہ

دسمبر 2013 کے عبقری پر مراسلہ کالی مرہم سے ہر زخم و پھوڑے کا علاج کے بارے میں (محمد فاران ارشد بھٹی، مظفر گڑھ) نظر سے گزرا جس میں بھٹی صاحب نے ایک شخص کے حالات لکھے جس نے کالی مرہم لگانے سے شفا پائی اور تمام عبقری کے قارئین سے درخواست کی تھی کہ کالی مرہم کا نسخہ اگر کسی کے پاس ہو تو وہ عبقری میں ضرور ارسال کرے۔ جناب حکیم صاحب میں بھی پیشہ کے لحاظ سے حکیم ہوں اور عرصہ تیس سال سے اس فن سے وابستہ ہوں بے شمار تجربات اور مشاہدے دیکھے اور خود کئے جو پھر کبھی لکھوں گا۔ فی الحال مخلوق کے فائدے کے لئے کالی مرہم کا نادر اور نایاب نسخہ لکھ رہا ہوں۔ اگر بہتر لگے تو ضرور عبقری میں شائع کریں یہ نسخہ حکیم محمد ایوب صدیقی ملتان مرحوم کا ہے جو ایک نادر اور فیاض حکیم تھے۔ **نادر و نایاب مرہم سیاہ:** اجزاء و ترکیب ساخت، سندھور عمدہ 16 تولہ، نیلا تھوتھا 8 ماشہ، تلوں کا تیل 8 چھٹانک، کسی بڑے لوہے کی کڑاہی میں تیل ڈال کر آگ پر رکھیں جب تیل گرم ہو کر پکنے لگے تو اس میں سندور ڈال دیں اور لوہے کی سیخ سے ہلاتے رہیں۔ جب تیل کی رنگت سیاہ ہو جائے اتار کر سرد مقام پر رکھیں مگر پھر بھی اس میں لکڑی کا کفگیر چلائیں تا کہ سرد ہو کر گاڑھا سا مرہم بن جائے اور محفوظ رکھیں۔ (فوائد) اسی مرہم سے پھوڑا پکتا ہے اسی سے پھٹتا ہے اور اسی سے زخم مندمل ہوتا ہے نہایت ہی بہترین اور نایاب مرہم ہے اس کو بنائیں اور فائدے حاصل کریں اور مجھ ناچیز کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔ (حکیم ریاض احمد بٹ' فیصل آباد)

اسے مئی 2015 میں برکت والی تھیلی دی تھی ستمبر اکتوبر 2015 میں اس نے مجھ سے پیسے ادھار مانگے میں نے پوچھا کہ برکت والی تھیلی پر پڑھ کر دم کر رہی ہو۔ بولی ہاں جی میں پڑھتی ہوں مجھے یقین نہ آیا۔ چند دنوں بعد پتہ چلا کہ اسے گوجرانوالہ میڈیکل کالج میں گورنمنٹ کی ملازمت مل گئی اور وہ بہت سکون میں ہے۔ وہاں تنخواہ اچھی ہے اور کام بھی کم ہے۔

ہم لوگوں نے 2012ء کے آخر میں برکت والی تھیلی پر پڑھنے کا سلسلہ شروع کیا عجب برکت کا نظام ہے۔ ہم لوگوں نے اس سے پہلے کبھی اتنے اچھے سوٹ نہیں بنائے تھے۔ اور وہ اب تک استعمال ہو رہے۔ اللہ کی طرف سے کپڑے بہت اچھے ملے اور اچھے بھی رہے۔

**کالی رات روشن دن میں کیسے بدلی:** میں سکول میں پڑھانے جایا کرتی تھی۔ ایک سٹوڈنٹ کو میں نے پہلے دن دیکھا میں نے اپنی کولیگ سے پوچھا کہ کیا یہ غیر مسلم ہے؟ اس نے کہا کہ نہیں مسلمان ہے۔ بالکل افریقی نظام تھا چہرے کا، پڑھائی میں بالکل نالائق پہلے تو مجھے غصہ آیا۔ پھر سوچا اللہ نے اسے بنایا ہے۔ پھر مجھے پتہ چلا کہ بیچاری کی ماں کو طلاق ہو چکی ہے اور وہ ہاسٹل میں رہ رہی ہے۔ میں نے اسے نماز کی تاکید کی اور ہر نماز کے بعد ایک تسبیح یَاخَالِقُ یَامُصَوِّرُ یَاجَمِیْلُ پڑھنے کے لیے کہا۔ میں بتا کر بھول گئی کچھ عرصے کے بعد میں نے دیکھا کہ اس کے چہرے کے نقوش پرکشش ہونے لگ گئے ہیں اور رنگ نکھرنے لگ گیا ہے۔ مجھے بہت خوشی ہوئی کیونکہ اس سے پہلے لوگ اسے کالی رات اور کالی کلوٹی کہا کرتے تھے اللہ نے اپنے ناموں کے طفیل اس کی صورت سنوار دی الحمدللہ۔

**جھوٹے مقدمہ میں قید، قیدی کی رہائی:** اگست 2016 میں مجھے ایک گاؤں میں جاب ملی۔ وہاں ایک ٹیچر نے بتایا کہ ایک مجبور گھرانہ ہے۔ داماد بیٹی کو بہت تنگ رکھتا تھا بیٹی نے خلع کا مقدمہ کر دیا اور میکے آگئی داماد طلاق دینے پر آمادہ نہیں تھا۔ اس نے اپنی بیوی کے بھائی پر چوری کا جھوٹا مقدمہ کر دیا۔ پولیس کو رشوت دے کر لڑکے کو جیل میں بند کروا دیا۔ لڑکے کا باپ دل کا دورہ پڑنے سے بستر پر پڑ گیا۔ اسے بیٹے کے جیل جانے کا غم تھا۔ بیٹی کے گھر اجڑنے کا بھی غم تھا گھر میں صرف مجبور عورتیں تھیں ایک ذریعہ نہیں کہ مسئلہ حل ہو سکے۔ میں نے انہیں کلمہ شریف کے نصاب پڑھنے کے لیے بتایا۔ الحمدللہ! چند دن میں لڑکا رہا ہو کر گھر آ گیا۔ انہیں خرچ نہیں کرنا پڑا۔

**درود شریف پڑھنے کی برکت:** میرے سکول کی ایک ٹیچر کو مسئلہ تھا کہ اس کا پہلے دو تین سال کا بیٹا تھا اور مزید اولاد کی اسے خواہش تھی۔ بہت علاج کروا رہی تھی۔ بہت کچھ کوشش کر رہی تھی لیکن کام نہیں بن رہا تھا میں نے عبقری میں پڑھا تھا کہ اس کے لیے عورت جب بھی پانی پیے سات بار پہلے درود ابراہیمی پڑھ کر دم کرے پھر پانی پیے ان شاء اللہ 41 دن ایسا کرنے سے حمل ٹھہر جائے گا۔ لکھنے والی نے لکھا تھا کہ اللہ نے اس کی پچیس دن میں ہی سن لی تھی میں نے اس ٹیچر کو بتایا کچھ دنوں بعد پتہ چلا کہ اللہ پاک نے اسے مزید اولاد کی امید لگا دی ہے۔ الحمدللہ

**معصوم سی بچی کو ہوئی شدید قبض:** میں 23 اگست 2016 کو ایک گاؤں کے سکول میں اپوائنٹ ہو کر گئی وہاں ایک ٹیچر کی دو ڈھائی سال کی بہت پیاری سی بچی قبض کی شدید تکلیف میں تھی۔ ٹیچر بہت پریشان تھی کہنے لگی اسے ایسی شکایت ہوتی رہتی ہے تین دن سے پاخانہ نہیں آرہا۔ ڈاکٹر سے دوائی لی ہے وہ کہتا ہے کہ اندر ورم ہے۔ بچی کے کھانے پینے کو نہ دیں۔ بچی کا پیٹ پھولا ہوا تھا لیکن بچی کھانے سے نہیں رہ سکتی تھی میں نے اسے اذان سات بار دائیں اور بائیں کان میں سات سات بار پڑھ کر دم کرنے کا بتایا اور سورۂ مومنون کی آخری چار آیات بھی سات سات بار دونوں کانوں میں پڑھ کر دم کرنے کا بتایا اس نے ایسا ہی کیا اگلے دن وہ بہت خوش تھی کہ بچی کو گھر جاتے ہی حاجت ہو گئی تھی۔ الحمدللہ

**فلسفے کے پروفیسر اور وظیفہ کا اثر:** میرے ایک رشتہ دار اسلام آباد میں رہتے ہیں ریٹائرڈ سرکاری ملازم ہیں۔ فلسفے میں ماسٹر تھے اور فلسفے کے پروفیسر رہے۔ انہیں 2014 میں ہرنیا کی تکلیف ہوئی، ڈاکٹر نے آپریشن بتایا لیکن آرام نہ آیا۔ ایک آپریشن پھر دوسرا آپریشن پھر بار بار آپریشن ساتھ انہیں قبض بھی ہو گئی۔ وہ انگریزی دوائیاں کھا کر پریشان تھے میں نے انہیں اذان المستم کا بتایا اور ستر شفائیں استعمال کرنے کے لیے کہا۔ وہ بہت پریشان تھے۔ پھر صرف سات دن کے بعد وہ بالکل ٹھیک ٹھاک صحتمند ہمارے گھر گوجرانوالہ ملنے کے لیے آئے ہوئے تھے اور کہہ رہے تھے کہ میں انگریزی ادویات چھوڑ دوں یا کھاتا رہوں۔ وہ ستر شفائیں کھانے سے بہت مطمئن تھے۔

**امریکن ڈاکٹرز نے سائنس دان کو تاحیات اندھا قرار دیا مگر آج وہ بالکل ٹھیک ہیں:** ہمارے ایک رشتہ دار جو اسلام آباد میں رہتے ہیں۔ بوٹنی میں ایم ایس 1965 کے سائنس دان ریٹائرڈ ہیں۔ انہیں 2012 میں امریکہ میں فلو ہوا پھر الرجی ہوئی خوب بلغم اور بیماری بڑھی۔ انہیں دل کا دورہ پڑا اور دونوں آنکھوں سے نظر آنا بند ہو گیا بہت دوائیاں کھائیں ٹیسٹ کروائے لیکن کوئی فائدہ نہ ہوا۔ ڈاکٹروں کا کہنا تھا کہ موصوف کا خون بڑھاپے کی وجہ سے گاڑھا ہو گیا ہے اور کوئی لوتھڑا آنکھوں کے سامنے آکر ٹھہر گیا ہے اور اب انہیں کبھی نظر نہیں آسکتا دوائیاں کھاتے رہیں لیکن مرض لاعلاج ہے وہ بہت پریشان تھے۔ انہیں اتنا بھی نظر نہیں آتا تھا کہ رشتہ دیکھ کر نماز پڑھنے کے لیے مسجد میں جا سکیں۔ میں نے انہیں اذان المستم پڑھنے کے لیے کہا کچھ عرصے بعد انہوں نے بتایا کہ انہیں نظر آنا شروع ہو گیا ہے اور انہوں نے یہ بھی بتایا کہ وہ صرف دن میں تین بار پڑھ سکتے ہیں ان کی صحت بھی ٹھیک ہو چکی تھی اور اب وہ اپنے معمولات میں محتاج نہیں رہے۔ الحمدللہ!

**صرف پانچ کلو چاول صدقہ کرنے کی برکت:** جون 2016 میں بھائی چاول لے آیا اس نے لانے کے بعد کہا کہ چاول چھت پر پنکھے سے صاف کر لینا کیونکہ ان میں سنڈیاں اور سسری ہے اگر گھر میں ایک دفعہ داخل ہو گئی تو گندم اور ہر چیز کو خراب کرے گی۔ اس کا مقصد یہ تھا کہ چھت پر دھوپ کی وجہ سے سسری مر کر ختم ہو جائے گی اور اس کے بعد اسے الگ سے گندم سے دور رکھنے کے لیے کہا۔ بہن نے چھت پر چاول پنکھے سے (پیڈسٹل فین) سے صاف کر لیے اور تھیلا اندر کمرے میں گندم کے تھیلوں سے کچھ دور لا کر رکھ دیا ہم لوگ رمضان میں لاہور تسبیح خانے میں ٹھہرے ہوئے تھیں۔ ہم لوگوں نے تقریباً پانچ کلو چاول صدقہ کر دیئے اور 129 بار سورۂ کوثر صبح و شام برکت والی تھیلی کے لیے پڑھتے تھے۔ وہ گندم کے ساتھ ساتھ اس چاول کے تھیلے پر بھی دم کر دیتے تھے۔ بھائی نے دیکھا تو بہت ناراض ہوا اور بولا کہ یہ چاول گندم کو بھی خراب کر دیں گے۔ تم انہیں یہاں نہ رکھتیں۔ لیکن ہم سب حیران ہیں کہ وہ سسری اور سنڈی جو چاولوں میں تھی۔ ایسا لگتا تھا جیسے اسے کسی نے باندھ دیا ہے۔ اس نے چاول مزید خراب نہ کیے اور گندم کو خراب نہ کیا۔ ان میں کمال برکت ہوئی کیونکہ ہم لوگ چاول بہت کھاتے ہیں لیکن وہ ایک من چاول چھ سات ماہ چلے صرف برکت کی وجہ ہے۔ الحمدللہ۔

**میری والدہ پر سخت ترین جادو اور صدقہ نہ دینے کا انجام:** ہمارے گھر میں بہت

سخت جادو میری والدہ پر تھا۔ 17 اپریل 2013ء کو میں اور میری بہن آپ کے پاس آئی تھیں آپ نے بتایا تھا کہ والدہ پر جادو ہے 39 سال 5 ماہ اور تیرہ دن پرانا اس لیے گھر میں مسائل ہیں۔شدید قسم کے' گھر کے مرد یا تو کماتے نہیں تھے یا پھر گھر میں نہیں دیتے تھے۔لیکن اللہ پاک ہمارے ذریعہ سے یعنی ہم بہنیں اچھے سکولوں سے اچھی خاصی تنخواہ گھر لا رہی تھیں اور تیسری بہن کے پاس گھر میں ہی بچے ٹیوشن پڑھنے کے لیے آتے تھے۔اللہ کا بہت شکر تھا۔ماہانہ چالیس ہزار سے زیادہ آمدنی تھی جب آپ کے پاس آئیں تو آپ نے وظیفہ بتایا کہ ہر دس منٹ کے بعد یہ پڑھنا ہم نے گھر آکر وہ پڑھنا شروع کردیا۔میرا معمول تھا کہ میں کچھ رقم لاہور یتیم خانہ میں دے آئی تھی۔آپ کے پاس حاضر ہونے کے بعد میری چھوٹی بہنوں نے کہا کہ اب اصل مسئلے کا علاج شروع ہوگیا ہے تم صدقہ دینا بند کردو۔میں بھی مان گئی آپ نے جمعرات کے دن صدقے کا عمل بھی دیا تھا اور ہم میں اتنی توفیق تھی کہ بکرا دے سکیں لیکن ہم صرف ایک پاؤ گوشت دیتے رہے۔نتیجہ یہ نکلا کہ سکولوں میں وظیفہ ٹھیک طور سے پڑھا نہیں جاتا تھا وہ شہر کے ٹاپ کلاس سکول تھے۔میں وہاں فل نقاب میں پڑھاتی تھی، بہت عزت تھی، پیدل پانچ منٹ میں وہاں پہنچ جایا کرتی تھی۔نہ کپڑوں کا خرچہ نہ میک اپ کا نہ آنے جانے کا یعنی آرام ہی آرام تھا۔لیکن صدقہ روکنے سے یہ ہوا کہ میں نے وہ جاب خود ستمبر 2013 میں چھوڑ دی اور بہن نے نومبر 2013 میں چھوڑ دی۔پھر جمع شدہ پیسے استعمال کرنا شروع کئے اور پھر تنگ دستی کے دن شروع ہوگئے پھر سمجھ آئی کہ صدقہ روکنا کتنا غلط ہے ہم لوگ فجر کی اذان سے پہلے اٹھا کرتی تھیں لیکن صدقہ روکنے سے دن چڑھے اٹھنے لگے پھر 2014 میں آپ نے صدقہ دینے کا فرمایا تو رزق کا نظام معمول پر آنا شروع ہوا۔

**تہدیدی نامہ کی برکت:** میرے سکول میں ایک ٹیچر نے کہا کہ اس کی بھانجی کہ تقریباً ایک دو ماہ کی بچی ہے وہ جب رونا شروع کرتی ہے تو دو دو گھنٹے روتی رہتی ہے بہت ترس آتا ہے آپ کچھ بتادیں۔میں نے اسے اذان المستبتم والا عمل صفحہ پر چھپا ہوا دے دیا کہ یہ پڑھ کر بچی کے دونوں کانوں میں دم کردیں۔کچھ دن بعد اس کا منہ لٹکا ہوا تھا کہ بچی کو فائدہ نہیں ہوا اس کا کہنا تھا کہ پہلے میری بھانجی کی بڑی بیٹی کو رونے کی بیماری تھی تو گوجرانوالہ میں ایک جگہ سے آٹھ ہزار روپے دے کر دم کروایا تھا۔اس بار اس بچی کو بھی دم کروایا لیکن فائدہ نہیں ہوا۔اس نے کہا کہ ان لوگوں نے دو دن تک پڑھایا تھا پھر چھوڑ دیا اب وہ لوگ کسی قریبی گاؤں میں گئے ہیں علاج کے لیے۔اس عامل نے شاید بیس ہزار یا کتنے ہزار لیے ہیں اور کہا ہے میں پڑھائی کروں گا اور سورۂ جن پڑھنے کا بتایا ہے کہ 313 بار پڑھیں اور مجھے کہا کہ اگر جنات کے لیے کوئی چیز ہو تو دے دیں۔میں نے اسے بتایا کہ میری خالہ لاہور میں ہوتی ہیں ان کی بیٹی کے رشتے کا مسئلہ شیخ الوظائف کے پاس جانے سے حل ہوا ہے ان کے گھر میں جنات کالے کپڑوں میں عام نظر آیا کرتے تھے۔آپ لوگوں کو بھی فائدہ ہوگا آپ پڑھائی کریں تو سہی۔

وہ کہنے لگی کہ جنات میری بھانجی کو بھی نظر آتے ہیں وہ کہنے لگی کہ جب بچی رونے لگی تو میری بھانجی نے اللہ تعالیٰ سے معافی مانگتے ہوئے روکر دعا کی کہ اللہ معاف کردے وہ جنات عورتیں میری والدہ کی شکل میں آکر کہتی ہیں ''مہوش ہن کتھے کھڑنا ای کڑی نوں'' مہوش اب بچی کو کہاں لے جانا ہے یا لے کر جاؤ گی۔اس سے پہلے میں یہ بتادوں کہ میں نے سوچا انہیں تہدیدی نامہ دے دوں جنات سے بچاؤ کے لیے۔میں نے یہ سوچا گھر میں تہدیدی نامہ قرآن شریف والی رحل کے پاس پڑا تھا میری چھوٹی بہن نے بتایا کہ پیچھے والے کمرے میں یعنی جہاں رحل اور تہدیدی نامہ پڑا تھا وہاں کھڑ کھڑ پٹر کی اور کسی کے سرگوشیاں کرنے کی آوازیں سنی ہیں۔رات کو میں سوئی تو میری بائیں پنڈلی کو کسی نے سختی سے پکڑ کر مروڑا مجھے تکلیف ہوئی' میری آنکھ کھلی میں نے عورتوں کے کھسر پھسر سنی میں پھر سوگئی۔میری نیند بہت گہری ہوئی ہے' صبح اٹھنے کے بعد ٹانگ میں کافی تکلیف تھی۔میں صبح اٹھی میں نے سوچا کہ میں رات نماز عشاء اور سونے کی دعا پڑھے بغیر سوئی تھی شاید اس وجہ سے ایسا ہوا۔پھر جب بہن نے بتایا تو مجھے شک ہوا کہ یہ اس ٹیچر کی مدد کرنے کی وجہ سے ہے۔میں معمول کے ٹائم سے پہلے دعائیں پڑھتے ہوئے سکول کی طرف روانہ ہوگئی مجھے امید تھی کہ مجھے راستے میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا لیکن ایسا نہ ہوا میں نے سکول جاکر اس ٹیچر سے پوچھا کہ آپ لوگوں کے ساتھ جن جنات کا مسئلہ ہے وہ کالے کپڑوں میں نظر آتے ہیں یا سفید کپڑوں میں کیونکہ شیخ الوظائف کے درس جو جادو جنات کے بارے میں ان سے اور بڑوں سے سنا ہے کہ سفید لباس میں نظر آنے والے جنات نیک ہوتے ہیں اور عامل حضرات ان سے نجات دلانا مشکل سمجھتے ہیں۔میں نے اسے بتایا کہ مجھے لگتا ہے کہ یہ نیک جنات ہیں۔اس ٹیچر سے پوچھا کہ یہ لوگ سفید لباس میں آئے ہیں یا سیاہ لباس میں پھر جو کچھ اس نے بتایا وہ اس کی زبانی سنیں۔

میری والدہ پر آج سے ساٹھ ستر سال پہلے سے جن کا سایہ تھا اور یہ اثرات ان پر اس وقت شروع ہوا جب وہ رفع حاجت کے لیے کھیتوں میں گئیں پھر جب مختلف عامل حضرات کو بلائے تھے تو وہ جن جب حاضر ہوتا تھا تو درود پاک پڑھتا ہوا آتا تھا' زیادہ تر سیاہ لباس میں اور کبھی کبھی سفید لباس میں آتا تھا۔میری والدہ نے رفع حاجت سے پہلے بیت الخلاء کی دعا نہیں پڑھی تھی۔وہ کہتا تھا کہ میرے والدین بچپن میں فوت ہوگئے تھے اور مجھے میرے پھوپھی نے پالا ہے۔میرے گھر والوں نے علاج کیا' بہت کوشش کی لیکن بے سود۔میرے بڑے بھائی اس جن سے بہت بدتمیزی سے پیش آئے تھے۔آخر علاج کرواتے کرواتے ایک عامل نے عمل کرکے جلا کرا سے ختم کردیا' بس پھر تو مسائل کا نہ ختم ہونے والا سلسلہ شروع ہوگیا پھر کسی اور عامل کے پاس جانے کے بعد جنات عورتیں حاضر ہوئیں وہ بہت غصے اور غم میں تھیں۔ان کا کہنا تھا کہ ہمارا تو وہ بہت لاڈلہ تھا۔ہمارے سات گھروں میں وہ اکیلا ہی تھا تم لوگوں نے اسے مروادیا ہم تمہیں نہیں چھوڑیں گے، ہم لوگوں نے عاملوں سے ختم کروادیا۔

یہ سلسلہ برسوں سے چل رہا ہے ہماری لڑکیوں میں وہ اثرات آجاتے ہیں۔پھر ہم علاج کرواتے ہیں۔عامل حضرات کہتے ہیں کہ ہم کیا کریں؟ ہم ایک کو ختم کرتے ہیں چار اور آجاتے ہیں اس لیے ہم سب بہن بھائیوں کے گھر میں طرح طرح کے مسائل ہیں۔اس کی بات کے بعد میں نے اسے کہا کہ تم لوگ اللہ تعالیٰ سے معافی مانگو اور یہ تہدیدی نامہ کمرے میں لگالو اور فوٹو کاپی بچی کے تکیے میں رکھ لو۔لیکن سب سے بڑھ کر اللہ تعالیٰ سے معافی مانگو' جنات سے معافی مانگو کہ ہمارے بڑوں کا قصور ہے انہوں نے غلطی کی ہمیں تکلیف نہ دو۔میں نے یہ بھی کہا کہ آپ لوگ لاہور میں تسبیح خانہ لاہور جاؤ۔اس نے تہدیدی نامہ لے لیا۔پھر کچھ دن بعد اس نے بتایا کہ بچی کو رونے سے بالکل افاقہ ہے۔وہ اب لاہور میں تسبیح خانہ جاکر شیخ الوظائف سے ملاقات کیلئے کوشش کررہے ہیں۔

**نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَتْحٌ قَرِيْبٌ:** میری جاب گورنمنٹ کے شعبے میں 25 جولائی 2016ء کو ہوئی۔ 23 اگست 2016ء کو میری پوسٹنگ گاؤں کے ایک سکول

میں بطور ہیڈمسٹریس ہوئی میں جب وہاں گئی تو سکول اچھا چل رہا تھا۔ اس کی اچھی شہرت تھی لیکن پہلے تو ہیڈمسٹریس کا تبادلہ ہوا جس کی جگہ میں وہاں گئی تھی پھر دوسری تجربہ کار ٹیچرز کا تبادلہ یکے بعد دیگرے ہوتا گیا ہوتے ہوتے پانچ ٹیچرز تبادلہ ہو کر چلی گئیں گورنمنٹ سکولوں میں پڑھانے والوں کو اچھی طرح معلوم ہوگا کہ گورنمنٹ سکول میں تیسری کلاس L.N.D ٹیسٹ' پانچویں اور آٹھویں جماعت کا بورڈ کا امتحان کتنی بڑی سردردی ہے۔

میں نے چارج لیا تو ایک تجربہ کار ٹیچر کے پاس تیسری کلاس تھی۔ اسی طرح پانچویں اور آٹھویں کلاسز بھی تجربہ کار ٹیچرز کے پاس تھیں لیکن وہ سب جلد ہی تبادلہ کروا کر چلی گئیں۔

اب میرے پاس صرف دو ٹیچرز تھیں جن کی کوالیفکیشن اس قابل نہیں تھی کہ وہ ان کلاسز کو سنبھال سکیں مجھے کنٹریکٹ پر جاب ملی ہے مجھے عزت کی فکر تھی۔ میں نے کلاسز میں کہلوادیا کہ اوّل و آخر سات سات بار درود ابراہیمی کے ساتھ گیارہ بار نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَتْحٌ قَرِیْبٌ صبح پہلے پریڈ میں باقاعدگی سے پڑھوائیں۔ ایسا کرنے سے الحمدللہ اللہ پاک نے ہر مرحلے میں مدد کی اور سارا اسٹاف اس پر حیران ہے۔

**اذان کی برکت اور قوت:** ہمارے گھر میں میری والدہ پر شدید جادو تھا تقریباً 37,38 سال پرانا ہمارے علم میں نہیں تھا۔ مسائل بہت زیادہ تھے۔ ہم مختلف لوگوں کے پاس گئے' کچھ لوگوں نے ہمیں عمل کرنے یا پڑھائی کرنے کا بتایا' ہم بہنیں اکثر پڑھائی کر لیتیں کبھی کبھی نہ بھی کرتیں۔ اپریل 2013 میں میرے سکول کی لائبریرین نے معوذتین 313 بار صبح و شام پڑھنے کا بتایا۔ یعنی فلق اور ناس سورت ایک ایک بار پڑھ کر تسبیح کا ایک دانہ گرانا ہے۔ اس سے پہلے یہ بتاتی چلوں کہ ہم اس سلسلے میں گوجرانوالہ میں جس اللہ والے کے پاس بھی جاتیں وہ جلد یا بدیر عاجز آجاتا۔ وہ بیمار ہو جاتے یا الٹ پلٹ حرکات کرنے لگتے اور بالآخر ہمیں وہاں جانا چھوڑنا پڑتا اور پھر عمل بھی چھوٹ جاتا۔ اپریل 2012ء میں میں نے سکول میں لائبریرین سے ذکر کیا تو انہوں نے کہا کہ سورہ فلق اور ناس صبح و شام 313 بار پڑھیں اور سب لوگ پڑھیں میں نے بتایا کہ ہمارے گھر میں پڑھائی کرنا مشکل ہے۔ انہوں نے کہا کہ تم لوگ اذان کیسٹ میں بار بار چلاتے ہوئے یہ عمل کرنا۔ میں جا کر کیسٹ بنوا کر لائی اور ٹیپ ریکارڈ لے آئی۔ اسی رات میں نے دیکھا کہ وہ جن یا بھوت جو والدہ پر جادو کے ذریعے مسلط کیا گیا تھا۔ پہلے کالی بلی ہے پھر بڑا سا بدصورت پہلوان بن گیا ہے اور وہ غصے سے میری طرف اپنا ہتھیار بڑھاتا ہے۔ ہم لوگ پڑھائی کرتی رہیں۔ اذان بار بار چلانے کی وجہ سے وہ جن بے حد کمزور نظر آیا۔ الحمدللہ۔

**باجی آپ لوگ راشن بیچتے ہو؟:** ہمارے گھر میں بہت زیادہ راشن آتا تھا۔ اتنا زیادہ راشن آتا تھا کہ دکاندار پوچھتا تھا ''باجی تسی دکان پائی ہے'' (باجی آپ لوگوں کی دکان ہے) ہم لوگ کہتے تھے کہ نہیں ہمارے گھر کا راشن ہے جب سے ہم نے برکت والی تھیلی پر صبح و شام 129 بار پڑھ کر دم کرنا شروع کیا ہے۔ ہم لوگ راشن پر بھی دم کر دیتے ہیں۔ ہم لوگ اسی طرح کھاتے ہیں لیکن چیزیں ختم نہیں ہوتیں۔ اب چیزیں تھیلوں میں نہیں بلکہ شاپروں میں آئی ہیں۔ یعنی تھوڑی مقدار میں آئی ہیں لیکن الحمدللہ بہت برکت ہے۔

**تین تولے سونے کا ہار جب گم ہوا:** ہمارے گاؤں میں پڑوسیوں کی تین بہوئیں ایک گھر میں رہتی ہیں۔ یہاں ان کی ایک بہو کی بیٹی کی شادی ہوئی اس کے گلے کا زیور مالا ڈھائی تین تولے کا گاؤں میں گم ہوگیا۔ گھر میں مزید تناؤ بڑھ گیا وہ مختلف عاملوں کے پاس گئے لیکن مسئلہ حل نہ ہوا میری بہن نے انہیں وظیفہ یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھنا بتایا ان لوگوں نے پڑھا کچھ ہی دنوں میں وہ سونے کا ہار مل گیا اور ایسی جگہ سے مل گیا جہاں سے ملنے کا خیال ہی نہیں تھا۔ الحمدللہ۔

**میرا شوہر گدھا ریڑھی چلاتا ہے مگر:** ہمارے محلے میں ایک عورت ہے اس نے بتایا کہ اس کا خاوند توجہ سے کوئی کام نہیں کرتا۔ آئے دن گھر پر پڑا رہتا ہے گھر میں خرچہ نہیں دیتا میرے چھوٹے چھوٹے پانچ بچے ہیں کیا کروں میرا زیور بیچ کر کاروبار کرتا ہے لیکن بددلی سے کرتا ہے۔ ہمارا گدھا ریڑھی کا کاروبار ہے۔ میرا خاوند جانور کو چھاؤں میں بھی نہیں کرتا' جانور بیمار ہوتا ہے مرجاتا ہے اسے گھر کا اور میرا کوئی خیال نہیں۔ میں نے اسے یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کا عمل کھلا پڑھنے کا کہا۔ وہ ان دنوں میں بہت زیادہ پریشان تھی کیونکہ اس کا خاوند یونان گیا تھا ترکی کے ذریعے اور ایسے کئی واقعات ہوئے تھے کہ یوں یورپ جانے والے راستے میں مارے جاتے تھے۔ اس نے بہت دل سے پڑھا کچھ ہی دنوں بعد اس کا خاوند واپس آگیا۔ وہ اب کاروبار میں دلچسپی لینے لگ گیا ہے گھر میں خرچہ بھی دیتا ہے۔ وہ بہت خوش تھی۔ الحمدللہ۔

**سورۂ قریش کی برکت:** میں نے سکول کے فنڈز کو بینک میں جمع کروانے بینک میں بھیجا وہ پیسے جمع کروانے کے بعد دونوں فارم ساتھ لے آیا میں نے دیکھا تو اس سے کہا' اس نے کہا کہ میں دوبارہ شہر جاؤں گا تو بینک میں دے آؤں گا۔ میں نے وہ کاغذ بچی کو دیا' دراز میں رکھ دو وہ پانچویں جماعت کی بچی تھی پانچویں جماعت بورڈ کا امتحان دے کر چلی گئی۔ میں نے بینک میں بھجوانے کے بینک کی رسید بہت تلاش کی لیکن نہ ملی۔ آخر ایک دن میں نے سورۂ قریش پڑھتے ہوئے وہ رسید تلاش کیا وہ مجھے اسی جگہ سے مل گئی جہاں کا گمان بھی نہیں تھا اور میں نے وہ رسید بینک میں بھجوادی۔ الحمدللہ۔

ایک مرتبہ میں پرائیویٹ سیکٹر میں ٹیچنگ کر رہی تھی۔ پیسے کم اور سارا دن کھڑا رہنا پڑتا تھا اور پیسے بھی اٹھارہ بیس تاریخ تک مشکل سے ملتے تھے۔ میں نے بہت دعائیں کی اور ایک خواب دیکھا کہ میرا جوتا اس سکول کے آفس کے سامنے بہت گہرے تہہ خانے میں گرا ہوا ہے میں نکالنے کی بہت کوشش کرتی ہوں تو ایک اور ٹیچر کہتے ہیں کہ اس کے لیے سیڑھی لانی پڑے گی۔

2016ء میں این ٹی ایس کا ٹیسٹ تھا لاکھوں لوگوں کی طرح میں نے بھی دیا۔ رزلٹ سے پہلے شیخ الوظائف نے سورۂ قریش پڑھنے کا حکم دیا۔ ہم سب نے پڑھنا شروع کردیا۔ اللہ تعالیٰ نے ایسا کرشمہ دکھایا کہ بہت سارے لوگ فیل ہوگئے۔ ہماری تحصیل میں دس سیٹیں تھیں صرف چھ لوگ پاس ہوئے تھے۔ اس طرح مجھے سورۂ قریش کی برکت سے بہت اچھی جاب آسانی سے مل گئی۔ الحمدللہ

**چار نوافل اہل بیت کو ہدیہ کیجئے اور کمال دیکھئے:** مجھے ہر سال بخار ہو جایا کرتا تھا۔ تیز بخار اور بعض دفعہ چکر بھی آتے تھے۔ کسی صورت بھی آرام نہیں آرہا تھا۔ مجھے میرے سکول کی لائبریرین نے بتایا کہ تم دو نوافل توجہ دھیان کے ساتھ پڑھ کر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو ہدیہ کردیا کرو اور پھر اسی طرح دو نوافل پڑھ کر شہداء کربلا کی ازواج کو ہدیہ کردیا کرو پھر یوں دعا مانگو کہ یااللہ میں نے یہ ہدیہ ان نیک روحوں کو دیا تو میری یہ بیماری دکھ پریشانی ٹال دے۔ میں نے گھر آکر یہ نوافل ادا کئے پہلی بار دعا مانگتے ہوئے مجھے ایسے محسوس ہو رہا تھا جیسے ٹھنڈی ہوا کے جھونکے مجھے پرسکون کر رہے ہیں اور میرا بخار اتر رہا ہے دعا مانگ کر اٹھنے سے پہلے بخار اتر چکا تھا۔ الحمدللہ۔ سبحان اللہ!

**جو ڈاکٹر بدل بدل کر تھک گئے وہ یہ عمل ضرور آزمائیے:** میں پچھلے سال ایک پرائیویٹ سکول میں پڑھا رہی تھی وہاں ایک ٹیچر نے بتایا کہ اسے ڈسٹ الرجی ہے' جلد پر بھی اور آنکھوں میں بھی' وہ آنکھوں میں سرمہ بھی نہیں لگا سکتی۔ جلد پر عرق گلاب بھی استعمال نہیں کرسکتی' جلد پر موٹے موٹے دانے نکلتے ہیں۔ کسی ڈاکٹر کے علاج سے آرام نہیں آتا جلد پر تیل سا رہتا ہے۔ شوگر ہے زیادہ دیر کھڑی نہیں ہوسکتی۔ شوگر لو ہوجاتی ہے چکر آنے لگتے ہیں ڈاکٹر بدل بدل کر تھک چکی ہوں' فائدہ نہیں ہوتا مجھے کچھ بتاؤ۔ میں نے یہی نوافل بتا دیئے کہ دو نوافل حضرت بی بی فاطمہؓ خاتون جنت کی روح کو ہدیہ کرو اور دو نوافل شہداءؓ کربلا کی روحوں کو ہدیہ کرکے گڑگڑا کر دعا مانگو اس نے ایسا ہی کیا۔ یہ عمل کرنے کے بعد وہ بہت خوش تھی کہ جو مسئلہ کہیں سے حل نہیں ہوتا تھا وہ ان نوافل سے حل ہوگیا۔ الحمدللہ!

**مظلوم کی آہ:** میرے ایک عزیز کی والدہ کو ان کے میکے والوں کی طرف سے ترکہ ملنا تھا۔ ان کی والدہ کے والد لوگ چار بھائی تھے۔ تین بے اولاد فوت ہوگئے تھے اور چوتھے یعنی میرے عزیز کے نانا کے صرف دو بچے تھے میرے عزیز کے نانا کے صرف دو بچے تھے میرے عزیز کی والدہ کے ایک بھائی بے اولاد تھے۔ میرے ان عزیز کی والدہ کا کہنا تھا کہ میرے بھائی کی دو بیٹیاں ہیں۔ وہ انہیں جیسے مرضی دے میں اپنے چچا تایا کی زمین سے اپنا حصہ لے لیتی ہوں لیکن ان خاتون کی بھتیجی کا خیال تھا کہ ساری زمین اسے ملنی چاہیے اس نے اپنے میاں کے ساتھ مل کر ہر طریقے سے زمین اپنے پاس رکھنے کی کوشش کی تعویذ، دھاگہ، حیلے بہانے سب کیا۔ اس کی چھوٹی بہن کی سسرال اسے تنگ کرتی تھی کہ میکے سے زمین لے کر آؤ۔ بڑی بہن اپنے خاوند کے ساتھ باپ کے گھر پر قابض ہوچکی تھی۔ ماں باپ کی وفات کے بعد وہ مالک کل بن بیٹھی تھی۔ اس دوران میری یہ عزیزہ بھی فوت ہوگئیں ان کی اولادیں تین بیٹیاں اور تین بیٹے تھے۔ ان کے سب سے بڑے بیٹے نے سوچا کہ انہیں اپنا حق لینا چاہیے کیونکہ ان کی ایک بہن کے حالات برے تھے۔ وہ ریٹائرڈ گورنمنٹ سرونٹ تھے۔ وہ اسلام آباد میں رہتے تھے۔ جہاں پر زمین تھی اس شہر میں قریب ہی ہوائی اڈا بنا تھا۔ اس لیے زمین ایک دم بہت مہنگی ہوگئی۔ اس زمین کو ان خاتون کی بھتیجی نے زمین کو بیچ دیا اور اپنے والد کے گاؤں میں آکر اور زمین خرید لی تا کہ (خ) کے بیٹے زمین نہ لے سکیں (خ) کے بیٹے ''ن'' نے زمین لینے کی تگ و دو کی اس دوران ''ن'' کی بیوی سلمیٰ کے عزیز ''ر'' نے کچہری میں ''ن'' سے کہا کہ میں آپ کو زمین کا مقدمہ جیت کر دے دیتا ہوں۔ زمین ملنے کے بعد مجھے آدھی زمین دے دینا۔ 'ن' نے سوچا کہ میں اتنی دور پیشیاں بھگتنے مشکل سے آسکوں گا۔ اس نے وکیل سے بات کرنے کے بعد کیس اس کے حوالے کردیا۔ ادھر (ج) کو پتا چلا تو وہ وکیل سے ملی۔ اسے پتہ چلا کہ حق داروں کو زمین مل جائے گی 'ج' اور اس کے خاوند نے وکیل سے ڈیل کی کہ 'ن' مقدمہ نہ جیت سکے وکیل نے پیسوں کا مطالبہ کیا اور وہ (ج) سے بھاری رقم لے کر مان گیا کہ وہ کاغذات میں ایسی ردوبدل کرے گا جس سے 'ن' دوبارہ عدالت میں زمین کا مقدمہ نہیں کرسکے گا۔ یوں 'ن' سے وکیل نے غلط بیانی سے کام لیا 'ن' کو بہت رنج تھا کیونکہ ایک بھائی فوت ہوچکے تھے۔ ''ن'' کا خیال تھا کہ بہن اور بھائی حصہ لینے سے خوشحال ہوجائیں سب بہن بھائیوں نے انہیں مختار بنایا تھا۔ ''ن'' پانچ وقت کے نمازی اور حلال وحرام کا خیال رکھنے والا بندہ ہے۔ ڈاڑھی وغیرہ نہیں ہے، نہ لمبی عبادات ہیں بس آہ ہی نکلی تھی۔ کچھ عرصے بعد وہ نظام اس وکیل کے ساتھ چلا کہ دل کانپ جاتا ہے۔ اس کے دونوں بیٹے یکے بعد دیگرے مرگئے خود غنڈوں کے ہاتھوں مارا گیا۔ بیوی مرگئی، شہر کے بدمعاش دشمن بن گئے بہت بڑا گھر ویران پڑا ہے ایک بہو اپنے بچے ان بدمعاشوں سے چھپاتی مختلف شہروں میں پھر رہی ہے کہ وہ بدمعاش کہتے ہیں کہ اس کی نسل ختم کرکے چھوڑنی ہے۔ آج تقریباً اسی ایکڑ زمین وسیع بنگلہ ویران پڑا ہے اور گھر کے مکین تقریباً ختم ہوچکے ہیں۔ یہ سب ''ن'' کے ساتھ دھوکہ کرنے کے بعد ہوا ہے۔ استغفراللہ!

**تسبیح خانہ سے ملے دم والے صابن کے فوائد:** میں نے اور سب گھر والوں نے دم والا صابن شیخ الوظائف کے حکم سے 17 اپریل 2013ء سے استعمال کرنا شروع کیا۔ جادو نظر بند اور بیماریاں دور ہوجاتی ہیں۔ مجھے بواسیر کی شدید تکلیف ہوئی میں نے دم والا صابن متاثرہ مقام پر باقاعدگی سے لگانا شروع کیا چند بار نہاتے ہوئے استعمال کرنے سے بالکل آرام آگیا۔ الحمدللہ!

میرے کانوں کے پیچھے عجیب بیماری ہوگئی چھلکے اترتے رہتے پھر خارش ہوئی اور پانی سا بھی نکلتا رہتا۔ مجھے بہت تکلیف تھی کان وضو کرتے ہوئے بہت دکھتے تھے۔ میں نے نہاتے ہوئے کان کے پیچھے باقاعدگی سے دم والا صابن لگانا شروع کردیا بہت آرام محسوس ہوا۔ الحمدللہ۔

**مرہم سکون:** میرے بھائی کو چنبل کی شدید تکلیف ہوئی دائیں پاؤں پر خارش ہونی پیپ نکلتی آگے دانے بنتے جاتے یہ ٹانگ تک پہنچ گیا، تیز بخار ہوجاتا، پورے شہر میں اِدھر اُدھر علاج کروائے۔ دوائیاں دم وغیرہ کروائے۔ آرام بالکل نہیں آرہا تھا مجھے سکول میں کولیگ نے بتایا کہ عبقری دواخانہ کی ''مرہم سکون'' لگاؤ اور لگاتے ہوئے درود ابراہیمی پڑھتے جائیں والدہ نے مرہم سکون لگاتے ہوئے مسلسل درود پاک پڑھا۔ اسے دوا دیتے ہوئے بتایا کہ تم بھی اسی ترتیب سے دوا لگانا۔ اس نے ایسا ہی کیا۔ ایسا آرام آگیا کہ اب بالکل پتہ ہی نہیں چلتا کہ کبھی یہ بیماری تھی بھی بالکل ٹھیک ہے۔ الحمدللہ۔

**بھوکے کتے کو کھانا کھلایا اور رزق کی برسات ہوگئی:** ہم لوگ 2013ء میں آپ کی خدمت میں حاضر ہوئی تھیں آپ نے فرمایا کہ اذان اور افحسبتم کا وظیفہ ہر دس منٹ بعد پڑھو۔ (**طریقہ عمل:** سورۂ مومنون کی آخری چار آیات اور اذان سات سات مرتبہ پڑھ کر دونوں کندھوں پر دم کرنا ہے۔) میں اور میری بہن شہر کے ٹاپ کلاس سکولوں میں جاب کررہی تھیں۔ میری بہنوں نے صدقہ دینے سے مجھے

## بے اولاد کمزور مرد حضرات کیلئے بیٹا پانے کا آزمودہ نسخہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ سے دعا ہے اللہ پاک تسبیح خانہ کو اور اس کے آباد کرنے والوں کو اور آپ کی نسلوں کو شاد و آباد رکھے اور سدا ہدایت کا ذریعہ بنائے رکھے میرے پاس بے اولاد حضرات کیلئے ایک آزمودہ نسخہ ہے ہم نے اس کو خود آزمایا ہے جن حضرات کے جراثیم کمزور ہوں ان کے لیے یہ نسخہ بہت اعلیٰ ہے۔

**اجزاء:** انڈین موصلی سفید ایک چھٹانک، تخم کنا چہ ایک چھٹانک، ثابت اسپغول ایک چھٹانک ان چیزوں کو علیحدہ علیحدہ کوٹ لیں' باریک کرلیں جب اچھی طرح باریک ہو جائیں تو ان کو اکھٹا کرکے 20 پڑیاں بنالیں ہر روز رات کو آدھا کلو دودھ میں اس کی کھیر بنانی ہے۔ یہ کھیر رات کو سونے سے پہلے کھالیں ان بیس دنوں میں عورت کے پاس ہرگز نہیں جانا اور دوائی میں ناغہ بھی نہیں کرنا لگاتار کھانی ہے جن لوگوں کو مسئلہ بہت زیادہ ہو وہ یہ دوائی چالیس دن لگاتار استعمال کریں ان شاء اللہ اللہ پاک بیٹا عطا کریں گے۔ (خالد فاروق' سرگودھا)

روک دیا اور میں بھی صدقہ دینے سے رک گئی۔ اکتوبر اور نومبر 2013ء میں میں نے اور میری بہن نے جاب چھوڑ دی۔ ہماری آمدنی کا صرف یہ ہی ذریعہ تھا کچھ جمع پونجی تھی وہ احتیاط سے خرچ کرتے رہے۔ رفتہ رفتہ پیسے ختم ہوتے گئے۔ ہمارا علاج بھی ہو رہا تھا آپ نے دوائی کے ساتھ پرہیز بھی بتایا ہوا تھا۔ دوائی کے ساتھ بہت سخت پرہیز تھا جس میں مرچ مصالحہ بند تھا۔ چند سبزیاں اور چند دالیں استعمال کرسکتے تھے۔ دسمبر 2014 میں ہم بہنیں نوکری کی سخت تلاش کررہی تھیں۔ بہت جگہ سی وی جمع کروائی لیکن کام نہیں بن رہا تھا۔ آپ نے فرمایا تھا کہ درس میں ضرور شرکت کرنی ہے۔ میں نے جمعرات کو روزہ رکھا تھا ساتھ میں روٹی اور مونگ کی پتلی دال ڈبے میں ڈال کر رکھی ہوئی تھی کہ روزہ کھول کر کھالوں گی۔ سٹاپ پر پہنچ کر چنگ چی پر بیٹھنے سے پہلے دیکھا کہ بھوکا کتا ہے وہ کوڑے میں کھانا تلاش کررہا ہے۔ وہ بہت دبلا پتلا اور بھوکا دکھائی دیتا تھا۔ مجھے ترس آگیا۔ میں نے ڈبے میں سے ایک ٹکڑا نکال کر کتے کو ڈال دیا۔ دال اور روٹی ایک ہی ڈبے میں موجود تھی۔ میں نے ٹکڑے کرکے ڈبے میں ڈال کر مکس کی ہوئی تھی۔ اس نے شوق سے کھائی۔ میں نے اور ڈالی وہ کھاتا گیا۔ وہ ساری روٹی کھا گیا۔ یہ میرا پسندیدہ کھانا ہے۔ میں روزے سے تھی۔ چاروں طرف شدید دھند تھی۔ میں بازار کی کوئی چیز پرہیز کی وجہ سے نہیں کھاسکتی تھی۔ خیر میں درس میں آگئی۔ روزہ پانی سے کھولا پاس مالٹا تھا لیکن یہ کھانے سے پیٹ نہ بھرا خیر درس کے بعد میں نے لنگر کھالیا۔ صرف اتنی سی قربانی سے اگلے چند دنوں میں شہر کے بڑے بڑے سکولوں نے مجھے خود بلاکر بڑی تنخواہوں پر جاب کی آفر کی۔ وہ سکول جہاں بڑی بڑی سفارشوں کے بعد نوکری مشکل سے ملتی ہے۔ ڈی پی ایس میں پرنسپل صاحب نے مجھے کہا کہ بغیر کسی ٹیسٹ یا انٹرویو کے آپ جیسی ٹیچر کی ہمیں ضرورت ہے۔ ایک اور سکول نے مجھے فون کرکے جاب پر آجانے کے لیے کہا۔ میں حیران تھی پھر سمجھ آئی کہ یہ بے زبان کی دعا ہے۔ الحمدللہ۔

**شفائے حیرت کی حیرت والی شفاء:** میرا گلا خراب تھا آواز بالکل بند تھی۔ میں سکول سے چھٹی نہیں کرسکتی تھی لیکن آواز کے بغیر بچوں کو نہیں پڑھا سکتی تھی۔ مجھے میری کولیگ نے بتایا کہ تم عبقری دواخانہ کا ''شفائے حیرت سیرپ'' پانی میں ڈال کر پیئو۔ میں دوائی کھانے سے ہر ممکن طور پر بچتی ہوں لیکن گلا خراب آواز بند اور بخار بھی تھا۔ خیر مرتی کیا نہ کرتی میں رات کو سونے سے پہلے گرم پانی میں شفائے حیرت ڈال کر چسکی چسکی پیا اور سوگئی صبح میری آواز کھل چکی تھی بخار اتر گیا تھا اور میں بالکل ٹھیک تھی الحمدللہ۔

ہماری ہمسائی کے کان میں شدید تکلیف تھی ڈاکٹروں سے بہت علاج کروائے لیکن آرام نہیں آرہا تھا کوئی کہتا کہ اندر پھنسی ہے اس کا منہ کان کے نیچے سے سوجا ہوا تھا۔ اس نے دم کروائے لیکن آرام نہ آیا۔ گرمیوں میں رمضان کی دوپہر تھی۔ میں عبقری میں پڑھا تھا کہ انمول خزانہ نمبر ایک اوّل آخر درود پاک کے ساتھ پڑھ کر پانی پر دم کرکے پانی کان پر لگانے کا کہا۔ درود پاک طاق تعداد میں اور انمول خزانہ تین بار اور پانی متاثرہ مقام پر لگانا ہے۔ اس نے کچھ دیر کیا اسے آرام آگیا۔ الحمدللہ!

**خدمت کی برکت:** ہم بہنیں تسبیح خانہ میں تھوڑی سی خدمت کرلیتی ہیں الحمدللہ۔ نومبر 2016 کے اجتماع سے پہلے جو بڑی باجی ہیں (انتظامیہ میں) نے فرمایا کہ سب لوگ جمعرات کو عصر کی نماز تسبیح خانہ میں پڑھیں۔ ہم نے کہا ٹھیک ہے میں نے سوچا کہ جب آپ کا حکم ملا ہے اسی وقت حاضر ہونا چاہیے۔ لیکن عجیب بات یہ ہوئی کہ منگل اور بدھ کی درمیانی رات کو میں نے دیکھا تسبیح خانہ کچن والے فلور پر میں ہوں ایک اور خدمت والی بہن لوگوں کے جوتے سنبھالتی پھر رہی ہے اور ایک بزرگ فرمارہے ہیں جلد پہنچو مہمان آگئے ہیں۔ پھر کوئی آواز کہہ رہی ہے کہ یہ ابو ہیں اور ان کی قبر میں سکون ملتا ہے یا درجے ملتے ہیں۔ شاید حقیقت میں میرے والد فوت ہوچکے ہیں۔ لیکن صبح اٹھنے کے بعد میں نے سوچا کہ یہ شکل وصورت میرے والد کی نہیں ہے۔ نہ میرے نانا یا دادا کی ہے شاید پہلی نسلوں کے کوئی بزرگ ہوں گے جن کو مرنے کے بعد ہماری ٹوٹی پھوٹی خدمت سے فائدہ ہورہا ہے الحمدللہ۔ لیکن میں بدھ کو نہ آئی کہ باجی نے تو جمعرات کو آنے کے لیے کہا ہے۔

**سب کہتے ان بہنوں کی شادیاں نہیں ہوسکتیں مگر یہ کیا ہوا؟:** ہماری والدہ پر جادو کی وجہ سے رشتوں میں شدید رکاوٹ تھی۔ آپ نے بھی فرمایا تھا کہ رشتے بنتے بنتے ٹوٹ جاتے ہیں۔ ہم لوگوں نے وظائف پڑھے لیکن ابھی رشتے نہیں ہورہے تھے میری چھوٹی بہن (ع) کو جب آپ نے روحانی دم کروانے کے لیے فرمایا تھا تو اس نے رشتے کی نیت کرلی۔ اس نے نومبر، دسمبر، جنوری میں تین دم ہی نیت کرکے کروائے تھے۔ فروری میں ایک بہت مناسب رشتہ اللہ پاک نے بھیج دیا الحمدللہ۔ پھر خرچ کا مسئلہ تھا۔ الحمدللہ لڑکے والے سامان وغیرہ نہیں مانگ رہے تھے۔ شیخ الوظائف سے استخارہ کروایا' آپ نے فرمایا کہ بالکل رشتہ مناسب ہے۔ اب مسئلہ خرچ کا تھا۔ بہن نے توجہ دھیان سے انمول خزانہ نمبر ایک صبح وشام اکیس بار سورۂ کوثر صبح وشام 129 بار توجہ دھیان سے پڑھا اور ہر وقت سورۂ قریش کھلی پڑھی اللہ نے غیب سے سارا نظام چلایا بہترین ہوٹل میں کھانے کا بندوبست ہوا، ضروری سامان لے کر رخصت ہوئی سب حیران تھے اور حیران ہیں وہ سارے لوگ جو ہم بہنوں کے بارے میں کہتے تھے کہ ان کی شادیاں نہیں ہوں گی، نہیں ہوسکتیں وغیرہ لیکن صرف اعمال کی برکت سے اللہ پاک نے اپنا کرم کیا۔ الحمدللہ۔

**میرے ضدی بہنوئی کی ضد:** میرے بہنوئی انتہائی ضدی تھے انہیں دنیا کی کوئی طاقت سگریٹ نہیں چھڑا سکتی تھی۔ وہ دن رات سگریٹ پیتے تھے۔ بہت دیر تک واش روم میں گھس کر سگریٹ پیتے تھے۔ ان کی والدہ تنگ آچکی تھیں۔ بہن نے بہنوئی کی سگریٹ چھڑوانے کیلئے یَا مَانِعُ پڑھنا شروع کردیا۔ صرف تین ماہ میں بہت فرق ہے۔ تقریباً سگریٹ ختم ہوچکے ہیں۔ اگر دوست کہتے ہیں تو بھی وہ کہتے ہیں کہ میں سگریٹ چھوڑ رہا ہوں اور مکمل چھوڑنا چاہتا ہوں۔ الحمدللہ۔

میں نے سکول میں تیسری کلاس کے L.N.D ٹیسٹ کی تیاری کے لیے Tab خریدا۔ بھائی نے اس میں L.N.D پروگرام ڈاؤن لوڈ کردیا۔ بچوں نے استعمال کرنا شروع کردیا۔ کچھ دن کے بعد پروگرام نے کام کرنا بند کردیا۔ میں پریشان تھی کہ اگر یہ ٹھیک کروانے کے لیے لے کر جاؤں گی تو خرچ ہوگا پھر میں نے اوّل وآخر درود پاک کے ساتھ سورۂ قریش 41 بار پڑھ کر دم کرنا شروع کردیا۔ کچھ دن بعد میں نے Tab آن کرکے LND ٹیسٹ آن کیا وہ بالکل ٹھیک تھا۔ اس پر میسج آرہا تھا کہ پروگرام ختم ہوچکا ہے لیکن اب بالکل ٹھیک تھا۔ الحمدللہ۔

**قے کے لیے:** اگر ہم بہن بھائیوں میں سے کسی کو اُلٹیاں لگ جاتیں تھیں تو والدہ صاحبہ ہم لوگوں کے بازو پٹیوں سے باندھ دیتی تھیں جنہیں بازوؤں کی مچھلیاں کہتے ہیں اور ہم لوگ پنجابی میں ڈولے کہتے ہیں الٹی فوراً رک جاتی تھیں۔

**جن کی الٹیاں کسی صورت نہیں رکتیں ان کیلئے قہوہ:** میری چھوٹی بہن کو بہت اُلٹیاں لگتیں تھیں جو کسی صورت نہیں رکتی

تھیں پندرہ دن بعد اس کا برا حال ہوتا تھا۔ ہماری ہمسائی نے ایک قہوہ کا نسخہ دیا بلکہ بہن کو قہوہ بنا کر پلا دیا۔ اس کا کہنا تھا کہ یہ ایسا قہوہ ہے جس سے ان لوگوں کو آرام آجاتا ہے جنہیں ہسپتال میں داخل ہو کر بھی آرام نہیں آتا۔ واقعی ہم نے بھی آزمایا۔ **ھوالشافی:** پودینہ خشک یا سبز چند پتیاں، چھوٹی اور بڑی الائچی چند دانے، دار چینی چھوٹا ٹکڑا، چائے کی پتی تھوڑی سی، سونف تھوڑی سی ان سب چیزوں کا قہوہ پکالیں اور بعد میں لیموں آدھا ٹکڑا نچوڑ کر پی لیں۔ ان شاء اللہ اُلٹیاں' دست' بدہضمی کیسی ہی کیوں نہ ہو فوراً آرام آجاتا ہے۔ اگر پودینہ خشک ہے تو ساری چیزیں اکٹھی ڈال کر پکائیں۔ اگر سبز ہے تو چولہے سے اتارنے سے تھوڑی دیر پہلے قہوہ میں ڈالیں۔ ان شاء اللہ مریض بالکل ٹھیک ہو جاتا ہے۔ سردیوں میں میرے بہنوئی کو ٹھنڈ لگ گئی شدید بیماری تھی اُلٹیاں کسی صورت رک نہیں رہی تھیں بہن نے فون کرکے یہ نسخہ پوچھا اور پھر بنا کر انہیں دیا ایک دفعہ دینے سے ہی آرام آگیا۔ الحمدللہ!

میرا بہت بڑا مسئلہ تھا میں نے جب سے ہوش سنبھالا تھا میری ریڈنگ پاور اچھی تھی۔ گاؤں میں بچپن میں لاٹری میں بچوں کی مختلف چیزیں نکلتی تھیں دکاندار ان پڑھ تھا۔ اسے پتہ تھا کہ میں پڑھ لیتی ہوں۔ وہ پوچھتا تھا ''گڈی کہیہ نکلیا اے'' (گڑیا پڑھ کر بتاؤ کیا انعام نکلا ہے؟) میں پرچی پڑھ کر بتاتی۔ ذرا بڑی ہوئی تو کہانیوں والے رسالے لے آئی اور پڑھتی۔ جیب خرچ سارا اسی رستے پر جاتا۔

میرے والد صاحب اس کے بہت خلاف تھے وہ میرے رسائل جلا دیتے پھاڑ دیتے لیکن میں باز نہیں آتی تھی گھر میں پڑھنے کے لیے وقت نہیں دیا جاتا تھا میں شدید گرمی میں لحاف میں گھس کر گرمیوں کی راتوں میں لائٹ جانے کے بعد لالٹین کی روشنی میں کہانیاں پڑھتی تھی۔ میں کہانیاں، رسائل چوری کرکے پڑھتی تھی۔ غرضیکہ کہیں بھی کوئی اخبار رسالہ پڑھنے والے کوئی چیز ہوتی میرا ایک ہی مشن ہوتا کہ میں یہ اٹھا کر کسی طرح پڑھ لوں۔ بس ایک خرابی تھی کہ میں دینی کتب نہیں پڑھتی تھی۔ مجھے واش روم میں جا کر پڑھنا پڑھتا تھا ٹانگیں سوج جاتی اور رسائل پڑھتی اور پڑھتے ہوئے مجھے گرمی سردی بھوک پیاس کا احساس نہیں ہوتا۔ مجھے گرمی بہت لگتی ہے لیکن اگر میرے پاس کہانی ہوتی جتنی مرضی گرمی ہوتی لائٹ چلی بھی جاتی مجھے پڑھتے ہوئے بالکل پسینہ نہیں آتا تھا۔ میں صبح سے شام تک اور رات بھر پڑھ سکتی تھی بس مارے باندھے نماز پڑھتی تھی۔ پھر ٹی وی دیکھنے فلمیں دیکھنے کا بھی عیب تھا۔ اس سلسلے میں نیک راہوں والی کہانیاں یا ٹی وی پروگرام نہیں ہوتے تھے زیادہ تر گندگی ہی ہوتی تھی میری بہن مجھے اکثر کہتی تھی کہ تم کبھی یہ چھوڑ دو گی میرا جواب ہمیشہ نفی میں ہوتا تھا۔ کیونکہ ایک راستے پر لگ کہ میرے لیے وہ راستہ چھوڑنا تقریباً ناممکن ہوتا ہے اور پھر یہ رستہ تو میں چھوڑنا ہی نہیں چاہتی تھی۔ شہر میں بک سٹال والوں سے اتنی واقفیت تھی کہ اگر کبھی سو پچاس روپے کم ہوتے تھے تو وہ کہتے تھے۔ ''چلو کوئی گل نئیں گھر والی گل ہے فیر آجان گے'' (یعنی چلو کوئی بات نہیں' گھر والی بات ہے پھر پیسے آجائیں گے) میں اکثر شاپر بھر بھر کر رسالے ڈائجسٹ لاتی تھی۔ عبقری 2006 میں اسی طرح رسالے خریدتے ہوئے نومبر کا شمارہ ایک دکاندار نے کہا کہ یہ نیا رسالہ آیا ہے میں نے لے لیا لیکن مجھے پڑھنے کی توفیق نہ ہوئی خیر دسمبر 2012ء میں میری کولیگ نے شیخ الوظائف سے علاج کروانے کا مشورہ دیا۔ شیخ الوظائف کے پاس 17 اپریل 2013 میں حاضر ہوئیں آپ نے کچھ اور اعمال دیئے اور ساتھ میں اذان الْحَسِیْب کا وظیفہ ہر دس منٹ کے بعد پڑھنے کا فرمایا۔ بہت فائدہ ہوا لیکن میری وہی حرکتیں' انٹرنیٹ پر آپ کے درس لگاتی لیکن وہی کہانیوں کی تلاش اور وہ پڑھتے پڑھتے مارے باندھے وظیفہ پڑھتی 30 ستمبر 2013ء کو دوبارہ ملاقات تھی آپ نے مرض کو بھانپ کر کالے کپڑے پر بیٹھ کر لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ پڑھنے والا عمل دیا۔ ساتھ میں انڈے والا عمل بھی دیا۔ معجزہ ہوگیا۔ آپ کی دعا سے، میرا دل رسائل اور ڈائجسٹوں سے اُتر گیا ورنہ پہلے میں سٹال پر دیکھ کر کسی صورت نہیں رہ سکتی تھی۔ چاہے میرے پاس کرایہ نہ ہوتا پر میں وہ ضرور خریدتی اور پڑھتی تھی۔ اب تو خود لکھنی شروع کردی تھیں جو ہفتہ وار میگزین اور ماہنامہ ڈائجسٹوں میں چھپی بھی تھیں لیکن اللہ پاک آپ کو دونوں جہانوں میں وہ ساری چیزیں رحمتیں برکتیں اپنی شان کے مطابق عطا فرمادے جس کی آپ چاہت رکھتے ہیں۔ مجھے اس آگ کے گڑھے سے بچا دیا۔ ورنہ میں اپنے وقت کے غلط استعمال کا کیا' جواب دیتی۔ ابھی بھی بہت سے عیبوں میں مبتلا ہوں' میرے دماغ میں مختلف کہانیاں گھومتی رہتی ہیں اور مجھے بار بار اس سوچ سے دامن بچانا پڑتا ہے لیکن صد شکر کہ رسالوں اور کہانیوں والا نشہ چھوٹ گیا ہے۔ ورنہ آپ جب درس میں فرماتے تھے کہ میں کہانیاں پڑھا کرتا تھا اور مرشد نے چھڑوا دی ہیں تو میرے اندر کا نفس بدتمیزی سے جواب دینا ''لو جی انہوں نے تو ولی بننا تھا میں تو ایک عام سے گناہگار بندی ہوں' میرا ان کا کیا مقابلہ' لیکن اب بہت بہتری ہے الحمدللہ! اللہ پاک میری قوتیں اور صلاحیتیں جو اس نے امانت کے طور پر دی ہیں خیر کے راستوں پر لگوا دے جس سے قیامت کے دن مجھے شرمندگی نہ اٹھانی پڑے اور نامہ اعمال دائیں ہاتھ میں مل جائے۔ آمین!

**ہمارے خاندان کو کوئی بددعا ہے شاید؟:** ہمارے خاندان میں کوئی بددعا ہے شاید میری پھوپھی کو 1971ء میں طلاق ہوئی جب طلاق بہت بڑا دھبہ تھی۔ پھر میں نے والد کی' تایا کی' چچا کی ازدواجی زندگی عجیب بے چینی والی دیکھی ہے۔ میری 2 پھوپھیاں بچپن میں فوت ہوئی تھیں۔ 2 شادی کے بعد جوانی میں فوت ہوئی تھیں پھر چچا تا تا کی بیٹیاں

## امراضِ معدہ میں مبتلا آخری حل لے لیں!

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ تعالیٰ آپ کے علم و عمل میں اضافہ فرمائے ادارے کے ملازمین کے جان و مال، عزت میں اضافہ فرمائے۔ آپ کے توسط سے قارئین کو معدے کے ایک مرض کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں۔ بذات خود یہ مرض نہیں بلکہ ایک علامت ہے جسے آنتوں کا چڑچڑاپن کہا جاتا ہے دن میں تین چار مرتبہ اجابت ہونا، پیٹ میں مروڑ، گیس وغیرہ اور زبان پر چھالے۔ میں عرصہ دراز سے اس مرض میں مبتلا تھا کوئی ڈاکٹر اور حکیم نہیں چھوڑا۔ انگریزی ادویات بالکل اثر نہ کرتیں، دیسی ادویات سے وقتی آرام آتا مگر مستقل نہیں۔ اللہ تعالیٰ نے مہربانی کی میری ملاقات کراچی ایک حکیم صاحب سے ہوئی انہیں میں نے اپنا مسئلہ بتایا انہوں نے مجھے تین دیسی ادویات لکھ کر دیں جو کہ ہربل سٹور سے مل جاتی ہیں (۱) معجون سنگدانہ مرغ، (۲) مالتی بسنتی (گولیاں)، (۳) جوارش آملہ (معجون) میں نے ان تینوں چیزوں کو دی گئی ہدایت کے مطابق استعمال کیا تقریباً ایک مہینہ اللہ تعالیٰ نے مہربانی کی اب میں فٹ ہوں اس دوران لال مرچ بالکل بند کردیں۔ کالی مرچ اور ہری مرچ کا استعمال کریں۔ ناشتے میں دیسی گھی کی چوری بنوا کر کھائیں' شوربے والے سالن میں لقمے ڈبو کر کھائیں مگر شوربہ نہ پئیں۔ (اشرف' ملتان)

مسائل میں تھیں ہمیں الحمدللہ! اللہ پاک نے تسبیح خانہ سے جوڑا' پھر آنکھیں کھلیں کہ'' نسلوں کے ساتھ کرے کوئی بھرے کوئی والا معاملہ بھی ہوتا ہے۔ اللہ کی توفیق سے میں نے اپنے آباؤ اجداد کے لیے استغفار کرنا اور چھوٹے بچوں سے کروانا شروع کیا۔ الحمدللہ! 16 ستمبر کو بہن کی شادی راولپنڈی میں تھی۔ اس سے پہلے ہم لوگ اور میری بہن بہت مشکل سے درس میں شرکت کے لیے آئے۔ چھوٹا بھائی سعودیہ سے آیا ہوا تھا وہ اللہ والوں کے پاس جانے کی توفیق سے محروم ہے وہ گھر سے باہر گیا ہوا تھا ہم نے سوچا کہ درس سے ہو آئیں۔ وہ رات کو دیر سے گھر آتا ہے۔ اس وقت تک ہم واپس آجائیں گے لیکن چھوٹا بھائی جلدی آ گیا اس نے آ کر طوفان اٹھا دیا' کہاں گئیں ہیں؟ کیوں گئیں ہیں؟ میں شادی میں شرکت نہیں کروں گا۔ ویسے تو گھر میں وہ خرچہ وغیرہ نہیں دیتا لیکن بہن کی شادی کے لیے لاکھ روپے تک دیئے ہوئے تھے۔ اس نے ان روپوں سے خریدی ہوئی ساری چیزیں جمع کیں اور ماچس سے آگ لگانے کے لیے تیار ہو کر بیٹھ گیا جب ہم لوگ واپس گھر گئیں' گھر میں طوفان اٹھایا ہوا تھا اس نے ہمیں خوب گالیاں دیں' توڑ پھوڑ کی۔'' میں شادی میں شرکت نہیں کروں گا'' سب رشتہ داروں کو تم لوگوں کے کالے کرتوت بتاؤں گا وغیرہ وغیرہ۔ میں نے سورۂ قریش 41 بار اوّل و آخر تین بار درود ابراہیمی کے ساتھ پڑھنا شروع کر دیا اور اس کے بائیں سینے پر دل کے مقام پر تصور میں دم کرنا شروع کر دیا' کرتی رہی' کرتی رہی' رفتہ رفتہ وہ ٹھنڈا پڑ گیا۔ پہلے سب چیزوں کو گٹھڑی بنا کر جلانے کے لیے تیار بیٹھا تھا۔ جو نئے کپڑے وغیرہ تھے، پہلے چیزیں چھوڑیں پھر کہنے لگا نہ سوؤں گا نہ سونے دوں گا۔ پھر پڑھتی رہی پھر وہ سو گیا اور ہم لوگ بھی سو گئیں۔ پھر اس نے میرے لیے موبائل خریدا تھا لیکن اب کہہ رہا تھا نہیں دوں گا۔ توڑ کر پھینکوں گا۔ میں نے اس کی نیت کر کے پڑھا اگلے دن بالکل پرسکون ہو کر اس نے وہ موبائل مجھے دے دیا اور آج کل میں اس پر درس سنتی ہوں۔ الحمدللہ۔

میں نے اتوار کو مشین لگائی واشنگ کرتے ہوئے پاس موبائل پر درس بھی سن رہی تھی کچھ دیر بعد آواز آنا بند ہو گئی۔ بڑی پریشانی ہوئی، ٹھیک کروانے جاؤں گی پیسے خرچ ہوں گے، خیر اللہ کا نام لے کر سورۂ قریش اوّل و آخر درود پاک تین تین بار پڑھ کر موبائل پر دم کرنا شروع کیا۔ موبائل کچھ دیر دھوپ میں رکھا، کام کر کے چھت پر گئی موبائل دوبارہ آن کیا آواز بالکل ٹھیک آ رہی تھی۔ الحمدللہ۔

**اللہ سے باتیں:** ہر دعا پر وظیفہ بہت متبرک ہے۔ اللہ تعالیٰ کا کلام ہے' اس کے پیارے نبی کریم ﷺ کی زبان مبارک سے نکلا ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں ہے اللہ کا کلام برحق ہے لیکن اگر خاص کیفیت کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے باتیں نصیب ہو جائیں تو کام نقد بن جاتا ہے۔ میرا ایجنگ کورس کا پیپر تھا پہلے مجبوری کی وجہ سے میں یہ پیپر نہیں دے سکی تھی۔ اب سپلی دینی تھی، گھر میں بڑے بھائی نے طوفان اٹھا دینا تھا، غرض بڑی مجبوری تھی میں حاجت روک کر گھر سے نکلی تھی امتحان سنٹر ایک بہت پرانا سکول ہے جس کی عمارت ایک سو اایک سال پہلے سکھوں کے زمانے کی بنی ہوئی ہے میں نے پہلے وہ عمارت نہیں دیکھی تھی۔ جب میں سنٹر میں پہنچی تو حاجت زوروں پر تھی میں نے بہت جگہ تلاش کی کئی لڑکیوں سے پوچھا کہ واش روم کدھر ہیں سب نے لاعلمی کا اظہار کیا کہ پہلی بار آئے ہیں ہمیں علم نہیں ہے۔ خیر میں تلاش کرتے کرتے عمارت کی پچھلی جانب چلی گئی۔ سنسان جگہ جہاں کیکر کے جھنڈ تھے جن پر بڑے بڑے مضبوط جالے لٹک رہے تھے۔ میں جگہ ڈھونڈ رہی تھی جو نہ ملی اور مجھ سے حاجت خطا ہو گئی پھر جو دیکھا تو وہ ایک بہت پرانے کمرے کی دہلیز تھی دروازے پر تالا لگا ہوا تھا۔ سر پر شری کا درخت تھا اس کے پتے باریک ہوتے ہیں لکڑی نازک اور بیج پھلیوں میں ہوتا ہے۔ والدہ کہتی تھیں کہ اس پر سایہ ہوتا ہے ناپاکی برداشت نہیں کی جاتی اس کے آس پاس مجھے محسوس ہو گیا کہ خطا ہو چکی ہے میں نے دل کی گہرائیوں سے اللہ کو پکارا، اللہ بچا لے میں کسی مصیبت میں نہ پھنس جاؤں۔ میں پیپر دے کر گھر واپس آ گئی کچھ محسوس نہ ہوا پھر میں دل میں اللہ کو دکھڑے بیان کرتی رہی۔ رات کو خواب میں دیکھا کہ کوئی مخلوق ہے جس کا قد زمین سے آسمان تک ہے اور اس کا وجود مشرق سے مغرب تک پھیلا ہوا ہے بڑی ہیبت ناک آواز میں کہہ رہا ہے تیری قسمت اچھی تھی جو بچ گئی ورنہ تو اغواء ہوتی اور زمین اور آسمان کے درمیان معلق کر دی جاتی تیسرے وجود کا کہیں نشان نہ ملتا۔ لیکن میں محض اللہ سے دعا کرنے کی وجہ سے بچ گئی۔ مجھے اس وقت واش روم کی دعا نہیں آتی تھی اب تو آتی ہے اور الحمدللہ پڑھتی بھی ہوں۔

آخر میں بہت معذرت اگر کوئی غلطی کوتاہی ہو گئی ہو تو معاف کر دیں اللہ پاک آپ کو آپ کی نسلوں اور ساتھیوں کو ہمیشہ اپنی رحمت کے سائے تلے رکھے (آمین) (بندی خدا' گوجرانوالہ)

## میری ذاتی ڈائری اور لاتعداد کے آزمودہ در آزمودہ ٹوٹکے

**زکام کے لیے:** ایک چمچ کلونجی پیس کر اس میں گیارہ چمچ زیتون کا تیل ملا کر اسے اُبال کر چھان لیں۔ یہ تیل صبح وشام ناک میں ایک ایک قطرہ ڈالیں۔

**رزق کی تنگی دور کرنے کے لیے:** روزانہ نماز فجر کے بعد باوضو کلمہ طیبہ کثرت سے پڑھیں۔

**نزلہ زکام کے لیے:** روزانہ رات کو ایک مٹھی بھنے ہوئے چنے چھلکے سمیت کھائیں۔ پھر ایک گھنٹے تک پانی نہ پئیں۔

**اگر سینے میں سوجن ہو تو:** ہر نماز کے بعد ۳ بار سورۂ فاتحہ پڑھیں۔ انشاء اللہ افاقہ ہو گا یہ نہایت آسان اور پُراثر عمل ہے۔ **بادی بواسیر کے لیے:** صبح نہار منہ آدھا چائے کا چمچ تارامیرا کے بیج، رات کے باسی پانی کے ساتھ کھائیں۔

**جسم میں کہیں بھی درد رہتا ہو تو:** 21 بار اوّل و آخر درود شریف اور سات بار سورۂ فیل پڑھ کر دم کریں انشاء اللہ افاقہ ہو گا۔ **جوڑوں کے درد اور سوجن کے لیے:** سات عدد چھوہارے اور 5 کلوگرام سونٹھ کو (پسی ہوئی) دودھ میں جوش دے کر صبح نہار منہ پینے سے بے حد فائدہ ہوتا ہے۔

**سبزی دیر تک تازہ رکھنے کے لیے:** تھوڑے سے پانی میں سرکہ ملا کر اگر سبزی پر چھڑک دیا جائے تو سبزی دیر تک تازہ رہتی ہے اور جراثیم بھی مر جاتے ہیں۔

**دائمی نزلہ کے لیے:** مچھلی کا تیل آدھا چمچ روزانہ ناشتے کے دو گھنٹے بعد استعمال کریں۔ تیس دن اس ٹوٹکے کو کریں۔

**اگر دانت میں درد ہو تو:** باوضو ہو کر سورۂ قریش اکیس 21 بار پڑھ کر نمک پر دم کریں اور یہ نمک دانت پر ملیں۔ انشاء اللہ افاقہ ہو گا۔ **رزق کی تنگی، بیماری سے نجات اور ہر مسئلے کے حل کے لیے:** سورۂ والضحیٰ کی آیت نمبر 5 کثرت سے پڑھیں۔ **خود کلامی کی بیماری دور کرنے کے لیے:** پکے ہوئے پپیتے کا چھلکا سالن کی طرح پکا کر ایک ہفتہ تک کھائیں۔ **گاہک زیادہ آئیں اور کاروبار میں برکت کیلئے:** سورۂ مومن کو کاغذ پر لکھ کر دوکان میں لگانے سے گاہک زیادہ آئیں گے اور کاروبار میں برکت ہو گی۔ **جس کو جاب نہ ملتی ہو:** وہ روزانہ سات بار سورۂ مریم پڑھ کر دعا کرے۔ انشاء اللہ چند دن میں جاب مل جائے گی۔ **عجز و**

**انکساری پیدا کرنے کیلئے:** کھانا کھاتے وقت ہر لقمے پر ''یاواجد'' پڑھیں۔ انشاء اللہ آپ کے اندر عجز و انکساری پیدا ہوجائے گی۔ **سردرد کے لیے:** سونف کو پانی میں اچھی طرح پیس لیں پھر اس میں مصری شامل کرکے پی لیں۔ سردرد ختم ہو جائے گا۔ **عینک توڑ ٹوٹکہ:** کچا شلجم نمک لگا کر کھانے سے نظر تیز ہوجاتی ہے۔ **سردیوں کا بہترین ٹانک:** رات کو سوتے وقت روغن بادام ایک چمچ دودھ یا پانی میں (نیم گرم ہو) ملا کر پیئیں۔ **گلے کے درد کے لیے:** پالک کے پتے اُبال کر ایک لیٹر پانی میں آدھا چائے کا چمچ نمک ڈال کر غرغرے کریں۔ گلے کا درد دور ہو جائے گا۔ **شوگر سے نجات کے لیے:** صبح خالی پیٹ پانچ سے چھ دانے کلونجی کے کھائیں۔ **آنکھوں کے ہر مرض کے لیے:** آب زم زم کے دو قطرے ہر نماز کے بعد آنکھوں میں ڈالیں۔ نظر کی کمزوری اور آنکھوں کے ہر مرض کے لیے لاجواب ہے۔ **امتحان میں کامیابی کے لیے:** یَاحَسِیْبُ گیارہ ہزار مرتبہ اوّل و آخر تین مرتبہ درود شریف تین دن تک پڑھ کر دعا کریں۔ **شادی کے لیے:** سونے سے پہلے سورۂ اخلاص 41 مرتبہ، اوّل و آخر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر عاجزی سے دعا کریں۔ **بہترین حافظہ کے لیے:** یَاقَوِیُّ گیارہ مرتبہ ہر فرض نماز کے بعد دایاں ہاتھ سر پر رکھ کر پڑھیں۔ **بخار کے لیے:** کسی بھی قسم کے بخار کے لیے سورۂ الرحمٰن ہر روز بعد نماز فجر اور عشاء باوضو ہوکر تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلائیں۔ **اولاد نرینہ کے لیے:** روزانہ بعد نماز فجر سورۂ رحمٰن ایک مرتبہ اوّل و آخر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر عاجزی سے دعا کریں۔ **کینسر کے لیے:** اوّل و آخر گیارہ بار درود ابراہیمی اور ایک بار سورۂ مریم پڑھ کر مریض کو پانی پر دم کرکے پلائیں۔ مریض چالیس دن میں صحت یاب ہوجائے گا۔ انشاء اللہ **لاجواب صحت پانے کے لیے:** روزانہ نہار منہ دو سیب کھا کر اوپر سے دودھ پی لیں تو چند ہفتوں میں صحت لاجواب ہوجائے گی۔ سیب کا باقاعدہ استعمال گالوں پر سرخی لاتا ہے۔ **اگر کسی کام میں رکاوٹ ہوتو:** اوّل و آخر ۳ بار درود شریف اور یَامُؤخر کو 846 بار روزانہ 21 دن تک پڑھیں۔ ان شاء اللہ اس کام میں آسانی ہوگی۔ **لمبے گھنے، کالے اور چمک دار بالوں کے لیے:** آدھا پاؤ زیتون کا تیل آدھا پاؤ آملہ کا تیل ملا کر رکھ لیں، رات کو بالوں میں مساج کریں۔ **چہرہ صاف اور پُر رونق:** گاجر کے جوس کو کاٹن (روئی) سے ہر روز چہرے پر لگانے سے چہرہ صاف اور بارونق ہو جاتا ہے۔ **بڑھی ہوئی تلی کے لیے:** مولی کے رس میں حسب ضرورت نمک ملا کر اس رس کی 100 گرام مقدار روزانہ مریض کو پلائیں۔ **بے خوابی کی شکایت ہوتو:** سونے سے ایک گھنٹہ پہلے نیم گرم پانی سے غسل کرلیں۔ نہایت پرسکون نیند آئے گی۔ **اگر جسم کا کوئی حصہ سُن ہو جائے:** صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ پڑھ کر متاثرہ جگہ پر تھوک لگائیں۔ ان شاء اللہ فوراً افاقہ ہوگا۔ **شوگر کے لیے:** صبح کے وقت ایک چھوٹا چمچ سنگھاڑے کا آٹا دودھ کے ساتھ کھائیں' شوگر نارمل ہو جائے گی۔ خواتین کے پوشیدہ امراض میں بھی یہ ٹوٹکہ لاجواب ہے۔ **اگر کسی کے رشتے میں کوئی رکاوٹ آرہی ہوتو:** رکاوٹ کو ذہن میں رکھ کر ہر نماز کے بعد سورۂ اخلاص دس بار پڑھیں۔ تمام رکاوٹیں دور ہوجائیں گئیں۔ **جب ٹریفک بلاک ہواور راستہ نہ مل رہا ہوتو:** اپنی سواری میں بیٹھے بیٹھے یقین کے ساتھ ''ربی سلم سلم'' پڑھیں اور پڑھتے جائیں۔ **اگر کوئی آپس میں لڑ رہا ہوتو:** یَارَءُوْفُ کو کثرت سے پڑھنا شروع کردیں۔ اس کا غصہ ٹھنڈا ہوجائے گا اور لڑائی ختم ہو جائے گی۔ **اگر اچار خشک ہو جائے تو:** اس میں آدھا چائے کا چمچ گنے کا رس ملادیں۔ اس کے مزے میں پھر سے تازگی آجائے گی۔ **جس کو شیطانی وسوسے بہت زیادہ آتے ہوں:** وہ ہر نماز کے بعد سورۂ مومنون کی آیت نمبر 29 کا بکثرت ورد کرے۔ **اگر کسی کو نظر بد لگ جائے تو:** اس پر سورۂ قلم کی آیت نمبر 51 پڑھ کر دم کریں۔ ان شاء اللہ نظر بد دور ہوجائے گی۔ **مونگ پھلی کے فائدے:** رات کے کھانے کے 30 منٹ بعد مونگ پھلی کھانے سے یادداشت اچھی ہو جاتی ہے۔ سردی کی وجہ سے ہونے والے امراض سے بچنے کے لیے مونگ پھلی ضرور کھائیں۔ **طاقت کے لیے:** ہر روز صبح ایک گلاس گاجر کے جوس کے ساتھ چند بادام کی گریاں کھائی جائیں تو اس سے بے حد طاقت ملتی ہے۔ **اگر گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑا رہتا ہوتو:** نمازِ فجر کے بعد گیارہ بار اوّل و آخر درود شریف اور گیارہ بار سورۂ فاتحہ پڑھ کر دعا کریں۔ **اگر کوئی شخص بہت بدزبان ہوتو:** 41 بار سورۂ شمس پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلائیں۔ ان شاء اللہ اس کی بدزبانی ختم ہو جائے گی۔ **جس کو آدھے سر کا درد ہو:** وہ رات کو تکیے کے بغیر سوئے انشاء اللہ افاقہ ہوگا۔ **اگر کوئی آپ کے پیسے واپس نہ کرتا ہوتو:** بعد نمازِ فجر 1000 بار اللہ الصمد پڑھیں۔ ان شاء اللہ وہ جلد آپ کے پیسے واپس کردے گا۔ **اگر میٹھے آلو کو نمکین کرنا ہوتو:** انہیں کاٹ کر نمک لگا کر رکھ دیں۔ جب آلو پانی چھوڑ دیں تو انہیں دھولیں۔ آلو نمکین ہو جائیں گے۔ **موٹاپا کم کرنے کے لیے:** صبح و شام 10 گرام اجوائن، 10 گرام سونٹھ کو ایک گلاس پانی میں ڈال کر ابالیں۔ جب آدھا پانی رہ جائے تو اسے نیم گرم پی لیں۔ **رزق کی فراوانی کے لیے:** بعد نمازِ ظہر سورۂ فیل 21 بار، اوّل و آخر ایک بار درود شریف پڑھیں۔ ان شاء اللہ رزق میں بے پناہ اضافہ ہوگا۔ **ہر قسم کے جادو، ٹونہ اور بد اثرات سے نجات کیلئے:** بعد نمازِ عشاء یا اللہ 313 بار اور سورۂ کوثر 21 بار پڑھنے کا معمول بنالیں۔ **اگر جوڑوں میں درد ہوتو:** ہر نماز کے بعد درد والی جگہ پر ہاتھ رکھ کر گیارہ گیارہ بار یاغفور یاغفور پڑھ کر دم کریں۔ **حکمت و دانائی کی راہیں کھل جائیں:** جو شخص رات کو سوتے وقت 78 بار یَاحَکِیْمُ پڑھنے کا معمول بنالے گا اس پر حکمت و دانائی کی راہیں کھل جائیں گی اور وہ نہایت ذہین ہوگا۔ **اگر کوئی بچہ بہت زیادہ ضد کرتا ہے تو:** روزانہ 41 بار سورۂ اخلاص پڑھ کر پانی دم کرکے اسے پلادیں۔ بچہ ضد کرنا چھوڑ دے گا۔ **اگر پاؤں میں درد رہتا ہوتو:** روزانہ سرسوں کے تیل سے پاؤں کے انگوٹھوں کا مساج کریں۔ درد ختم ہوجائے گا۔ انشاء اللہ۔ **کسی بھی مقصد یا حاجت کے لیے:** الصلوٰۃ والسلام علی رسول اللہ۔ 1000 بار پڑھ کر دعا کریں انشاء اللہ ہر حاجت پوری ہوگی۔ **چہرے کی جھریوں سے نجات کے لیے:** میتھی کے تازہ پتوں کا پیسٹ بنا کر رات کو سونے سے پہلے چہرے پر لگائیں اور تھوڑی دیر بعد نیم گرم پانی سے دھولیں۔ **بھول جانے کی بیماری سے نجات کے لیے:** ہر نماز کے بعد 100 بار الرحمٰن پڑھیں۔ انشاء اللہ افاقہ ہوگا۔ **ہونٹوں کی سیاہی دور کرنے کے لیے:** ایک کپ ناریل کا تیل لے کر اس میں آدھا کپ تازہ لیموں کا عرق شامل کرلیں۔ دن میں 3 سے 4 مرتبہ ہونٹوں پر لگائیں۔ **اگر بلڈ پریشر ہائی ہوتو:** وضو کرلیں بلڈ پریشر نارمل ہوجائے گا۔ **ہاتھوں سے دھنیا، لہسن یا دوسری سبزی کی بدبو دور کرنے کے لیے:** ٹوتھ پیسٹ کو ہاتھوں پر مل کر دھولیں۔ **حاجت پوری ہوگی:** باوضو قبلہ رو ہوکر 2500 مرتبہ اسم ذات ''اللہ'' کا ورد کرے تو ان شاء اللہ ہر حاجت پوری ہوگی۔ **ہر قسم کی کھانسی کے لیے:** جب بھی کھانسی ہو ایک چھوٹا چمچ سونف کا سفوف کھا کر اوپر سے ایک کپ چائے پی لیں۔ انشاء اللہ ہر قسم کی کھانسی ختم ہوجائے گی۔

**پیٹ کو کم کرنے کیلئے:** دالیں اور سبزیوں کا استعمال کریں اور آملہ کا اچار موٹاپے کو کم کرنے کے لیے بے حد مفید ہے۔ **اگر گھر میں سانپ بچھو نکلتے ہوں تو:** سورۂ طارق کو باوضو ایک کاغذ پر لکھ کر دیوار پر لگا دیں۔نہایت آزمودہ عمل ہے۔ **میاں بیوی کی آپس میں محبت کے لیے:** روزانہ بعد نماز عشاء 41 بار سورۂ کوثر پڑھیں ان شاء اللہ آپس میں محبت پیدا ہوگی۔ **اگر مسوڑھوں سے خون نکلتا ہو تو:** امرود کے پتے پانی میں پکا کر اس پانی سے غرغرے کریں انشاء اللہ افاقہ ہوگا۔ **بواسیر سے نجات کے لیے:** نماز عشاء کے وتروں میں پہلی رکعت میں سورۂ کافرون، دوسری رکعت میں سورۂ نصر اور تیسری رکعت میں سورۂ لہب پڑھیں۔ **کینسر کے لیے:** اوّل وآخر گیارہ بار درود ابراہیمی اور ایک بار سورۂ مریم پڑھ کر مریض کو پانی پر دم کر کے پلائیں۔ مریض 40 دن میں صحت یاب ہو جائے گا۔ **اگر جانور چارہ نہ کھائے اور تنگ کرے تو:** اوّل وآخر تین بار درود شریف اور یَامُقِیْتُ 100 بار پڑھ کر چارے پر دم کر کے کھلائیں۔ **سخت مزاج خاوند کے لیے:** بعد نماز عشاء 1000 بار یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام پڑھیں۔ ہر مشکل حل ہو جائے گی اور اگر کسی کا شوہر سخت مزاج ہے تو وہ اس عمل سے مہربان ہو جائے گا۔

**کمر اور جوڑوں کے درد کے لیے:** آدھا پاؤ میتھرے کوٹ کر پاؤڈر بنالیں۔ایک چھوٹا چمچ پاؤڈر رات کو نیم گرم دودھ کے ساتھ لیں۔ **حج کے سفر میں پریشانی نہ ہو:** حج کے سفر کے آغاز میں سواری پر سوار ہونے سے پہلے ’’یانافع‘‘ 100 بار پڑھ لیں تو تمام سفر میں ہر قسم کی پریشانی سے محفوظ رہیں گے۔ **پسینے کی بدبو کے لیے:** پھٹکڑی پانی میں ڈال کر اس پانی سے غسل کریں یا غسل کے بعد پھٹکڑی کا ٹکڑا بغلوں میں لگائیں۔ **ہائی بلڈ پریشر کا فوری علاج:** آدھے گلاس دودھ میں پانی ملا کر تین سانسوں میں پی لیں۔دودھ فریج کا ٹھنڈا ہونا چاہیے۔ **اگر سر میں شدید درد رہتا ہو تو:** ظہر کی نماز کے بعد پیشانی پر انگلی سے گیارہ بار اَللّٰہُ اَلْجَبَّارُ اَلْفَتَّاحُ لکھیں۔ ان شاء اللہ افاقہ ہوگا۔ **ہاضمہ کے لیے لاجواب ٹوٹکہ:** سونف اور چینی ہم وزن لے کر سفوف بنالیں اور کھانے کے بعد آدھا چمچ چائے والا استعمال کریں۔ **اگر بال وقت سے پہلے سفید ہو جائیں تو:** آملے کا مربہ 3 عدد، ایک گلاس نیم گرم دودھ کے ساتھ صبح وشام کھائیں۔ چند مہینے یہ ٹوٹکہ استعمال کریں۔ **سلام کی برکات:** جب بھی گھر میں داخل ہوں سلام ضرور کریں اس کی برکت سے گھر میں سکھ، چین، اللہ کی رحمتیں اور برکتیں آئیں گئیں۔ان شاء اللہ

**رزق میں اضافہ:** رمضان المبارک کی 29 شب کو سات بار سورۂ واقعہ پڑھنے سے اللہ کے فضل سے رزق میں خوب اضافہ ہوتا ہے۔ **جامن کے فوائد:** شوگر، معدے اور آنتوں کے ورم، قبض، پیشاب کو جلن، خون کی کمی، چہرے کے داغ دھبے اور بھوک بڑھانے کے لیے جامن کھانا بہت مفید ہے۔ **قرضوں سے نجات کے لیے:** نمازِ فجر اور مغرب کے بعد سورۂ آل عمران کی آیت نمبر 26 سات بار پڑھیں۔ اوّل وآخر 3 بار درود شریف پڑھیں۔ **جس کو اچھا رشتہ نہ ملتا ہو:** وہ روزانہ بعد نمازِ عشاء سورۂ الممتحنہ اور سورۂ والضحیٰ سات، سات بار پڑھے۔ **پیٹ میں مروڑ ہونے پر:** شہد چاٹ لیں، دن میں 3 سے 4 بار اس ٹوٹکے پر عمل کریں۔ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔ **بچے کے پیٹ میں درد ہو تو:** پیاز کو آگ پر سینک لیں اور پانی نچوڑ کر 3 گرام پلا دیں۔درد ختم ہو جائے گا۔ **تمام مسائل کے حل کے لیے:** سورۂ توبہ کی آخری دو آیات سارا دن کثرت سے پڑھیں۔چند دن میں انشاء اللہ آپ ک تمام مسائل حل ہو جائیں گے۔ **شوگر کے مرض سے نجات کے لیے:** روزانہ صبح نہار منہ عرق گلاب کے دو چمچ ایک گلاس پانی میں ملا کر پی لیں۔ **گرمی، قبض، گیس، تبخیر اور معدے کی جلن کے لیے:** دیسی براؤن شکر 3 اور تخم بالنگو ایک چمچ دوپہر کو ایک لیٹر پانی میں بھگو دیں اور افطاری میں استعمال کریں۔ **روزے میں گرمی کی شدت اور مدت سے محفوظ:** سحری میں کھانے کے بعد 3 عدد چھوٹی الائچی چبا کر کھائیں۔اس سے سارا دن پیاس نہیں لگے گی اور گرمی کی شدت وحدت سے بھی محفوظ رہیں گے۔ **روزے میں سارا دن پیاس نہ لگے:** جو شخص صبح صادق سے پہلے سورۂ فاتحہ پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر پھونک مار کر چہرے پر پھیرے گا اسے سارا دن پیاس نہیں لگے گی۔ان شاء اللہ۔ **جس کی شادی نہ ہوتی ہو:** وہ پانچ وقت کی نماز پڑھے اور بعد نماز عشاء 41 بار سورۂ اخلاص پڑھے اوّل وآخر گیارہ بار درود شریف یہ عمل 90 نوے دن تک کریں۔ **فالسے کے فوائد:** فالسے کا استعمال گرمی کی وجہ سے ہونے والے امراض بے چینی، پیاس کی زیادتی، دل کی گھبراہٹ اور پسینے کے زیادہ آنے میں بہت ہی مفید ہے۔ **خود اعتمادی کی کمی:** اگر آپ بہت جلد کنفیوز ہو جاتے ہیں اور آپ میں خود اعتمادی کی کمی ہے تو یَابَاعِثُ کو روزانہ ۳۳ بار پڑھنا اپنا معمول بنالیں۔

**آم کے فوائد:** جسم کی خشکی، بے رونقی اور کمزوری دور کرنے کے لیے اور نظر کو تیز کرنے کے لیے روزانہ ایک آم کھائیں اور بعد میں ایک گلاس کچی لسی پی لیں۔ **مثانے اور جگر کی گرمی:** چار عدد خشک انجیر رات کو پانی میں بھگو دیں۔صبح اسے کھا کر پانی پی لیں۔مندرجہ بالا تمام امراض کے لیے بہت مفید ہے۔ **بھول اور غفلت کا علاج:** ہر نماز کے بعد 21 بار یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ پڑھیں۔اس عمل کی برکت سے آپ کے مزاج سے بھول اور غفلت ختم ہو جائے گی۔ **سر چکراتا ہو تو:** روزانہ صبح نہار منہ ایک پاؤ دہی میں چھوٹا چائے کا چمچ سفید زیرہ مکس کر کے کھائیں۔حسب ذائقہ چینی یا نمک ملا سکتے ہیں۔ **شیطانی وسوسوں سے نجات کے لیے:** ہر نماز کے بعد ایک بار آیۃ الکرسی پڑھیں۔وسوسوں سے نجات مل جائے گی اور رزق میں بھی برکت ہوگی۔ **کھیرا کھانے سے:** پیشاب کی جلن دور اور پیاس کی شدت میں کمی آتی ہے۔خون کا جوش کم ہو جاتا ہے۔ہاتھوں اور پاؤں کی جلن ٹھیک ہو جاتی ہے۔ **کمر درد سے نجات کے لیے:** ماش کی دال کو پیس کر پاؤڈر بنالیں۔صبح نہار منہ آدھا چائے کا چمچ یا پاؤڈر دودھ یا پانی کے ساتھ کھلائیں۔ **جن لوگوں کے ہاتھ بہت زیادہ کانپتے ہوں:** وہ کھانے میں نمک کی مقدار کم کر دیں اور صبح فجر کے بعد شبنم آلود گھاس پر

## سینکڑوں امراض کیلئے صرف یہ نسخہ

قارئین! ہریڑ عجیب چیز ہے سینکڑوں امراض کیلئے مفید، یہ باریک سیاہ رنگ کی ہوتی ہے ایک کلو لیں اور ایک پاؤ بھنگڑا بوٹی دونوں کو پانی میں تر کرلیں، دو دن پڑا رہنے دیں، پھر چار دن دھوپ میں سکھائیں، تین بار یہ عمل کریں، پھر کوٹ چھان لیں، صبح سویرے گائے کے دودھ سے یہ دوا تین ماشہ روزانہ کھانی ہے۔اس کی وجہ سے پہلے دو تین دن موشن لگیں گے مگر یہ دوا اعصابی کمزوری، قوت باہ، مالیخولیا، مراقیا، نزلہ، قبض، بخار ہر قسم کی بیماری جو جسم میں ٹھہر گئی سب کیلئے اکسیر ہے اگر لگاتار کھاؤ گے تو بال سیاہ ہو جائیں گے انسان بوڑھا نہیں ہوگا۔مردوں اور عورتوں کی سینکڑوں بیماریوں کیلئے مفید ہے۔ایسی ایسی بیماریوں کے لیے مفید ہے کہ انسان دنگ رہ جائے۔ **کان کے درد اور کان کی سب بیماریوں کیلئے:** ایک سرخ ثابت مرچ سرسوں کے تیل میں جلالیں جب وہ کالی ہو جائے تو اسے نکال دیں وہ تیل کان میں ڈالیں بہت فائدہ ہوگا۔ (سنجیدہ کوثر)

ٹہلیں۔ **بالوں سے خشکی دور کرنے کے لیے:** ایک چقندر پتوں سمیت پانی میں اُبال کر سر پر خوب ملیں۔ آدھے گھنٹے بعد سر دھولیں۔ ہفتے میں دو بارہ کریں اس سے خشکی دور ہو جائے گی۔ **ظلم کے شر سے بچنے کے لیے:** اوّل و آخر تین بار درود شریف اور دس بار بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ پڑھ لیں۔ اس کا دل نرم ہو جائے گا۔ **جانی و مالی نقصان سے محفوظ رہیں گے:** صبح و شام اور سفر پر جانے سے پہلے ایک بار آیۃ الکرسی اور تین بار سورۂ اخلاص پڑھ کر دم کرلیں۔ ہر قسم کے جانی و مالی نقصان سے محفوظ رہیں گے۔

**اچانک موت سے محفوظ رہیں گے:** روزانہ عصر کے وقت یَابَصِیۡرُ سات بار پڑھ لیا کریں۔ ان شاء اللہ اچانک موت سے محفوظ رہیں گے۔ **اگر جسم کا کوئی حصہ جل جائے تو:** متاثرہ حصے پر گریس لگائیں۔ انشاء اللہ آرام آجائے گا اور جلے کا نشان بھی باقی نہیں رہے گا۔ **اپنے پیشے میں ترقی اور شہرت پانے کے لیے:** یَاعَلِیُّ کو سارا دن کثرت سے پڑھیں۔ **آمدنی میں اضافے اور قرضوں سے نجات کیلئے:** روزانہ نمازِ فجر کے بعد سورۂ نصر چالیس بار پڑھیں آمدنی میں اضافہ ہوگا اور تمام قرض بھی اتر جائے گا۔ **چہرے کی جلد شفاف اور ملائم:** ایک چمچ لیموں اور ایک چمچ ٹماٹر کا جوس لے کر مکس کر کے چہرے پر لگائیں اس سے چہرے کی جلد شفاف اور ملائم ہو جائے گی۔ **ہمیشہ تندرست رہیے:** جو شخص روزانہ نمازِ فجر کے بعد یَاسَلَامُ پڑھے گا 100 بار وہ انشاء اللہ ہمیشہ تندرست رہے گا۔ **یرقان سے نجات کے لیے:** آک کے پودے کا دودھ 3 قطرے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر ملیں اور دوسرے دن بائیں ہتھیلی پر مکمل شفایابی تک اسے کریں۔ **ناف ٹل جائے تو:** اوّل و آخر سات بار درود ابراہیمی اور سات بار سورۂ فاتحہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے ہاتھ پیٹ پر پھیرلیں۔ ناف ٹھیک ہو جائے گی۔ **خاتمہ ایمان پر ہو:** جو شخص چاہتا ہو کہ اس کا خاتمہ ایمان پر ہو تو اسے چاہیے کہ یَا اَحَدُ کو روزانہ 100 بار پڑھے۔ **پیشاب کی جلن کا علاج:** کچے دودھ میں پانی ملا کر پئیں اس سے پیشاب کی جلن دور ہوتی ہے اور راحت محسوس ہوتی ہے۔ **قرضوں اور تنگدستی سے نجات کے لیے:** روزانہ نمازِ فجر کے بعد قبلہ رخ بیٹھ کر 101 بار یَاعَزِیۡزُ اور اوّل و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ **بالوں میں چمک کے لیے:** سردھونے کے بعد اگر ایک لیموں کا رس دو گلاس پانی میں ملا کر بالوں میں لگایا جائے اور تولیہ سے خشک کرلیا جائے تو بالوں میں چمک آجاتی ہے۔ **کسی بھی دکھ، بیماری اور مشکل سے نجات کے لیے:** صبح و شام اوّل و آخر تین بار درود شریف اور یَالَطِیۡفُ 129 بار پڑھنے کا معمول بنالیں۔ **بھولی چیز فوراً یاد:** جب بھی کوئی بات یا چیز بھول جائیں تو کوئی سا بھی درود شریف پڑھیں۔ ان شاء اللہ وہ بات یا چیز یاد آجائے گی۔ **جسمانی کمزوری دور:** کھانا کھانے کے بعد 4-3 کیلئے کھانے سے کچھ ہی عرصہ میں جسمانی کمزوری دور ہو جاتی ہے اور جسم فربہ اور صحت مند ہو جاتا ہے۔ **بواسیر اور قبض کا شافی علاج:** تارا میرا کے بیج اور اسپغول ثابت ہم وزن مکس کرلیں اور ہر کھانے کے بعد ایک چمچ استعمال کریں۔ بواسیر اور قبض کا شافی علاج ہے۔ **ایک ماہ میں شوگر کا خاتمہ:** روزانہ رات کو مسواک کر کے سوئیں اور صبح کچھ کھائے پیئے بغیر سورۂ یونس ایک بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیں۔ **جوڑوں کی سوجن کے لیے:** پیاز کا رس اور سرسوں کا تیل ہم وزن ملا کر درد والی جگہ پر مالش کریں فائدہ ہوتا ہے۔ **اگر کان میں درد ہو:** کان میں درد ہو اور آرام نہ مل رہا ہو تو روزانہ اوّل و آخر تین، تین بار درود شریف اور 21 بار یَاسَمِیۡعُ پڑھ کر دونوں کانوں میں پھونک ماریں۔ **ہر قسم کی بیماری سے نجات کے لیے:** 21 دن تک روزانہ نمازِ فجر کے بعد باوضو ہو کر 21 بار آیت کریمہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔ **کینو کے فوائد:** کینو کھانے سے خون صاف ہوتا ہے۔ بھوک بڑھتی ہے۔ جن لوگوں کو گردے کی تکلیف یا پیشاب میں جلن محسوس ہوتی ہو وہ کینو زیادہ کھائیں۔ **چہرہ سرخ و تازہ ہو جائے گا:** 2 عدد اسٹرابیری کو تھوڑے سے پانی میں ملا کر پیسٹ بنالیں اور رات کو چہرے اور گردن پر لگائیں۔ صبح منہ دھولیں۔ چہرہ سرخ و تازہ ہو جائے گا۔ **چہرے کے لیے:** تھوڑے سے کچے دودھ میں ایک چٹکی ہلدی ملا کر چہرے، ہاتھوں پر لگائیں۔ یہ چہرے پر کلینزر کا کام کرے گا اور خشک، پھٹے ہوئے ہونٹ بھی ٹھیک ہو جائیں گے۔ **کبھی جادو کا وار نہ چلے گا:** جو شخص روزانہ فجر کی نماز کے بعد اور سوتے وقت رات کو 33 بار یَاقَابِضُ پڑھے گا اس پر کبھی جادو کا وار نہ چلے گا۔ **انٹرویو میں کامیابی کے لیے:** انٹرویو سے پہلے 4 بار سورۂ کوثر بسم اللہ کے ساتھ پڑھ لیں۔ ان شاء اللہ انٹرویو میں کامیابی ہوگی اور با آسانی نوکری مل جائے گی۔ **قبض سے نجات کے لیے:** روزانہ 50 گرام کشمش کھائیں۔ پرانی سے پرانی قبض بھی ٹھیک ہو جائے گی۔

**امتحان میں کامیابی کے لیے:** ہر نماز کے بعد 16 مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں۔ انشاء اللہ پیپر اچھا ہوگا اور رزلٹ بھی اچھا آئے گا۔ **شوگر کے لیے:** ہر نماز کے بعد تین بار سورۂ قدر اور تین بار سورۂ کوثر پانی پر دم کر کے پئیں۔ ان شاء اللہ شوگر نارمل ہو جائے گی۔ **ہاتھ جل جائے تو:** کچن میں کام کرتے ہوئے ہاتھ وغیرہ جل جائے تو تین بار درود شریف پڑھ کر گھی میں نمک مکس کر کے لگائیں۔ نہ جلن ہوگی اور نہ ہی نشان رہے گا۔ **اولاد میں اچھے اخلاق پیدا کرنے کے لیے:** مہینے میں ایک بار جمعہ کے دن اوّل و آخر تین بار درود شریف اور 100 بار یَاقُدُّوۡسُ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔ **بیر کے فائدے:** روزانہ 8 سے 10 بیر کھانے سے چہرے کے داغ دھبے صاف ہوتے ہیں اور چہرہ سرخ اور تازہ رہتا ہے۔ بیر کھانے سے آنتوں کی کمزوری دور ہو جاتی ہے۔

**دائمی قبض کے لیے:** جن لوگوں کو دائمی قبض کی شکایت ہو وہ امرود زیادہ سے زیادہ کھائیں۔ ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔ **عہدے میں ترقی کے لیے:** اگر کسی شخص کی عہدے کی ترقی افسران بالا نے روک دی ہو تو وہ 21 دن تک روزانہ اوّل و آخر تین بار درود شریف اور یَامُقَدِّمُ کو 184 بار پڑھے۔ **اللہ کی نعمتوں کی بارش کے لیے:** یَابَرُّ کا کثرت سے ذکر کرنے والے پر اللہ نعمتوں کی بارش کر دیتا ہے اور اس کی زندگی پرسکون ہو جاتی ہے۔ **اچھی نیند کے لیے:** گلاب کا عطر یا جو بھی خوشبو آپ کو پسند ہو وہ رات کو سونے سے پہلے کپڑوں یا تکیے پر لگائیں اس سے ان شاء اللہ بہت اچھی نیند آئے گی۔ **نوکری میں باعزت رہنے کے لیے:** اگر کوئی شخص دفتر میں داخل ہونے سے پہلے یَاوَلِیُّ گیارہ بار پڑھنے کا معمول بنالے تو نوکری میں باعزت رہے گا اور اسے کوئی نہیں نکالے گا۔ **دماغی کارکردگی میں اضافے کے لیے:** رات کو سوتے وقت شہادت کی انگلی روغن بادام شیریں میں ڈبو کر سر کے درمیان میں لگائیں یادداشت تیز ہوگی اور دماغی کارکردگی میں اضافہ ہوگا۔ **جگر کی گرمی، ہاتھ پاؤں کی جلن، پیشاب کا جل کر آنا یا بار بار کم مقدار میں آنا:** ان سب امراض کے لیے چار عدد کھیرے روزانہ کھائیں۔ **بدہضمی کے لیے:** ایک بوتل پانی پر سورۂ قدر باوضو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ صبح و شام دو وقت یہ پانی سات دن تک پئیں۔ **بچوں کی قبض دور کرنے کے لیے:** انہیں آملے

کا مربہ 10 سے 20 گرام کی مقدار میں کھلائیں۔ان شاء اللہ فائدہ ہوگا۔**قرض سے نجات کے لیے:** 21 دن تک روزانہ نماز فجر کے بعد اوّل و آخر گیارہ بار درود شریف اور تین بار سورۂ یٰسین پڑھ کر دعا کریں۔**ٹینڈے کے فوائد:** ٹینڈے کا سالن بخار کو ختم کرتا ہے یہ سبزی جسم کی گرمی کو دور کرتی ہے۔دماغی طاقت میں اضافے اور بلڈ پریشر کو ختم کرتی ہے۔**اگر کوئی نماز میں کوتاہی کرے تو:** اگر کوئی شخص نماز میں کوتاہی کرتا ہو تو روزانہ 21 بار سورۂ کافرون پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلائیں۔یہ عمل 21 دن تک کریں۔**بال لمبے اور سیاہ کرنے کے لیے:** بالوں کو لمبا سیاہ کرنے اور خشکی دور کرنے کے لیے تلوں کے تیل میں تھوڑا سا سرسوں کا تیل اور انڈا اور دہی شامل کرکے سر پر لگائیں۔**اچھی فصل کے لیے:** کھیت میں بیج ڈالنے سے پہلے سورۂ ق ایک بار پڑھ کر تمام بیج پر دم کرکے ڈالیں اس سے فصل اچھی ہوگی۔**سارا دن تھکن کا احساس نہ ہو:** صبح نہانے کے بعد پاؤں کے انگوٹھوں پر سرسوں کے تیل کا مساج کریں۔سارا دن تھکن کا احساس نہیں ہوگا۔**جن لوگوں کو قبض کی شکایت رہتی ہو:** وہ رات کو سونے سے پہلے دودھ میں تھوڑا سا مکھن ملا کر پی لیں۔ان شاء اللہ افاقہ ہوگا۔**قرض سے نجات کے لیے:** روزانہ نماز فجر کے بعد سورۂ الکاثر تین بار پڑھیں۔ان شاء اللہ قرض اتر جائے گا۔**عزت و شہرت میں اضافہ کے لیے:** یَارَافِعُ کو روزانہ 100 بار پڑھیں۔اوّل و آخر 3 بار درود شریف پڑھیں۔**جسم میں کہیں بھی درد ہو:** تو یَاغَنِیُّ کثرت سے پڑھیں۔ان شاء اللہ افاقہ ہوگا۔**جن کا ذہن کمزور ہو:** وہ روزانہ 101 بار یَاهَادِیُ پڑھیں ان شاء اللہ ذہنی کمزوری ختم ہوجائے گی۔**بے خوابی کی شکایت دور کرنے کے لیے:** روزانہ ایک آم کھائیں اور اس کے بعد ٹھنڈا دودھ پی لیں۔**شیطانی وسوسے بہت زیادہ آتے ہوں:** وہ سورۂ النحل کی آیت نمبر 99 اور 100 کو 21 بار فجر اور 21 بار عشاء کی نماز کے بعد پڑھیں۔**جن کو سفر کے دوران اُلٹی آتی ہو:** وہ سفر شروع کرنے سے پہلے خشک ادرک کا سفوف 2,3 چٹکی پانی کے ہمراہ کھالیں۔**اگر کسی کو شیطانی خیالات بہت زیادہ آتے ہوں:** تو وہ یَاتَوَّابُ کا کثرت سے ورد کرے۔انشاء اللہ ان سے نجات مل جائے گی۔**جسم کے کسی بھی حصے میں درد ہو تو:** یَامُحی سات بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیں۔انشاء اللہ شفاء ہوگی۔**دانت چمک دار ہو جائیں:** سرسوں کے تیل میں تھوڑا سا نمک ملا کر دانتوں پر ملیں۔اس سے دانت چمکدار ہو جاتے ہیں اور کیڑا نہیں لگتا۔**گرمیوں میں چہرے پر دانے:** گرمیوں میں اکثر چہرے پر دانے نکل آتے ہیں۔ان سے نجات کے لیے کھیرے زیادہ کھائیں۔**رمضان میں پیاس نہ لگے:** سحری میں 3 عدد کھجوریں لیں۔ہر کھجور کو اچھی طرح چبا کر ایک گھونٹ پانی پی کر نگل لیں۔سارا دن بھوک اور پیاس محسوس نہ ہوگی۔**رمضان کا آزمودہ پیاس کا ٹوٹکہ:** سحری کے وقت کھانا کھانے سے پہلے یا بعد گندم یا جو سے بنا ہوا ستو شکر کے شربت میں ملا کر پی لیں۔سارا دن بھوک پیاس کم لگے گی۔**رمضان سحری ٹوٹکہ:** سحری میں رات کی باسی روٹی دہی کے ساتھ کھائیں۔اس سے سارا دن بھوک پیاس نہیں ستائے گی اور روزے کی حالت میں کمزوری محسوس نہیں ہوگی۔**شوگر کے لیے:** شوگر کے مریض کو روزانہ کریلے کا پانی 5 گرام پلایا جائے تو اس سے شوگر کا مرض 3 ہفتے میں کنٹرول ہو جاتا ہے۔**السر کا مرض:** کچے کیلے کو خشک کرکے اس کا سفوف کھانے سے السر کا مرض دور ہوتا ہے۔السر کی وجہ سے درد قولنج ہو تو پکا ہوا کیلا اکسیر ہے۔**اسہال کے مریض:** مریض کو کچے کیلے کا گودا پانی میں اُبال کر اس میں دہی اور شکر ملا کر کھانے سے فائدہ ہوگا۔

**الرجی کا آزمودہ روحانی علاج:** "فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ" (الانعام،۴۵) سات دفعہ اوّل و آخر درود شریف پڑھ کر دم کریں۔**ایڈز کا روحانی علاج:** جمعہ کے روز نماز جمعہ ادا کرنے کے بعد اوّل و آخر سات مرتبہ درود ابراہیمی کے ساتھ گیارہ گیارہ دفعہ سورۃ قدر اور سورۃ الم نشرح کی تلاوت کریں، تلاوت کے بعد شفایابی کے لیے دعا کریں۔مستورات یہ عمل نماز ظہر ادا کرنے کے بعد کرسکتی ہیں۔اسی طرح ہر جمعہ یہ عمل کریں۔چاہیں تو مکمل شفایابی کے بعد یہ عمل ترک کرسکتے ہیں اگر معمول بنالیں تو بے حد فائدہ ہوگا۔

**احتلام کی بیماری دور:** احتلام و جریان کی بیماری ہو تو رات کو سورۂ طارق پڑھ کر سویا کریں۔ان شاء اللہ شفا ہوگی۔**انفلوئنزا کے لیے:** سورۂ قدر باوضو تین مرتبہ پڑھ کر کسی کھانے کی چیز یا پانی پر دم کرکے کھلائیں۔**اولاد کے لیے:** ایک پاؤ کھجور، ایک پاؤ شہد میں ملا کر دم کرکے کھائیں۔120 دن یہی نسخہ کھانا ہے۔کھجور کھانے کے بعد پانی نہیں پینا۔تقریباً چار ماہ بنتے ہیں۔مرغی کا گوشت، انڈہ نہیں کھانا (دیسی کا کھا سکتے ہیں) دم یہ کرنا ہے۔تین دفعہ اوّل و آخر درود شریف، ایک بار تسمیہ کے ساتھ سورۂ فاتحہ اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص تسمیہ کے ساتھ جب کھائیں دم کرکے کھائیں۔**اکیزیمیا کے لیے:** زنک آکسائیڈ 20 گرام، بورک ایسڈ 20 گرام، گندھک آملہ 10 گرام، سیلی سلک ایسڈ 20 گرام، کاربالک ایسڈ 5 گرام، سادہ ویزلین 200 گرام، ان تمام اشیاء کو سوائے ویزلین کے کسی گہرے اسٹیل کے برتن میں ڈالیں۔دو گھنٹے کے بعد ویزلین 200 گرام ملائیں۔کسی چمچ سے ادویات کو خوب یکجا کریں۔خیال رکھیے کہ سفید دستانے استعمال کریں، ہاتھ کا استعمال ہرگز نہ کریں ورنہ ہاتھ متاثر ہونے کا خطرہ ہے۔اس کے بعد دوا کو کسی پلاسٹک کے جار میں محفوظ رکھیں۔**اسہال کا آسان و آزمودہ علاج:** زیرہ سفید گھی میں ہلکا سا چرب کرکے دہی میں ملا کر کھانا بے حد مفید ہے۔**اعصابی کھچاؤ کے مارے افراد کیلئے لاجواب و مؤثر:** سونٹھ ایک تولہ، سورنجاں تلخ ایک تولہ، برگ بھنگ ایک تولہ، آک کے پھول کے اندر کا حصہ ایک تولہ، سرسوں کا تیل دس تولہ، کچل کر تیل میں ڈال کر آگ پر رکھ کر جلا دیں۔چھان کر تیل مالش کے لیے لاجواب ہے۔جوڑوں کے درد اور اعصابی کھچاؤ کے لیے مؤثر تیل ہے۔**ایڑیاں پھٹی ہوں تو:** خالص گلیسرین اچھی طرح لگائیں جلد نرم و ملائم ہوجائے گی۔**اندرونی غلاظت دور کرنے کے لیے:** بچے کی پیدائش کے بعد عورت کو سفید زیرہ گھی اور گڑ میں ملا کر کھانے سے اندرونی غلاظت دور ہوتی ہے۔**اولاد کے لیے مجرب عمل:** اوّل و آخر درود شریف فجر کی نماز کے بعد درج ذیل آیت 133 مرتبہ پانی پر دم کرکے دونوں میاں بیوی پئیں۔کامل یقین کے ساتھ عمل کریں۔آیت درج ہے: "لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ يَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ اِنَاثًا وَّ يَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ الذُّكُوْرَ" (شوریٰ ۴۹) **اولاد کے لیے:** ورق چاندی ایک دفتری، روح کیوڑہ ایک شیشی، مصری ایک پاؤ، عرق گلاب ایک پاؤ، چھوٹی الائچی دو تولے، طباشیر دو تولے، ست گلو دو تولے، صندل دو تولے، زہر موہرہ خطائی آٹھ ماشے، سب اشیاء کو پہلے خشک پیس لیں پھر کھرل میں ڈال کر عرق گلاب اور روح کیوڑہ ڈال کر کھرل کریں اتنا کھرل کریں کہ دو تین دن تک تمام پانی خشک ہوجائے۔پھر مصری باریک پسی ہوئی اس میں شامل کرلیں اور چاندی کے ورق سارے اس میں ڈال کر کھرل کرتے جائیں اتنا

کھرل کریں کہ باریک خشک پاؤڈر بن جائے۔ بوتل میں ڈال لیں۔ دونوں میاں بیوی ناشتے سے پہلے یعنی نہار منہ آدھا آدھا چمچ دودھ کے ساتھ استعمال کرنا ہے۔ **احتلام کے لیے آزمودہ ٹوٹکہ:** کشتہ قلعی دو رتی مکھن میں ڈال کر روزانہ نہار منہ کھائیں۔ گھنٹہ بعد ناشتہ کرلیں۔ **احتلام سے نجات پائیے:** جریان و احتلام دور کرنے کے لیے دو تولہ دھنیا کو باریک پیس کر مصری دو تولہ ملالیں اور صبح کے وقت چھ ماشہ سفوف ٹھنڈے پانی سے ایک ہفتہ تک استعمال کرنے سے فائدہ ہوتا ہے۔ **انگلیاں سردیوں میں سوجتی ہوں تو:** آئیوڈیکس لے کر انگلیوں اور تلوؤں کی اتنی مالش کریں کہ ہاتھ بھی گرم ہوجائے اور پاؤں سے بھی گرمائش نکلنے لگے۔ اور چند احتیاطیں بھی کی جائیں تو اللہ رحم کرتا ہے۔ ریشمی جرابیں نہ پہنیں، نہ ایسے جوتے پہنیں جو زیادہ گرم ہو جاتے ہوں، ریشمی کمبل نہ اوڑھیں، نہ رضائی پر ریشمی چادر چڑھائیں۔ تیز گرم پانی یا بہت زیادہ ٹھنڈے پانی میں پاؤں نہ ڈالیں جب پاؤں پر خارش محسوس ہو فوراً جرابیں اتاردیں یا بستر سے پاؤں نکال کر ہوا میں رکھیں۔ **آشوب چشم ختم:** مولی کا نمک چار گنا شہد میں ملاکر اس کی چند سلائیاں آنکھوں میں لگانے سے آشوب چشم دور ہوجاتا ہے۔ **آنکھوں کا دکھنا، سرخی اور درد وغیرہ کے لیے:** فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ (ق:۲۲)۔ ہر نماز کے بعد اوّل و آخر درود شریف سات بار پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرکے آنکھوں پر پھیر دیں۔ چند دن، چند ہفتے، چند مہینے یہ عمل کریں اور پھر اس کا کمال خود اپنی آنکھوں سے دیکھیں۔

**آنکھوں کی بصارت کم نہ ہوگی:** بعد نمازِ اشراق ایک ہزار مرتبہ "یااللہ" پڑھ کر آنکھوں پر پھونکنے سے تازندگی بصارت کم نہ ہوگی۔ ان شاء اللہ عزوجل۔ **بغل میں گلٹیاں دانے ہوں تو:** پینسلین کا ٹیکہ (کسی بھی پوٹینسی کا لے لیں) اور گریس جو گاڑیوں کے انجن وغیرہ کو دی جاتی ہے ان دونوں کو آپس میں مکس کرلیں پینسلین کا ٹیکہ چھوٹی سی شیشی میں خشک پاؤڈر جیسا میڈیکل سٹور سے ملتا ہے۔ اس میں گریس مکس کرکے متاثرہ جگہ پر لگائیں۔ گلٹیاں اور دانے جڑ سے ختم ہوجائیں گے۔ مسلسل لگائیں۔ **بانجھ پن کا علاج:** جن کے بچے ڈبہ اطفال، سوکھا وغیرہ سے ہلاک ہوجاتے ہیں ان کو چاہیے کو روغن زیتون میں خرگوش کے گوشت کو بھون کر کھائیں۔ **بستر پر پیشاب اب نہیں:** جو بچے بستر پر پیشاب کرتے ہیں ان کو زیرہ سیاہ اور پوست آملہ ہم وزن لے کر تھوڑا شہد ملا کر کھلانا اس عادت کو ہمیشہ کے لیے ختم کرتا ہے۔ ایک ہفتہ روزانہ رات سوتے وقت ہمراہ پانی استعمال کریں۔ **بخار کے لیے:** سفید پھٹکڑی اور ہلدی دونوں پیس کر کیپسول میں بھرلیں۔ دن میں دو بار صبح و شام پانی سے لیں اور تین دن استعمال کریں پرانے سے پرانا بخار ختم ہوجائے گا۔ **بلڈ پریشر لو کے لیے:** ایک گلاس پانی کا لیں اس میں ایک بڑا چمچ شہد کا اور آدھا لیموں ڈالیں اور ایک عدد لونگ لیں اس کو منہ میں پیائیں اوپر سے درج بالا شربت پی لیں یہ ٹوٹکہ ہفتہ میں 2 مرتبہ استعمال کریں۔

**بواسیر کا آزمودہ علاج:** چھوٹی الائچی اور میٹھرے ہم وزن لے کر صبح و شام ایک چائے کا چمچ استعمال کریں۔

**بواسیر کے مرض سے نجات:** اس مرض میں مولی کا رس اور مولی کے پتے مریض کو کھلانے سے شفاء ہوتی ہے۔

**بند چوٹوں کا علاج:** لونگ کا تیل بند چوٹوں پر نیم گرم ملنا اور پھر اس پر روئی رکھ کر کسی کپڑے سے باندھنا بے حد مفید ہے۔ اس سے نیل کے نشان بھی بڑی جلدی صاف ہوتے ہیں۔ **باری کے بخار کا انوکھا عمل:** عمل یہ ہے: یَاحَافُوْقُ یَامَافُوْقُ یَاسَافُوْقُ گردہ نند از تپ واری جس کو بخار ہو اس کا نام (فلاں)

یاد رہے "محمد" نہیں لکھنا جو اور نام ہو کوئی بھی جامن کے پتے پر تین بار درج بالا عمل لکھیں اور پتا الٹا کرکے زمین میں رکھ دیں، ہوا نہ لگے، یہ عمل صبح کے وقت سورج نکلنے سے پہلے کریں۔ **بچھو کاٹے کا علاج:** درج ذیل آیت مبارکہ 101 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ بچھو کاٹے کا درد نہیں ہوگا۔ "سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ" (الصفت:۷۹)

**بواسیر سے نجات کا آزمودہ روحانی عمل:** وتروں کی نماز میں مندرجہ ذیل سورتیں اس ترتیب سے پڑھیں۔ پہلی رکعت میں سورۃ کافرون دوسری میں سورۃ نصر اور تیسری میں سورۃ لہب، روزانہ ہر عمل ترتیب سے پڑھیے۔ اللہ کرم کرے گا۔ ان شاء اللہ۔ **بالوں کے ہر مرض کا علاج:** چقندر کے پتے اگر مہندی کے ہمراہ رگڑ کر سر پر لگائے جائیں تو سر کے بال نرم و ملائم ہوجاتے ہیں گرتے ہوئے بال رک جاتے ہیں اور بعض حالات میں سر پر نئے بال اگ آتے ہیں اور بال لمبے کرتا ہے۔ **بدخوابی سے یقینی نجات:** کے لیے رات کو سونے سے پہلے سورۃ نوح کی تلاش کریں۔ مجرب ہے۔ **بے اولادی ختم:** استغفار کوئی سا بھی سارا دن کھلا لاکھوں کی تعداد میں پڑھیں۔ **بال گرنا ختم:** گری خشک آدھا پاؤ کوٹ کر باریک کرکے تین کلو پانی میں ابالیں۔ جب ڈیڑھ کلو رہ جائے تو اتار کر چھان لیں۔ نہانے کے آخر میں اسی پانی سے بالوں کو دھوئیں اس کے بعد سادے پانی سے بال نہیں دھونے، گرتے بال ختم ہوجائیں گے۔ **بالوں کی سفیدی کا علاج:** روغن زیتون کو باقاعدگی سے سر پر لگانے سے گرتے بال رک جاتے ہیں اور جلدی سفید بھی نہیں ہوتے یہاں تک کہ بالوں سے خشکی بھی دور ہوجاتی ہے۔ **بلڈ پریشر لو ہوجائے تو:** فوراً ایک گلاس پانی میں ایک لیموں اور دو چٹکی نمک ملاکر ہلادیں (چینی نہ ڈالیں) انشاء اللہ کچھ منٹ میں نارمل ہوجائے گا۔ **بچے کا پیشاب اگر رک جاتا ہو تو:** قلمی شورہ گھول کر نلوں میں لگادیں۔ پیشاب تھوڑی دیر کے بعد جاری ہوجاتا ہے۔

**بچوں کے سوکھے کا علاج:** اس مرض میں یَاقَهَّارُ کا ورد بہت بہتر ہے۔ تھوڑا سا تیل لے کر اس پر ایک ہزار مرتبہ یَاقَهَّارُ پڑھ کر دم کرکے مالش کریں۔

**بالوں سے محروم ہوجائیں تیار! آزمودہ نسخہ:** انڈے ایک درجن، پیاز ایک عدد، سرسوں کا تیل آدھا پاؤں، جالی باریک دو فٹ، (ترکیب) انڈوں کو ابال کر زردیاں الگ کرلیں اور اینٹوں کا چولہا بنا کر اوپر جالی اس طرح سے رکھیں کہ جالی گرنے نہ پائے۔ پھر 6 زردیاں جالی کے اوپر رکھ دیں اور سگریٹ کی ڈبی کے اندر گولڈن رنگ کا جو کاغذ ہوتا ہے اس کاغذ سے اچھی طرح ڈھانپ دیں اور اوپر ہلکے دہکتے ہوئے کوئلے رکھ دیں۔ جالی کے نیچے برتن رکھ دیں اور

## ساگ کھائیے اس کا پانی پیجئے قبض بھگائیے!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! تقریباً ایک سال پڑھ رہا ہوں۔ اس میں بہت ہی خاص باتیں لکھی ہوتی ہیں' جو مجھے بہت پسند ہیں۔ اس میں موجود وظائف وعملیات اور نسخہ جات اپنی کاپی میں نوٹ کرلیتا ہوں' خود بھی آزماتا ہوں اور دوسروں کو بھی بتاتا ہوں۔ میرے پاس قبض بھگانے کا ایک ٹوٹکہ ہے جو میں قارئین عبقری کی نذر کرتا ہوں۔ ھوالشافی: سرسوں کا ساگ لیکر اس کو ابال لیں جب ساگ پک جائے تو پکے ہوئے ساگ کو پانی نکال لیں ساگ کو تڑکا کالگا کر کھالیں اور پانی کو اپنے پاس محفوظ کرلیں جس کسی کو قبض ہو رات ایک کپ چائے والا پیئے، دو تین بار پینے سے قبض ختم ہوجائے گی۔ (محمد یونس' کراچی)

کچھ دیر بعد تیل نکلنا شروع ہوجائے گا۔اس طرح ہی دوسری چھ زردیوں کا تیل نکالیں۔ ایک برتن میں سرسوں کا تیل ڈالیں اوراس میں ایک چھوٹا سا پیاز کاٹ کر ڈال دیں اور اس کو چولہے پر رکھ دیں اس پیاز کو اچھی طرح فرائی کریں۔ تیل میں سے پیاز نکال دیں اوراسی تیل کوانڈوں کے تیل میں ملادیں۔ رات کوروزانہ سر پر تیل لگائیں۔ان شاء اللہ چنددن میں ہی بال اُگنا شروع ہوجائیں گے۔

**بالوں سے خشکی کا خاتمہ:** ناریل یا سرسوں کے تیل میں آدھے لیموں کا رس، ایک چائے کا چمچ گلیسرین ملاکر بالوں کی جڑوں میں اچھی طرح لگائیں۔ دو گھنٹے بعد یا پھر رات بھر لگا رہنے کے بعد صبح بال دھولیں۔تھوڑے عرصے میں ہی خشکی کا خاتمہ ہوجائے گا۔ **بال گرنا ہمیشہ کے لیے بند:** لہسن کی چھال حسب ضرورت لے کر روغن زیتون میں جوش دے کر محفوظ کرلیں اور جب بھی نہائیں، نہانے کے بعد ہی تیل استعمال کریں۔ بال نہیں گریں گے۔

بچے کے دانتوں کے لیے سورۂ ق کی پہلی گیارہ آیات پڑھ کر پانی پر دم کرکے جس بچے کے دانت نہ نکلتے ہوں اس کو پلانے سے دانت آسانی سے نکل آتے ہیں۔

**بخار کے لیے:** سورۃ الم السجدۃ (پ ۲۱) اس کو لکھ کر پینے سے پیٹ کی بیماریاں اور بخار جاتا رہتا ہے اورمزید فائدہ کہ اس کے پڑھنے والا ڈوبنے سے محفوظ رہتا ہے۔

**پیٹ کے کیڑے نکالنے کے لیے:** اجوائن بے حد مفید ہے اس کا طریقہ یوں ہے کہ صبح گڑ کھا کر بعد میں اجوائن کا سفوف ہمراہ پانی استعمال کیا جائے۔

**پیٹ کے امراض کے لیے آزمودہ چورن:** سونف، اجوائن کوٹ کراس میں کالانمک ڈال دیں، اگر مناسب ہوتو لیموں خشک کریں اوراس کو بھی ڈال دیں۔ صبح وشام آدھا چمچ پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

**پیٹ درد کا آسان آزمودہ علاج:** بچوں کے پیٹ درد کے لیے ایک گرام سفوف دھنیا پلانے سے فوراً آرام آجاتا ہے۔آزمودہ ہے۔

**پھوڑے کا علاج:** اگر لہسن کی پلٹس بنا کر پھوڑے پر باندھا جائے تو پھوڑا جلدی پھٹ جاتا ہے اوراس سے گندا موادخارج ہوجاتا ہے۔

**پھوڑے پھنسی کے لیے لاجواب مرہم کا نسخہ:** میٹھا تیل ایک پاؤ، سندور دو چھٹانک، نیلا تھوتھا ایک تولہ **ترکیب:** تیل کو گرم کریں جب ابلنے لگے پھر ہرزم کردیں اور چٹکی چٹکی سندور ڈالتے جائیں اور ہلاتے رہیں جب سب مل جائیں تو نیچے اتارکر نیلا تھوتھا جوکہ باریک پیس رکھا ہے ملاکر رکھ لیں او رغذی بنا کر لگائیں۔ کاغذی تب ہی اترے گی جب مکمل آرام ہوجائے گا۔ یہی اصل کالی مرہم ہے جو نائی حضرات کے پاس ہوتی تھی۔اب تو شاذونادر ہی کوئی نائی ہے جس کے پاس کالی مرہم کا نسخہ ہے۔ **پیشاب کی کثرت ختم:** کیکر کی کچی پھلیاں سائے میں خشک کرکے باریک پیس لیں۔ تین ماشہ پانی سے استعمال کریں۔شفا ہوگی۔

**پاؤں پر موچ آجائے تو:** اگر پاؤں میں موچ آجائے تو بینگن کو قتلے قتلے کاٹ لیں، ہلکا سا گرم کرکے ذرا سا نمک لگا کر پاؤں پر باندھ دیں، موچ فوراً ختم ہوجائے گی۔

**پائیوریا:** لہسن کے ایک حصے پانی میں 20 حصہ پانی ملاکر کلیاں کرنے سے مسوڑھوں سے پیپ نکل جائے گی اور مریض کو آرام ملے گا۔ **پائیوریا کے لیے:** مولی کو کالی مرچ لگا کر کھانے سے شفا ہوتی ہے اوردانت مختلف بیماریوں سے محفوظ رہتے ہیں۔ **پھوڑے، پھنسیوں سے نجات:** پھوڑے پھنسیوں پر اگر جھلجھلاتی ہوئی پیاز باندھی جائے تو وہ ان کو پکا کر جلد پھاڑ دیتی ہے اورصحت ہوجاتی ہے۔ **پیشاب کی جلن سے نجات:** آملہ کے چھلکے کو رات کے وقت پانی میں بھگو کر صبح صرف پانی چھان کر ہمراہ گنے کا رس اور شہد لیا جائے چند ہی روز کے استعمال سے پیشاب کی جلن اورسوزاک سے نجات مل جاتی ہے۔

**پاؤں کے انگوٹھے کے ناخن گوشت میں دھنستے ہوں تو:** اگر پاؤں کے انگوٹھے کے ناخن دونوں سائیڈ سے گوشت میں دھنس گئے ہوں اور آپریشن کروانا پڑتا ہو تو درج ذیل استعمال شدہ نسخہ ہے: بوٹی کا نام بھنگرہ سفید پھول والی۔ **ترکیب:** بھنگرہ بوٹی بمع پتوں کے لے کر کچل کر پانی نکال لیں۔ایک پیالی میں پانی ڈالیں اوراس کے آگے روئی رکھ کر پانی کو چھان لیں، بوٹی کے پانی کو روئی رکھ کر ہی پننا ہے کپڑے سے نہیں پننا۔ ایک ایک قطرہ ناخن کے دونوں سائیڈوں پر ڈالیں، ان شاء اللہ چند دن کے استعمال سے ناخن بڑھنا رُک جائیں گے اورآپریشن کی ضرورت نہ رہے گی لاجواب چیز ہے۔ **پاؤں میں جوتے کا زخم ہوجائے تو:** جامن کی گٹھلی پیس کر لگانے سے بہت جلد آرام آجاتا ہے۔ **پیچش سے نجات پائیے:** پیچش سے نجات کے لیے چھلکا انار خشک، گری آم خشک، بیل گری تینوں ہم وزن باریک پیس لیں، آدھا چمچ چائے والا ہر روز سحری وافطاری کا کھانا کھانے کے آدھے گھنٹے کے بعد شکر کے شربت سے کھائی ہے۔ پیٹ کے ہر قسم کے امراض دور ہوجائیں گے۔ **پتھری دور:** پتھری والے مریض کو چقندر کا اُبالا ہوا گاڑھا پانی تیس چھٹانک روزانہ ہلانے سے چند ہفتوں میں ہی پتھری نکل آتی ہے۔(ا۔ش، اسلام آباد)

## میری ڈائری اور خاندانی تجربات

اس ڈائری میں میرے اور میرے خاندانی آزمودہ راز ہیں۔ یہ تمام راز ڈائری سمیت میں قارئین عبقری کیلئے بھیج رہی ہوں۔ یقیناً قارئین اس سے بھرپور استفادہ فرمائیں گے۔ **کاروبار چمکانے کا نسخہ:** کاغذ پر 35 بار یَااَللّٰہُ یَارَزَّاقُ یَا وَاسِعُ لکھ کر گھر میں لٹکا دیجئے ان شاء اللہ عزوجل شیطان کا گزر نہ ہوگا اوررزق حلال میں خوب برکت ہوگی اگر دوکان میں لٹکائیں گے اور جائز کاروبار ہوا تو انشاء اللہ عزوجل خوب چمکے گا۔ **تلی کی بیماری سے حفاظت:** فرمان حضرت سیدنا ابن جوزیؒ ہے "جوشخص ہمیشہ جوتا پہنتے وقت سیدھے پاؤں سے اور اتارتے وقت الٹے پاؤں سے پہل کرے وہ تلی کی بیماری سے محفوظ رہے گا" (حیاۃ الحیوان ج ۲ ص ۲۸۹) **زمین اور دریائی آفات سے حفاظت:** لا الہ الا اللہ 49 بار لکھ کر سفر میں ساتھ رکھنے سے گھر آنے تک زمینی اور دریائی آفات سے حفاظت رہے گی اور جس مقصد کے لیے سفر کیا ہوگا اس میں کامیابی نصیب ہوگی۔ان شاء اللہ **سر درد سے منٹوں میں نجات:** ایک چمچ چینی اور دو عدد بڑی الائچی کے دانے نکال کر منہ میں رکھ لیجئے اور انہیں چیونگم کی طرح چبایئے اور دس منٹ تک چوستے رہیں ان شاء اللہ تقریباً پانچ منٹ میں شدید سر درد سے نجات مل جائے گی۔ **یا رب موسیٰ یا رب کلیم بسم اللہ الرحمن الرحیم کا فائدہ:** مجھے اس وظیفے سے بہت کچھ ملا لیکن ایک انوکھی بات یہ ہے کہ جب میں یہ پڑھتا ہوں تو مجھے حکیم صاحب سے ملاقات کا ٹوکن مل جاتا ہے۔ مسلسل پڑھنا ہے۔ **کان درد سے چھٹکارا:** یَاسَمِیۡعُ 21 بار (اوّل وآخر 3 بار درود پاک) پڑھ کر مریض کے دونوں کانوں میں پھونک ماریں ان شاء اللہ کان کے درد سے چھٹکارا مل جائے گی۔ **ذہن مضبوط ہوگا:** یَاعَلِیۡمُ 21 بار پڑھ کر 40 روز تک نہار منہ پئیں۔کوئی دوسرا بھی پڑھ کر پلا سکتا ہے انشاءاللہ حافظہ روشن ہوجائے گا۔

**غصہ کے لیے:** اگر کسی کو غصہ آتا ہو تو وہ سورۂ آل عمران

**صرف عشق اور محبت کرنے والے پڑھیں**

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو پاکستان کی پرانی چیزیں اور ورثہ محفوظ کرنے کا سچا جذبہ ہے۔ محبت کرنے والوں کے پاس کوئی پرانی چیز مثلاً کتابیں، (سلیبس اور نصابی نہ ہوں) برتن، نقش ونگار شدہ پرانے دروازے، کھڑکیاں، شیڈ، اسلحہ (اسلحہ جو پرانا ہو اور قابل استعمال نہ ہو)، لکڑی، تانبے، کانسی، چمڑے کی بنی ہوئی کوئی بھی پرانی چیز جو آپ کے استعمال میں نہ ہو، الیکٹرونکس کی پرانی چیزیں حتیٰ کہ کسی بھی قسم کی سالوں یا صدیوں پرانے سکے، اینٹیں، ٹائلیں وغیرہ ہوں تو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو گفٹ کی نیت سے تسبیح خانے میں بحفاظت باامان پہنچائیں اور دل کی گہرائیوں سے دعائیں لیں۔ نیز بڑی ہستیوں سے منسوب تبرکات یا آثار قدیمہ کا کوئی تحفہ بھی قبول کیا جائے گا۔آپ کا بہت شکریہ! (ادارہ)

آیت نمبر 134 پڑھے۔ ان شاء اللہ غصہ ختم ہو جائے گا۔

**نیند نہ آتی ہو تو:** اگر نیند نہ آتی ہو تو لا الہ الا اللہ گیارہ بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیں انشاء اللہ عزوجل نیند آجائے گی۔

**ہر کام میں فتح ملے:** یَانَافِعُ 20 بار جو کوئی کام شروع کرنے سے قبل پڑھ لے ان شاء اللہ عزوجل وہ کام اس کی مرضی کے مطابق پورا ہوگا۔ **کالے ہونٹوں کے لیے:** اگر ہونٹ کسی بھی وجہ سے کالے ہو رہے ہوں تو پریشان ہونے کی ضرورت نہیں روزانہ رات کو ہونٹوں پر ''عرق گلاب'' لگا کر سوئیں۔ **درس کی برکات:** حضرت حکیم صاحب جو ہر جمعرات بعد نماز مغرب درس ارشاد فرماتے ہیں وہ میں لائیو سنتا ہوں اور الحمدللہ اس پر عمل پیرا بھی ہوتا ہوں اللہ تعالیٰ ہم سب کو آپ کے دروس پر عمل پیرا ہونے کی توفیق عطا فرمائے (آمین)

**منہ میں اگر چھالے ہوں تو نسخہ:** اگر کسی کے منہ میں چھالے نکل آئیں تو میتھی لے کر اس کے پتے پانی میں اُبال کر پینے سے منہ کے چھالے ختم ہو جاتے ہیں۔ میتھی کے پانی کے غرارے کرنے ہیں۔ پانی پینا نہیں ہے۔ میرے منہ میں چار چھالے نکلے تھے میں نے یہ عمل کیا اور اللہ تعالیٰ کے کرم و فضل سے میں ایک دن کے اندر شفایاب ہو گیا۔ **سورۂ قریش کھانے کے بعد پڑھنے کا فیض:** کھانا کھانے کے بعد تین دفعہ سورۂ قریش پڑھنے سے پیٹ کے مسائل جس طرح کے مرضی ہوں حل ہو جاتے ہیں۔ یقین کے ساتھ نہیں یقین اعظم کے ساتھ پڑھیں جن کو کھانا ہضم نہ ہوتا ہو، کھٹی ڈکاریں، تیزابیت، معدہ کا بوجھل پن اور مزید جتنے بھی ایسے مسائل ہیں ان کے حل کے لیے کھانا کھانے کے بعد صرف 3 دفعہ سورۂ قریش پڑھیں اور اپنی آنکھوں سے مسائل حل ہوتے دیکھیں۔

**اگر رات کو نیند نہ آتی ہو:** اگر رات کو نیند نہ آتی ہو تو سب سے بہتر طریقہ تو یہ ہے کہ آیۃ الکرسی پڑھ کر سو یا جائے۔ تین دفعہ آیۃ الکرسی اور تین دفعہ سونے کی دعا۔ یقین کے ساتھ پڑھے گے تو ان شاء اللہ نیند بھی پرسکون آئے گی اور بُرے خواب سے بھی اللہ حفاظت فرمائے گا لیکن میں اس کے علاوہ ایک اور بھی عمل کرتا ہوں ایک عبقری رسالہ کوئی سا بھی ہو اس کے اندر ایک عدد ''تہدیدی نامہ مبارک'' رکھیں اور اس کو تکیے کے نیچے رکھ کر سو جائیں میں کافی عرصہ سے کر رہا ہوں اور اللہ کا کرم ہے کہ رات کو پرسکون نیند اور ڈراؤنے خوابوں سے نجات مل گئی ہے لیکن احتیاط کریں کیونکہ عبقری رسالہ اور اس کے اندر تہدیدی نامہ مبارک کی بے ادبی نہ ہو۔ **سورۂ الم نشرح کے فوائد:** سورۂ الم نشرح کے بہت سے فوائد ہیں لیکن اگر بات کی جائے ٹریفک کی تو یہ سورۂ بڑی ہی مبارک اور ٹریفک کو کھولنے والی ہے۔ ویسے تو اللہ تعالیٰ کی پاک کتاب یعنی قرآن مجید سارا کا سارا رحمت، برکت اور بہت ساری برکتوں کا حاصل ہے۔ لیکن جب بھی میں نے یہ سورۂ ٹریفک میں پڑھی ہے رب کعبہ کی قسم! ٹریفک کھلی ہے جو ٹریفک گھنٹوں سے پھنسی ہوئی ہوتی ہے یہ سورۂ سیکنڈوں میں کھول دیتی ہے۔ میں جب یونیورسٹی جاتا ہوں تو تقریباً بیس سے پچیس منٹ لگتے ہیں لیکن میں سارے راستے یہ پڑھتے جاتا ہوں اور 15 منٹ کے اندر پہنچ جاتا ہوں یہ اس سورت کی برکت ہے ہم اگر کبھی شاپنگ کے لیے جائیں تو تب بھی ہم یہی پڑھتے ہیں۔

**یاخالق یامصور یاجمیل کا فائدہ:** میرے چہرے پر بہت زیادہ دانے تھے جب میں 9th کلاس میں تھا۔ میں نے بہت سے علاج کیے۔ بہت سی مہنگی ادویات، کریمیں اور فیشل استعمال کیے لیکن ناکام رہا۔ بس بیس فیصد آرام پھر وہی حال لیکن جب میں نے عبقری میں یہ عمل پڑھا اور اللہ کے فضل سے کیا تو میں نے یہ عمل بہت لاجواب پایا۔ میرا یہی مسئلہ اللہ نے دنوں کے اندر ختم کیا اور میرے چہرے کا رنگ بھی نہایت خوبصورت ہو گیا۔ ویسے میں پیدائشی گورا ہوں لیکن موٹر بائیک پر سفر کرنے کی وجہ سے رنگ کچھ کالا ہو گیا تھا یقین جانیے اس کی برکت سے 100% فائدہ ہوا۔ ہر چیز کا علاج اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے نام میں ہے۔ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح یَاخَالِقُ یَا مُصَوِّرُ یَاجَمِیْلُ پڑھنی ہے۔

**سورۂ مائدہ آیت نمبر 114 کا کمال:** سورۂ مائدہ کی آیت نمبر 114 انتہائی باکمال چیز ہے۔ میں نے جب پڑھی اللہ کریم نے عطا کیا ہے میں نے الحمدللہ پچھلے سال رمضان میں افطاری کے وقت مسلسل پڑھا اور اپنی آنکھوں سے غیبی مدد دیکھی۔ رزق کی فروانی کے لیے نہایت آزمودہ ہے۔ اللہ کریم ہمیں اخلاص کے ساتھ پڑھنے کی توفیق عطا فرمائیں۔

سورۂ مائدہ کی آیت نمبر 114 یہ ہے:۔

اَللّٰهُمَّ رَبَّنَآ اَنۡزِلۡ عَلَيۡنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوۡنُ لَـنَا عِيۡدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنۡكَ‌ۚ وَارۡزُقۡنَا وَاَنۡتَ خَيۡرُ الرّٰزِقِيۡنَ

(یاسم اظہر، اسامہ اظہر، عائشہ اظہر، لاہور)

## تسبیح خانہ میں ہونے والا جمادی الاول کی تیسری جمعرات بسم اللہ کے تعویذ کا خاص عمل، انوکھی برکات، سچے واقعات

**اس سال جمادی الاول کی تیسری جمعرات تسبیح خانہ لاہور میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم 625 مرتبہ ایک کاغذ پر لکھ کر لائیں۔ شیخ الوظائف خصوصی عمل فرمائیں گے۔**

## گزشتہ سال کروائے گئے عمل کے بے شمار فوائد آئے، چند قارئین کی نذر

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں تسبیح خانہ گزشتہ سات سال سے مسلسل آرہا تھا، گزشتہ سال جمادی الاول کی تیسری جمعرات آپ نے 625 مرتبہ بسم اللہ ایک کاغذ پر لکھ کر لانے کا حکم فرمایا اور اس دن آپ نے دوران درس اجتماعی خاص عمل کیا۔ جب سے یہ تعویذ والا عمل کیا اور یہ تعویذ میرے پاس ہے۔ میرے رزق میں حیران کن برکت پیدا ہوگئی ہے۔ میں سرکاری ملازم ہوں، میری تنخواہ مہینے کے ابتدائی دس دن میں ہی ختم ہو جاتی تھی اور پورا مہینہ میرا کیسے گزرتا ہے میں ہی جانتا تھا مگر اب ایسا کچھ نہیں، میری تنخواہ میں اتنی برکت ہوگئی ہے کہ اگلی ماہ کی تنخواہ مل جاتی ہے مگر گزشتہ ماہ کی تنخواہ ختم نہیں ہوتی۔ (اعظم مغل، لاہور)

☆ میں ایک تاجر ہوں، میرا کاروبار پورے پاکستان اور بالخصوص اندرون سندھ پھیلا ہوا ہے، میں گزشتہ گرمیوں کے موسم میں دکانداروں سے پیمنٹ لینے اندرون سندھ گیا، شدید گرمی کے موسم میں، میں نے ایک ہوٹل میں اپنی قمیض اتار کر دیوار کے ساتھ لٹکا دی کہ کچھ دیر بعد پہن لوں گا، مگر چند لمحات کے بعد میں نے دیکھا تو میری قمیض وہاں نہیں تھی، اس قمیص میں میرے تمام کاغذات، پیسے اور سب سے بڑھ کر جمادی الاول کی تیسری جمعرات کو تسبیح خانہ میں ہونے والا بسم اللہ کا خاص عمل شدہ تعویذ بھی تھا جس کی وجہ سے بہت پریشان ہوا کیونکہ اس تعویذ کے حیرت انگیز کمالات اور فوائد مجھے مل رہے تھے۔ خیر میں نے وہاں سے واپسی کی راہ لی اور جیسے تیسے (باقی صفحہ نمبر 49 پر)

**ایجنسی ہولڈر کے خلاف قارئین کی شکایات**

بعض جگہ سے مسلسل شکایات آرہی ہیں، ایجنسی ہولڈر عبقری کی ادویات کے ساتھ ساتھ اپنی غیر مستند اور ناقص ادویات بھی چلا رہے ہیں۔ ادارہ نے صرف عبقری ادویات کی اجازت دی ہے۔ اس کے علاوہ ادویات کے نقصانات کے ہم ذمہ دار نہیں ہونگے۔ قارئین! صرف عبقری ادویات اعتماد سے خریدیں۔ اگر کہیں ایسا ہو رہا تو ہمیں اطلاع کریں۔ ہم ایجنسی منسوخ کرنے کے مجاز ہیں۔ لکھی ہوئی قیمت سے زیادہ ادا نہ کریں۔ (ادارہ)

روحانی منزل میں جنات کی عبادات کے انوکھے انکشاف

قسط اول

# پانچ جنات کی سچی آپ بیتی اور روحانی منزل کے راز

روحانی منزل مری میں وہ پراسرار عجائبات اور حقائق جو اچانک افشاں ہوئے اور مخلوقات کی امانت ان تک پہنچائی جا رہی ہے۔

سالہا سال کی بنی روحانی منزل مری کی عمارت جن شریعت اور طریقت کے بھیدوں کو افشاں کرنے کیلئے تعمیر ہوئی اور عبقری کے ساتھ نسبت رکھنے والے مخلص مرد اور خواتین ایک انتھک انتظار میں کہ کب یہاں سے فیض راحت‘ رحمت‘ برکت اور شفاء کے چشمے پھوٹتے ہیں‘ میری طبیعت اور عادت ہے کہ جب تک سچے حقائق سامنے نہ آجائیں اس وقت تک میں کسی چیز کو بیان کرنے کے لیے قلم نہیں اٹھاتا اور نہ اپنے منبر سے بیان کرتا ہوں۔ روحانی منزل مری کی تعمیر کو کتنے سال ہوگئے ہیں؟ آپ خوب جانتے ہیں۔ سالہا سال کے تجربات کے بعد میں جس نتیجے پر پہنچا ہوں اور جواب تک میرے پاس مشاہدات‘ تجربات اور انوکھے چشم دید واقعات جمع ہوئے ہیں وہ میں آپ کی خدمت میں من وعن بیان کرتا ہوں تاکہ لاکھوں مخلوق خدا روحانی منزل مری سے بے فیض نہ رہے اور دکھیاروں کے دکھ ختم ہوں‘ غم کے ماروں کے غم ختم ہوں اور مشکلات‘ بے اولادی‘ تنگ دستی اور جادو جنات میں گھرے لوگوں کے مسائل حل ہوں۔ **واقعہ نمبر ایک:** ایک صاحب وہاں مزدوری کرتے تھے یہ اس دور کی بات ہے جب روحانی منزل مری تعمیر ہورہی تھی‘ وہ جب بھی مجھ سے ملاقات کرتے تو ہمیشہ دھیمی آواز اور دھیمے لہجے میں کہتے کہ یہاں تعمیر میں کچھ لوگ ایسے آتے ہیں جن کی شکلیں اور چہرے عجیب وغریب اور حیرت انگیز ہوتے ہیں لیکن ان کے انداز میں خلوص‘ سچائی اور حقیقی خیرخواہی محسوس ہوتی ہے اور وہ خدمت میں لگ جاتے ہیں جو کام ہفتوں اور دنوں میں ہونا ہوتا ہے وہ کام گھنٹوں اور منٹوں میں ہوجاتا ہے۔ میں خود حیران ہوتا ہوں انہیں کھانے کا کہتا ہوں‘ پینے کا کہتا ہوں یا کسی خدمت اور آرام کا کہتا ہوں تو کہتے ہیں نہیں بس ہمیں حضرت حکیم صاحب نے بھیجا ہے‘ بس ہم تو خدمت کرکے چلے جائیں گے۔ ریت‘ اینٹیں‘ بجری‘ سریا‘ یا دوسرے سامان کا اٹھانا اور لے جانا یہ تمام خدمت وہ بڑے حوصلہ اور شوق سے کرتے رہتے ہیں۔ ایک بار وہ کل پانچ لوگ تھے جو اس دن خدمت کیلئے آئے تھے‘ میں اچانک ان کے پاس گیا تو دیکھا کہ ایک موٹا بلا جو شاید کسی شیر کے چھوٹے بچے سے کم نہ ہوگا بیٹھا ہے میں تو انہیں پانچ چھوڑ کر گیا تھا اب وہ بلا سمیت پانچ تھے‘ لیکن ایک بندہ کہاں گیا؟ اور یہ اتنی بھاری اور موٹی بلی کہاں سے آئی؟ میں خود حیران ہوا‘ میری حیرت کو دیکھ کر وہ مسکرادیئے‘ اور آنا فانا میں نے دیکھا کہ وہ بلا آہستہ آہستہ اپنی شکل بدلتا گیا اور بدلتے بدلتے وہ پھر اسی روحانی منزل کے خادم کی شکل اختیار کرگیا جو میں نے پہلے دیکھے تھے۔ میں تھرتھر کانپنے لگا میرا بدن پسینہ پسینہ ہوگیا اور میرا دل ڈوبنے لگا تو ان میں سے ایک بندہ اٹھ کر مجھے تھپکی دیتا ہے اور کہتا ہے کہ بھائی جان آپ ڈریں نہیں‘ ہم آپ کے دوست ہیں ہم تو آپ کے معاون ہیں ہم اسی در کے غلام ہیں‘ میرے منہ سے آواز نہیں نکل رہی تھی آخر کار میں کانپتے لہجے کے ساتھ بولا لیکن یہ کیا ہے؟ تو پانچوں مسکرائے اور کہنے لگے: روحانی منزل کی خدمت صرف حضرت کے ذمے نہیں ہے‘ ٹھیک ہے حضرت کے ہاں لینے دینے اور چندے کا نظام نہیں لیکن جسمانی خدمت سے تو حضرت نے کسی کو نہیں روکا اور ہم یہاں آتے ہیں اور بہت عرصہ سے آرہے ہیں‘ ہم یہاں صلوٰۃ التسبیح پڑھتے ہیں اور یَافَتَّاحُ کا ورد کرتے ہیں ہمارے بڑے بزرگوں نے جن کی عمریں بہت لمبی ہیں انہوں نے ہمیں بتایا ہے کہ اگر تمہارے مسائل بہت زیادہ الجھ گئے ہیں اور تمہاری مشکلات ناممکن حد تک اٹک گئی ہیں‘ بس تم مری جاؤ اور روحانی منزل میں زیادہ سے زیادہ صلوٰۃ التسبیح پڑھو اور سینکڑوں ہزاروں لاکھوں کی تعداد میں یَافَتَّاحُ پڑھو‘ مگر روحانی منزل کے ادب‘ احترام اور صفائی کا خیال کرنا‘ اگر تم نے وہاں ادب سے یہ عبادات کرلیں تو پھر تمہاری نسلوں میں وہ عرشی فیصلے ہوں گے جو شاید تمہارے بڑے چاہتے چاہتے اور کوشش کرتے کرتے اور مانگتے مانگتے قبروں میں چلے گئے۔

جب وہ جنات یہ باتیں بتارہے تھے ان کے لہجے میں اعتماد‘ سچائی‘ خلوص اور مٹھاس تھی‘ مجھے کچھ تسلی ہوئی‘ لیکن پھر بھی میری کپکپاہٹ‘ تھرتھراہٹ اور خوف سو فیصد کم نہ ہوا۔ انہوں نے مجھے بازو سے پکڑ کر اپنے ساتھ بٹھا لیا‘ ان میں سے ایک نے کہا میں وہ جن ہوں جس کی اولاد نہیں تھی‘ اور میں نے شاید انسانوں اور جنات میں کوئی جگہ ایسی نہیں چھوڑی جہاں مال خرچ نہ کیا ہو اور لمبے لمبے سفر نہ کیے ہوں لیکن کچھ حاصل نہیں ہوا جب سے میں نے روحانی منزل کی خدمت کی اس کا ادب کیا صلوٰۃ التسبیح آکر یہاں مسلسل پڑھی اور یَافَتَّاحُ کا لاکھوں ورد کیا اب اللہ تعالیٰ کا فضل ہے میرا ایک بیٹا ہے اور مزید میری بیوی امید سے ہے۔

**دوسرا بولا:** میری والدہ لاعلاج بیماریوں میں مبتلا تھی کوئی معالج ڈاکٹر ہسپتال نہیں چھوڑا ہر جگہ سے سوائے پیسہ ضائع کرنے اور وقت ضائع کرنے کے مجھے کوئی فائدہ نہیں ہوا میں بالکل مایوس ہوگیا تھا‘ میں والدہ سے بہت محبت کرتا ہوں اور بہت ادب اور پیار کرتا ہوں‘ آخر مجھے ایک حافظ جن نے بتایا وہ یہاں سے بہت زیادہ مرادیں پاکر گئے تھے انہوں نے کہا تو سب کچھ چھوڑ اور روحانی منزل میں ڈیرے ڈال دے وہاں تین دن‘ سات دن‘ گیارہ دن‘ اکیس دن یا چالیس دن بس دن رات صلوٰۃ التسبیح پڑھ اور یَافَتَّاحُ کا ورد لاکھوں کی تعداد میں کر میں نے خود کیا میری والدہ ایسی تندرست ہوئی کہ میں حیران ہوگیا پھر میری والدہ آئیں اور انہوں نے یہ عمل وہاں کیا تو میرے گھر میں رزق‘ دولت‘ عزت‘ صحت اور خوشیوں کے ایسے خزانے ملے اور میری والدہ رو رو کر کہتی ہے کہ بیٹا اے کاش کہ مجھے اس سے پہلے روحانی منزل مل جاتی اور میں نے یہ خزانے اس سے پہلے لوٹ لیے ہوتے۔ **تیسرا بولا:** میرے اوپر سخت جادو ہوا کیونکہ جنات کا جادو بہت سخت ہوتا ہے اور جن ایک دوسرے پر بھی بہت جادو کرتے ہیں‘ بس جادو نے میرا کچھ نہ چھوڑا میرا گھر اولاد بیوی والدین اور زندگی کا کچھ نہ بچا‘ میرے گھر کا شیرازہ بکھر گیا‘ دل کا سکون لٹ گیا اور زندگی کا چین ختم ہوگیا‘ سب حالات میرے مخالف حتیٰ کہ سب دوست اور رشتہ دار بھی مجھ سے منہ موڑ گئے‘ اس کے توڑنے کی بہت کوشش کی جس نے جادو کیا تھا مجھے اس کا پتہ بھی تھا لیکن وہ مجھ سے طاقت ور تھا‘ میں اس تک پہنچ نہیں پارہا تھا اور میں بے بس تھا‘ کسی راز دان نے مجھے روحانی منزل کا راستہ دکھایا بس پھر میں روحانی منزل کے دو طاقت ور اعمال یعنی صلوٰۃ التسبیح اور یَافَتَّاحُ کا ورد پاگل اور دیوانہ بن کر کیا۔ اور آج میں خوشی سے یہاں خدمت کرنے آیا ہوں میرے سب جادو اور سفلی عمل ختم ہوگئے اور مجھے سب مرادیں مل گئیں اور خوشیاں اور کامیابیاں آج مجھے اتنی ملی ہیں کہ جنات حیران ہیں۔ **چوتھا بولا:** میرے گھر میں ہر وقت جھگڑے لڑائیاں‘ اولاد نافرمان اور پریشانیاں رہتی تھیں اور میں عاجز آچکا تھا میں ہر پل موت مانگتا تھا (باقی صفحہ نمبر 47)

## (بقیہ: پانچ جنات کی سچی آپ بیتی اور روحانی منزل کے راز)

لیکن مجھے موت نہیں ملتی تھی میں کیا کرتا کہاں جاتا: ؟ کس کو کہتا؟ یہ چیز میرے بس میں نہیں تھی میری زندگی ایک مردہ کی شکل اختیار کر گئی تھی جو نہ جیتا ہے نہ مرتا ہے لوگوں کو ہنستا مسکراتا دیکھ کر میرے آنسو نکل جاتے تھے یہ کیسے ہنس رہے ہیں؟ میں بعض اوقات مہینوں اپنے گھر کا رخ نہیں کرتا تھا کہ جاتے ہی مجھے غصہ آئے گا یا میری بیوی کو یا میرے بچوں کی نافرمانیاں ایسی ہیں کہ ان کے واقعات سن کر میرا دل ڈوب جائے گا۔ بس! کسی خاتون نے مجھے جو کہ پہلے خود بھی اپنے بڑھاپے کے باوجود روحانی منزل سے جھولیاں بھر کر گئی تھی روحانی منزل جا کر کچھ دن گزارنے کا مشورہ دیا بس! وہ دن اور آج کا دن اگر میں اپنی خوشیوں اور جھولیاں بھرنے کے واقعات تمہیں بتانا شروع کر دوں تو پھر دن کے دن یہاں گزر جائیں گے میری خوشیاں اور میرے واقعات ختم نہیں ہوں گے۔ پانچواں وہ جن جو ایک بہت بڑا ابلا بنا ہوا تھا اور بعد میں انسان کے روپ میں آ گیا۔ اس نے ٹھنڈی سانس بھری اور کہنے لگا میں جانوروں سے بھی بدتر زندگی گزار رہا تھا گناہ بدکاری سیاہ کاری اور ذلت کی زندگی دن رات میرا اوڑھنا بچھونا تھا۔ نماز‘ روزہ‘ تسبیح ذکر اعمال جو لوگ کرتے تھے حتیٰ کہ مجھے ان سے بھی نفرت تھی اور نیکی سے خودبخود نفرت کرتا تھا۔ ایک دن میرے بڑے بھائی مجھے روحانی منزل لائے میں نے یہاں روحانی منزل میں بے شمار جنات کو عبادات کرتے دیکھا کسی کو یَافَتَّاحُ پڑھتے کسی کو صلوٰۃ التسبیح پڑھتے میں باہر سڑک پر چلا گیا اور مجھے ان کی یہ ادا پسند نہ آئی‘ اور حتیٰ کہ میں اس کے بعد روحانی منزل اندر نہ گیا لیکن کوئی طاقت تھی جو مجھے پھر اندر لے گئی اور میں ایسے بیٹھے بیٹھے بے ساختہ یَافَتَّاحُ پڑھنے لگا۔ بس پھر کیا تھا میرے دل کی دنیا‘ جذبوں کی دنیا بدلی میرے سوچوں کے دھارے بدلے پھر تو میرا چہرہ‘ میرے دن‘ میری رات میری صبحیں اور شامیں بدل گئیں‘ اب نیکی سے محبت‘ نیک لوگوں سے محبت پیار‘ عبادت‘ تسبیح ایمان داری‘ سچائی گناہوں اور کسی کو تکلیف دینے سے مجھے خود تکلیف ہوتی ہے وہ ٹھنڈا سانس بھر کر کہنے لگا روحانی منزل نے مجھے کتے خنزیر جانور سے جن بنا دیا۔ آج میں ایک نیک فرد ہوں اب بتاؤ کہ روحانی منزل میں خدمت نہ کروں تو اور کہاں جاؤ؟ یہ میرے محسن کا آستانہ ہے۔ وہ رو پڑا اور زاروقطار رونے لگا اور اس کے آنسو نہیں تھم رہے تھے۔ مجھے ان کی ایک باتوں سے اتنی تسلی اور دھارس بندھی کہ میرا سارا خوف ختم ہو گیا۔ اور میں اتنا مطمئن ہوا کہ انہیں ایک ایسی انوکھی نظروں سے دیکھنے لگا جیسے وہ محسن ہوں اور انہوں نے مجھے روحانی منزل کی عزت عظمت اور قدر دانی عطا کر دی۔

آئندہ قسط میں روحانی منزل مری کے روح پرور انوکھے واقعات پڑھنا ہرگز نہ بھولیں۔ (جاری ہے)

## ہاتھوں کی انوکھی بیماری کیلئے سادہ سا ٹوٹکہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ایک ٹوٹکہ عبقری کے لیے حاضر خدمت ہے‘ یہ تقریباً 1995ء کی بات ہے‘ میری ہتھیلیوں پر پوریاں تھیں اور انگلیوں کے درمیان بھی‘ (ہاتھوں کی ہتھیلیوں اور انگلیوں پر سخت قسم کی گانٹھیں بن جاتی ہیں) جس کی وجہ سے میں بہت پریشان تھی‘ میرے بھائی نے درج ذیل ٹوٹکہ مجھے بتایا کہ کپاس کی ڈنڈی لے کر اس کو جلا کر گل کر دیں اور گرم گرم اس پوری پر لگائیں۔ وہ خودبخود سخت ہو کر نکل جائے گی اور اس کے نیچے جو گڑھا سا ہوتا ہے وہ خودبخود صحیح ہو جائے گا۔ میں نے یہ ٹوٹکہ آزمایا تو واقعی ہی اس نے کام کیا اور میرے ہاتھ بالکل ٹھیک ہو گئے۔ (شاہین‘ بہاولپور)

**عبقری ٹوٹکہ سیکشن:** قارئین! بعض اوقات لاعلاج بیماریوں میں جہاں بڑی بڑی ادویات اور مہنگے علاج ناکام ہو جاتے ہیں وہاں چھوٹے چھوٹے ٹوٹکے کارگر ثابت ہوتے ہیں جنہیں بظاہر کوئی اہمیت نہیں دی جاتی تو قارئین آپ مستقل بڑے بوڑھوں کے وہ ٹوٹکے سنے یا آزمائے ہوئے ضرور لکھیں‘ عبقری نے ایک ٹوٹکہ سیکشن قائم کیا ہے تاکہ مخلوق کی خدمت ہو اور انسانیت کو نفع پہنچے۔ **نوٹ:** ایسے ٹوٹکے بھیجیں جن میں ادویات کا استعمال نہ ہو اور کہیں ایسا نہ ہو کہ ٹوٹکوں والی کتاب اٹھا کر سارے ٹوٹکے لکھ کر بھیجیں ایسا ہرگز نہ کریں۔ صرف آزمودہ اور سینے کا راز ٹوٹکے ہی بھیجیں۔

اس ماہ کا نورانی مراقبہ

## مراقبے سے علاج

**مراقبے کے جب کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دے گا۔**

Meditation یعنی مراقبہ جہاں ازل سے روحانیت کی ترقی اور مشکلات کے حل کا علاج رہا ہے وہاں جدید سائنس نے اسے امراض کا یقینی علاج بھی قرار دیا ہے۔ ہزاروں تجربات کے بعد عبقری کے قارئین کے لئے مراقبے سے علاج پیش خدمت ہے۔ سوتے وقت اگر باوضو اور پاک سوئیں تو سب سے بہتر ورنہ کسی بھی حالت میں صرف 10 منٹ بستر پر بیٹھ کر بلا تعداد اَللّٰهُ الصَّمَدُ اَللّٰهُ اَحَدٌ پڑھیں۔ اول و آخر 3 بار درود شریف پڑھیں پھر لیٹ جائیں۔ جس مرض کا خاتمہ یا الجھن کا حل چاہتے ہوں اس کو ذہن میں رکھ کر یہ تصور کریں کہ ”آسمان سے سنہرے رنگ کی روشنی میرے سر سے سارے جسم میں داخل ہو کر اس مرض کو ختم یا الجھن کو حل کر رہی ہے اور اس وظیفے کی برکت سے میں سو فیصد اس پریشانی سے نکل گیا/گئی ہوں“ یہاں تک کہ اس تصور کو دہراتے دہراتے نیند آ جائے۔ شروع میں تصور بناتے ہوئے آپکو مشکل ہو گی لیکن بعد میں آپ پر جب اس کے کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دیگا۔ مراقبے کے تجربات ہمیں لکھنا نہ بھولیں۔

## کوپن

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم سے مشورہ کیلئے علیحدہ خط لکھیں۔

صرف حضرت علامہ لاہوتی پر اسراری دامت برکاتہم سے مشورہ کرنے والے ہی کوپن پُر کریں۔

نام ________ والدہ کا نام ________

عمر ________ شہر ________ فون/موبائل ________

آپ کا شعبہ/شوہر کا شعبہ ________ تفصیل سے لکھیں

مسئلہ ________

________

________

**بقیہ: روحانی الجھنیں‘ جادو جنات اثرات بندشیں اگر مزید تفصیل ہے تو علیحدہ کاغذ پر لکھیں اور فارم پن کر دیں۔**

کوپن کے بغیر خطوط کا جواب نہیں دیا جائے گا

## ٹھنڈ سے اگر قے لگ جائے تو یہ ٹوٹکہ آزمائیے!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! سردی کی وجہ سے اکثر لوگوں کو قے آنا شروع ہو جاتی ہے جو کہ کسی صورت نہیں رکتیں‘ ڈاکٹر حضرات ادویات دے دے کر تھک جاتے ہیں مگر قے رکنے کا نام ہی نہیں لیتی۔ اس بیماری کے علاج کیلئے میرے پاس ایک آزمودہ ٹوٹکہ ہے جو میں قارئین عبقری کیلئے خاص طور پر لکھ رہی ہوں۔ سردی کی وجہ سے اگر کسی قے آ رہی ہو تو اس کیلئے دیسی انڈے کی سفیدی ایک کپ سادہ پانی میں اتنا پھینٹیں کہ جھاگ آ جائے۔ جھاگ احتیاط سے اتار کر پھینک دیں اور باقی پانی پی لیں۔ (راحیلہ خان‘ سیالکوٹ)

محمد اعظم مغل، لاہور

# کمزور مرد و خواتین اور بچوں کیلئے پاورفل کیپسول

میں اپنی جوانی سے یہی مربہ کھا رہا ہوں دیکھو میرا ایک بھی بال سفید نہیں ہے میری نظر بالکل تندرست ہے دماغی کمزوری اور یادداشت کی کمی کیا ہوتی ہے میں نہیں جانتا، مجھے آج بھی برسوں پرانی چھوٹی چھوٹی بات اور واقعہ ازبر یاد ہے۔

میں ایک سپورٹس مین ہوں، میں اپنے سکول اور اپنے علاقہ میں دوڑ لگانے میں چیمپئن تھا، بڑے بڑے اتھلیٹس میرے آگے کچھ نہ تھے۔ تھکاوٹ کیا ہوتی ہے نہ کل معلوم تھا اور نہ ہی آج احساس ہے۔ ہر وقت فٹ، چست، تندرست اور توانا رہتا ہوں۔ میں حیرت سے اپنے اس دوست کی باتیں سن رہا تھا۔ میری اس کے ساتھ دوستی کوئی زیادہ پرانی نہیں ہے، ہم روزانہ پارک میں چند منٹ مل لیتے اور سلام دعا کے بعد اپنی راہ لیتے، کچھ ہی عرصہ کے بعد سلام دعا سے بات حال احوال تک پہنچی اور پھر دوستی ہوگئی۔

آج وہ بہت تیز دوڑ رہا تھا، میں بیٹھا اسے دیکھ رہا تھا اتنی بڑی گراؤنڈ کا چکر لگانے کے بعد بھی اس کی سانس نارمل تھی اور بالکل بھی تھکاوٹ کے آثار اس کے چہرے پر نہیں تھے جبکہ میں بھاگا نہیں بلکہ صرف تیز چلا تھا لیکن میرا سانس میرا ساتھ نہ دے رہا تھا۔ میں نے اس سے اس کی اس چستی اور تندرستی کا راز پوچھا تو پہلے تو اس نے بہت صحت مندانہ قہقہہ لگایا اور پھر میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہنے لگا میرے پاس ایک خاص راز ہے جو میں صبح و شام نوجوانی کے زمانہ سے ہی کھا رہا ہوں اور یہ اسی کا اثر ہے۔ میں آج بھی اگر کسی پہلوان کی کلائی پکڑ لوں تو وہ مجھ سے چھڑوا نہیں سکتا۔ اس دوران اس نے میری کلائی اتنی زور سے دبائی کہ میری آہ نکل گئی اور میری آنکھوں میں درد سے پانی اتر آیا۔ میں نے اس سے اپنی کلائی چھڑوانا چاہی جو بعد میں اس نے خود ہی چھوڑ دی۔ میں نے تجسس اور سوالیہ نگاہوں سے اس کو دیکھتے ہوئے کہا کہ مجھے بھی بتاؤ کہ وہ راز کیا ہے جس نے تمہارے اندر اتنی طاقت اور جوانی بھر دی ہے۔ سینہ چوڑا کر کے کہنے لگا وہ راز صرف ''آملہ کا مربہ'' ہے۔ میں حیران ہوا اور میرے منہ سے بے اختیار نکلا ''آملے کا مربہ؟؟؟'' مگر آپ کو کیسے پتہ چلا؟۔ کہنے لگا: آج سے بیس سال پہلے جب میں نوجوانی کی پہلی سیڑھی چڑھ رہا تھا تو مجھے ایک سیانے بزرگ (جو اب اس دنیا میں نہیں اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائے) نے کہا کہ لاہور اکبری منڈی کی فلاں دکان پر جاؤ اور وہاں سے دیسی آملے کا مربہ (جو عام آملے سے ذرا چھوٹا ہوتا ہے) لے آؤ۔ میں نے لا کر دے دیا۔ انہوں نے مجھے بتایا کہ میں اپنی جوانی سے یہی مربہ کھا رہا ہوں، دیکھو میرا ایک بھی بال سفید نہیں ہے، میری نظر بالکل تندرست ہے، دماغی کمزوری اور یادداشت کی کمی کیا ہوتی ہے میں نہیں جانتا، مجھے آج بھی برسوں پرانی چھوٹی چھوٹی بات اور واقعہ ازبر یاد ہے۔ میرے گھٹنوں میں بھی درد نہیں ہوا، میری کمر آج بھی بالکل سیدھی ہے۔ 65 سالہ عمر میں بھی کمزوری کیا ہوتی ہے میں نہیں جانتا، میری ازدواجی زندگی آج بھی بھرپور گزر رہی ہے۔ پھر ایک مثال سنائی کہ ''بڑے کا کہا اور آملے کا کھایا ہمیشہ فائدہ ہی دیتا ہے''، میں آنکھیں پھاڑ کر اس سیانے بزرگ جسے میں جوان ہی کہوں گا کی باتیں سن رہا تھا۔ اس نے میرے ہاتھ میں چند دانے رکھتے ہوئے کہا کہ ان سے یاری لگا لو یہ تمہیں کبھی مایوس نہ کریں گے۔ میں اسی وقت دوبارہ اپنی موٹر سائیکل پر بیٹھا، اس کو سٹارٹ کیا اور اس کا رخ اکبری منڈی لاہور کی طرف موڑ دیا، تنگ و تاریک گلیوں سے گزرتا ہوا واپس اسی مربہ جات کی دکان پر پہنچا اور ان سے ایک کلو آملہ کا مربہ خرید لیا۔ بس وہ دن اور آج کا دن میں نے آملہ کے مربہ سے سچی یاری نبھائی ہے اور مربہ بھی میرا آج تک بھرپور ساتھ دے رہا ہے۔ کچھ دیر خاموش رہنے کے بعد خود ہی کہنے لگے: یہ تو تھی میری کہانی اب میں آپ کو اپنے ایک دوست کا واقعہ سناتا ہوں۔ کہنے لگے: چونکہ میں سرکاری ملازم ہوں، میرے دفتر میں ایک دوست کی شادی ہوئی، چند ماہ ہی گزرے تھے کہ اس کے گھر لڑائی جھگڑے شروع ہوگئے، بات طلاق تک پہنچ گئی، یہ طلاق دینا نہیں چاہتا تھا اور اس کی اہلیہ اس کے ساتھ رہنا نہیں چاہتی تھی۔ ایک دن انتہائی پریشانی کے عالم میں اپنی سیٹ پر بیٹھا تھا میں نے حال احوال پوچھا تو بجائے اپنی خیریت بتانے کہ اس کے منہ سے یہ الفاظ نکلے ''میں سوچ رہا ہوں اسے طلاق دے ہی دوں''، مجھے اچانک جھٹکا لگا میں نے کہا کیسی بات کر رہے ہو؟ تمہاری پسند کی شادی تھی، اتنے جھگڑے مول لے کر تو نے اس سے شادی کی اور اب کہہ رہے ہو کہ میں اسے طلاق دے دوں گا؟ اس کی آنکھوں میں آنسو تیر رہے تھے اور روتے ہوئے اس نے اپنی جو کہانی بتائی میں اس کا صرف اتنا خلاصہ آپ کو بتاتا ہوں کہ وہ ازدواجی حقوق مکمل طور پر پورے نہ کر پا رہا تھا۔ جس کی وجہ سے تناؤ بڑھا اور نوبت طلاق تک پہنچ گئی۔ میں نے اسی وقت اس کا ہاتھ پکڑا اور ساتھ چلنے کو کہا، ہم دونوں مربہ جات کی دکان پر گئے دیسی آملے لیے اور اسے کہا کہ روزانہ صبح حسب طبیعت آملہ طاق اعداد میں اور رات سوتے وقت حسب طبیعت آملہ طاق اعداد میں چند دن نیم گرم دودھ ایک گلاس، اگر گرمی ہے تو تازہ دودھ ایک گلاس کے ساتھ کھا لیا کرو، اگر دودھ میسر نہ ہو تو پانی کے ساتھ بھی کھا سکتے ہیں۔ صرف چند دن کے بعد تمہارا مسئلہ حل ہوجائے گا اور اسے اپنی زندگی کا ساتھی بنا لینا ساری زندگی یہ مسئلہ نہ آئے گا۔ خیر اس کے جھگڑے میں بڑے بھی کود پڑے اور پنچائت بیٹھی، آخر کار صلح صفائی ہوئی، لڑکی والے مانے اور بمشکل اس کی اہلیہ واپس اپنے گھر آگئی۔ چند دنوں کے بعد دفتر آیا اور آتے ہی کہا واہ یار کمال کی چیز بتائی ہے۔ میرا تو سارا مسئلہ ہی حل ہوگیا ہے۔ یہ راز نظر کی کمزوری، دماغی کمزوری، اعصابی کمزوری، بالوں کا گرنا، بالوں کا جلد سفید ہونا، معدہ کے امراض، جگر کے امراض، پیٹ کے امراض، پرانی قبض اور زنانہ و مردانہ عوارض کیلئے اکسیر اعظم ہے، بے اولادی کیلئے قدرتی مؤثر اور سستا ٹانک ہے۔

قارئین! واقعی میں بھی کچھ عرصہ سے یہی ٹوٹکہ استعمال کر رہا ہوں۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ اس کی ایک ایک بات جو اس نے بتائی بالکل سچ ہے۔ آپ بھی آزمائیے اور ماہنامہ عبقری میں اس کے تجربات و مشاہدات ضرور لکھیے۔ میں نے اپنا حق ادا کردیا آپ بھی ضرور کیجئے گا۔

## مشروب عبقری کا کارٹن بالکل مفت

30 اکتوبر 2018ء کو ہونے والی قرعہ اندازی میں ''مشروب عبقری کا کارٹن'' جیتنے والے 100 خوش نصیبوں کے نام ان شاء اللہ فروری 2019ء کے شمارہ میں دیئے جائیں گے۔ جن خوش نصیبوں کا نام آئے وہ فوری طور پر دفتر ماہنامہ عبقری رابطہ کریں یا خود آکر دفتر سے کارٹن وصول کرلیں۔ اپنا اصل شناختی کارڈ ہمراہ لازماً لائیں۔ (ادارہ عبقری)

# جمادی الاولیٰ میں برکات کا خزانہ پائیے!

مندرجہ ذیل اعمال بزرگان دین اور صالحین کے آزمودہ اور منقول شدہ ہیں جن کے شائع کرنے کا مقصد مخلوق خدا کو تسبیح اور مصلے کے ساتھ غیر شرعی اعمال کے بجائے نوافل و تسبیحات کے ذریعہ جوڑنا ہے۔

اسلامی سال کے پانچویں مہینہ کا نام جمادی الاولیٰ ہے۔ اس ماہ میں نوافل پڑھنا اور دیگر عبادات کرنا بہت سی فیوض وبرکات کے حصول کا باعث ہے۔ **پہلی شب:۔** جو کوئی اس ماہ کی پہلی شب نماز مغرب کے بعد چار رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے تو پروردگار عالم اس کو بے شمار ثواب سے نوازے گا اور اس کو گناہوں کی معافی عطا فرمائے گا۔ **دو نفل:۔** جمادی الاولیٰ کی پہلی شب نماز عشاء کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھنی چاہئے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ جمعہ پڑھے جبکہ دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ مزمل پڑھے۔ **چار نوافل:۔** اس ماہ کی یکم تاریخ کو نماز ظہر کے بعد چار رکعت اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سات مرتبہ سورۃ النصر پڑھے۔ **تیسری شب:۔** جمادی الاولیٰ کے مہینہ کی تیسری شب کو نماز عشاء کے بعد بیس رکعت نفل نماز دو دو رکعت کے ساتھ اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد دس دس مرتبہ سورہ قدر پڑھے اور سلام پھیرتے ہی یعنی تمام نوافل کی ادائیگی کے بعد باوضو حالت میں ہی قبلہ رخ بیٹھ کر فجر کی اذان تک یہ کلمات بکثرت پڑھتا رہے۔ **یَاعَظِیْمُ تَعَظَّمْتَ بِالْعَظَمَۃِ وَالْعَظَمَۃُ فِیْ عَظَمَۃِ عَظَمَتِكَ یَاعَظِیْمُ** انشاء اللہ تعالیٰ ثواب عظیم حاصل ہوگا اور جو بھی نیک حاجت ہوگی پروردگار عالم وہ ضرور پوری فرمائے گا۔ **نفلی روزے:۔** اس ماہ کی تیرہ، چودہ اور پندرہ تاریخ کو نفلی روزے رکھنے کی بہت زیادہ فضیلت ہے۔ **اکیسویں شب:۔** اس مہینہ کی اکیسویں شب کو نماز عشاء کے بعد چھ رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے۔ نوافل کی ادائیگی کے بعد ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھے۔ **ستائیسویں شب:** اس شب کو نماز عشاء کے بعد آٹھ رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک ایک مرتبہ سورۃ والضحیٰ پڑھے۔ اس کے بعد بکثرت **سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ** کا ورد کرتا ہوا باوضو حالت میں سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت سی برکات حاصل ہوں گی۔ **عظمت والی دعا:** ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام حضرت ذوالقرنین علیہ السلام سے ملے اور ان سے پوچھا کہ سارے زمانہ کو تو نے کس طرح سے دیکھا اور شرق سے لیکر غرب تک کا کیسے مالک ہو گیا انہوں نے جواب دیا **قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ** سے اور ان چند کلمات سے کہ جو انہیں پڑھے گا اللہ پاک اس کیلئے دس لاکھ نیکیاں لکھے گا اور اس کے دس لاکھ گناہ بخش دیگا اور اس کے دس لاکھ درجے بلند کریگا۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا مجھے بتلاؤ وہ کیا ہیں انہوں نے چند کلمات بتلائے۔ **سُبْحٰنَ مَنْ هُوَ بَاقٍ لَا یَفْنٰی سُبْحٰنَ مَنْ هُوَ عَالِمٌ لَا یَنْسٰی سُبْحٰنَ مَنْ هُوَ قَیُّوْمٌ لَا یَنَامُ سُبْحٰنَ مَنْ هُوَ دَائِمٌ لَا یَسْهُوْ سُبْحٰنَ مَنْ هُوَ وَاسِعٌ لَا یَتَكَلَّفُ سُبْحٰنَ مَنْ هُوَ قَائِمٌ لَا یَلْهُوْ سُبْحٰنَ مَنْ هُوَ عَزِیْزٌ لَا یَظْلِمُ** ۔ **زیارت کیلئے مستند درود شریف:** **اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ كَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُصَلِّیَ عَلَیْهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَهٗ** ۔ جو شخص اس درود شریف کو طاق عدد کے موافق پڑھے گا وہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خواب میں زیارت کرے گا اور اس پر اس کا اضافہ بھی کرنا چاہیے **اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَعَلٰی جَسَدِهٖ فِی الْاَجْسَادِ وَعَلٰی قَبْرِهٖ فِی الْقُبُوْرِ** اس کی بدولت عشاق کو خواب میں حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت میسر ہوتی ہے۔

## ماہانہ روحانی محفل

**روحانی محفل مرکز روحانیت وامن میں اجتماعی نہیں ہوتی ہر فرد اپنے مقام پر رہتے ہوئے کرے**

اس ماہ کی روحانی محفل 9 جنوری بروز بدھ صبح 10 بجکر 23 منٹ سے لیکر 11 بجکر 11 منٹ تک۔ 19 جنوری بروز ہفتہ عصر تا مغرب۔ 29 جنوری بروز منگل رات 9 بجے سے لیکر 10 بجکر 27 منٹ تک **اِنَّاۤ اَعْطَیْنٰكَ الْكَوْثَرَ** (صرف اتنا) پڑھیں۔ یہ ذکر، بھکاری بن کر، خلوص دل، درد دل، توجہ اور اس یقین کے ساتھ کہ میرا رب میری فریاد سن رہا ہے اور سوفی صد قبول کر رہا ہے۔ پانی کا گلاس سامنے رکھیں اور اس تصور کیساتھ پڑھیں کہ آسمان سے ہلکی پیلی روشنی آپکے دل پر ہلکی بارش کی طرح برس رہی ہے اور دل کو سکون چین نصیب ہو رہا ہے اور مشکلات فوری حل ہو رہی ہیں۔ وقت پورا ہونے کے بعد دل وجان سے پوری امت، عالم اسلام اور غیر مسلموں کے ایمان کیلئے پوری دنیا میں امن کی دعا' اپنے لیے اور اپنے عزیز و اقارب کیلئے دعا کریں۔ پورے یقین کے ساتھ دعا کریں۔ ہر جائز دعا قبول کرنا اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے۔ دعا کے بعد پانی پر تین بار دم کر کے پانی خود پئیں۔ گھر والوں کو بھی پلا سکتے ہیں۔ انشاء اللہ آپکی تمام جائز مرادیں ضرور پوری ہونگی۔

**ہر محفل کے بعد 11 روپے صدقہ ضرور کریں**

(نوٹ:) 1۔ روحانی محفل کے درمیان اگر نماز کا وقت آجائے تو پہلے نماز ادا کی جائے اور بقیہ وقت نماز کے بعد پورا کیا جائے۔ اگر اسی وقت یہ وظیفہ روزانہ کرلیں تو اجازت ہے مستقل بھی کرنا چاہیں تو معمول بنا سکتے ہیں۔ ہر مہینے کا ورد مختلف ہوتا ہے اور خاص وقت کے تعین کے ساتھ ہوتا ہے۔ بے شمار لوگوں کی مرادیں پوری ہوئیں۔ ناممکن ممکن ہوئیں۔ پھر لوگوں نے اپنی مرادیں پوری ہونے پر خطوط لکھے آپ بھی مراد پوری ہونے پر خط ضرور لکھیں۔ (**ایڈیٹر:۔ حکیم محمد طارق محمود عفا اللہ عنہ**)

**(بقیہ: 625 مرتبہ بسم اللہ کے عمل کی سچی برکات)** اپنے شہر پہنچا۔ کچھ عرصہ بعد میری حیرانی کی انتہا نہ رہی جب ایک بندہ خود قمیض اٹھائے میرے گھر آ پہنچا میں نے اس کا شکریہ ادا کیا۔ مگر حیرانی میری تب مزید بڑھی جب اس میں تمام کاغذات مکمل اور میرا نایاب بسم اللہ 625 مرتبہ والا تعویذ جیسے میں نے رکھا ویسے ہی اہتمام سے پڑا تھا۔ یہ میرے لیے ایک کرشمہ ہے۔ (ک، کراچی) ☆ **عزت برکت اور سکون: محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** جس جگہ میں کام کرتا تھا وہاں میری کوئی عزت نہیں تھی' نجانے کیوں ہر کوئی مجھ سے حقارت سے بات کرتا' میرے پاس جب بھی آتے کسی نہ کسی بات پر میری بے عزتی ضرور کر کے جاتے۔ مگر جب سے 625 مرتبہ تعویذ لکھا ہے اور یہ تعویذ میری جیب میں آیا ہے۔ تب سے لے کر آج تک میرے ساتھ ہر کوئی دفتر میں بہت عزت احترام سے پیش آتا ہے' میرے باس نے اس دن سے لے کر آج تک تقریباً 6 ماہ ہو گئے ہیں میری بے عزتی نہیں کی۔ اگر کبھی کوئی غلطی ہو بھی گئی تو کوئی نوٹس نہیں لیا۔ (کاشف' لاہور) ☆ **کالے علم کی کاٹ:** ہمارے حاسدین نے ہم پر نجانے کیسے کیسے سفلی جادو کروائے' سالہا سال سے تباہی ہمارا مقدر بنی ہوئی تھی' بے شمار جگہوں سے علاج کروائے مگر صرف ایک یا دو دن سکون سے گزرتا اس کے بعد اس سے بھی زیادہ تباہی آتی' گھر کا ہر بندہ بیمار' گھر میں تنگدستی اور فاقوں کا راج تھا۔ میری کزن نے مجھے 625 مرتبہ بسم اللہ لکھنے کا کہا اور ساتھ تاکید کی اس جمعرات تعویذ لکھ کر میرے ساتھ تسبیح خانہ چلنا' وہاں شیخ الوظائف خاص عمل کروائیں گے۔ ہم جمادی الاول کی تیسری جمعرات بسم اللہ ایک کاغذ پر 625 مرتبہ لکھ کر تسبیح خانہ پہنچیں۔ شیخ الوظائف نے درس کے بعد خاص عمل کیا۔ جب سے یہ تعویذ ہمارے گھر آیا ہے۔ گھر میں سکون آ گیا ہے' بیماری' تنگدستی فاقے' نحوست' لڑائی جھگڑے سب ختم ہو چکے ہے۔ اس تعویذ نے تمام سفلی علوم کی کاٹ کر دی ہے۔ (نائلہ عمران' لاہور)

# موہکے ہمیشہ کیلئے بھگائیے لاتعداد آزمودہ ٹوٹکے پائیے

قارئین! گزشتہ دنوں عبقری کے فیس بک پیج پر موہکوں کے متعلق ایک پوسٹ ڈالی گئی‘ جس کے بعد قارئین نے موہکوں سے نجات کیلئے اپنے آزمودہ راز کمنٹس میں شیئر کیے۔ وہ تمام صدری راز عبقری قارئین کی نذر کیے جارہے ہیں۔ یاد رہے! عبقری فیس بک پیج پر روزانہ لاکھوں لوگ اپنی رائے کا اظہار اور اپنے مسائل کا حل جانتے ہیں۔ آپ بھی ضرور لائک کریں‘ طبی وروحانی مسائل بتائیں اوران کا حل گھر بیٹھے جانیں۔

**www.facebook.com/ubqari**

## موہکوں کیلئے میری دادی مرحومہ کا ٹوٹکہ

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** مسے اور موہکے ختم کرنے کیلئے میری دادی مرحومہ نے ایک ٹوٹکہ بتایا تھا جو میری والدہ کے ذریعے مجھ تک پہنچا۔ نہایت آسان‘ مجرب اور آزمایا ہوا ٹوٹکہ ہے۔ کسی پان فروش سے پان کے ڈنٹھل اور تھوڑا سا (پان پر لگانے والا) چونا لے لیں۔ ڈنٹھل کو چونے کے ساتھ اتنا مسلیں کہ ڈنٹھل سے پانی نکلنے لگے۔ اب اس چونا لگے ڈنٹھل کو مسے یا موہکے پر لگادیں۔ چند گھنٹوں یا رات بھر لگادینے کے بعد اس کو اتار کر دھولیں۔ تھوڑا عرصہ اس پر عمل کریں۔ مسے اور موہکے آہستہ آہستہ خشک ہوکر جھڑ جائیں گے اور کوئی نشان بھی نہیں چھوڑیں گے۔ نوٹ: پان اور چونے پر مشتمل یہ ڈنٹھل جلد پر آسانی سے ٹھہرتا نہیں ہے۔ اس کیلئے اس پر سنی پلاسٹ لگالیں یا پھر کپڑے سے باندھ لیں۔

اس ٹوٹکے کو لاکھوں قارئین نے عبقری فیس بک پر پسند کیا اور اس ٹوٹکے کے علاوہ اپنے تجربات کمنٹس میں شیئر کیے۔ تمام کمنٹس قارئین عبقری کے نام:۔ ☆ موہکوں کیلئے ایک آزمایا ہوا عمل یہ بھی ہے کہ جب نئے چاند کی پہلی اتوار اور جمعرات آئے تو چاند کو دیکھتے ہوئے ایک ہاتھ کی مٹھی میں ریت یا مٹی لے کر جہاں موہکے ہوں اس جگہ پر چند منٹ رگڑیں جس طرح صابن سے ہاتھ رگڑتے ہیں۔ یہ عمل ایک ہی بار کرنے سے موہکے ختم ہوجاتے ہیں، اس سے کوئی درد یا زخم وغیرہ نہیں ہوتا‘ یہ ایک تہہ کی طرح اتر جاتے ہیں۔ یہ میرا آزمودہ ہے! **(زرقا عابد، انگلینڈ)**

☆ سب سے آسان ٹوٹکہ! ایک دھاگہ لیں، بسم اللہ پڑھ کر مسے کو کس کے باندھ دیں، ذرا زیادہ کس کر باندھنا ہے۔ دو تین گرہ لگا دیں۔ ایک دو دن میں موہکہ سوکھ کر خود ہی جھڑ جائے گا۔ نہایت آزمودہ ہے۔ اصل میں اس کی جڑیں ہوتی ہیں‘ جب ہم دھاگہ باندھ دیتے ہیں تو اس میں خون کی گردش رک جاتی ہے اور یہ سوکھ کر جھڑ جاتا ہے۔ اس میں دھاگہ باندھنے کی تھوڑی سی وضاحت کردیتی ہوں تاکہ قارئین کو سمجھنے میں آسانی ہو۔ موہکہ کیونکہ چھوٹا ہوتا ہے اس لیے دھاگے کو پہلے سے گرہ دیں، مگر پورا نہ کسیں، چھوٹا سا دائرہ رکھیں اس دائرے کو موہکے پر رکھ کر پھر گرہ کو کس دیں، دو تین گرہ لگا دیں باقی دھاگہ کاٹ دیں۔ جتنا کس کے باندھیں گے اتنا جلد ٹھیک ہوگا۔ **(عائشہ ساجد، کراچی)**

☆ ایک محلول ملتا ہے جس کا نام Duofilm صرف دو تین دن لگانے سے ہی مسے غائب ہوجاتے ہیں۔ میں نے خود استعمال کیا ہے۔ یہاں یو اے ای میں 20 درہم کا ہے۔ **(محمد عمران، متحدہ عرب امارات)** ☆ میٹھا سوڈا لگا کر رات کو پٹی باندھ دیں۔ ایک دو دن میں ہی موہکے اور مسے غائب ہوجائیں گے۔ **(طاہر محمود، دبئی)** ☆ صرف عام نمک موہکوں پر رگڑ لیں موہکے ختم ہوجائیں گے۔ اس کے علاوہ اگر کوئی ایک موہکہ کاٹ کر کچھ خون نکال کر اوپر نمک لگا دیں تو تمام موہکوں کا خاتمہ ہوجائے گا۔ **(نوازش علی خان، اٹک)**

☆ سورۂ مزمل روزانہ ایک بار کسی بھی نماز کے بعد پڑھیں انشاءاللہ موہکے ختم ہوجائیں گے۔ **(مراد خان، جام شورو)**

☆ یہ میرا آزمودہ ٹوٹکہ ہے آپ بھی آزما کر دیکھیں۔ اتوار کے دن موہکے کو تھوڑا سا زخمی کرکے اس پر نمک ڈالو۔ ان شاءاللہ تیسری اتوار کی نوبت نہیں آئے گی، موہکہ غائب ہوجائے گا۔ **(بخت زامن باچا، سعودیہ عرب)** ☆ ان کا بہترین حل ہومیو پیتھک کی تھوجا (Thuja) دوائی استعمال کریں 200 یا 30 کی خوراک میں۔ اگر موہکے کم ہیں تو 30 اور اگر زیادہ ہیں تو 200۔ روز کی ایک خوراک۔ گارنٹی کے ساتھ کہہ رہا ہوں، مجھے بھی موہکے تھے میں نے یہ دوائی استعمال کی اس سے سب ٹھیک ہوگیا۔ **(نعیم ملک، ملتان)**

☆ آک دودھ والا ایک پودا ہے اس کا رس موہکوں پر لگانے سے موہکے دو تین دن میں ختم ہوجاتے ہیں۔ یہ موہکے ختم کرنے کا بہترین علاج ہے میں نے خود آزمایا ہوا ہے۔ **(محمد طارق اعوان، حیدرآباد سندھ)** ☆ اس کا آسان حل ہر نماز کے بعد سات مرتبہ آیت کریمہ مرتبہ پڑھیں۔ **(محمد صادق، پشاور)** ☆ موہکوں کے علاج کیلئے یہ آزمائی ہوئی بات ہے! جس کو موہکے بنے ہیں وہ ایک نئی جھاڑو خرید کر اس سے مسجد کی صفائی کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے۔ جھاڑو کو مسجد میں ہی رکھ دے۔ ان شاءاللہ موہکے بہت جلد ختم ہوجائیں گے۔ **(حیدر خان)** ☆ موہکوں سے نجات کی نیت سے مسجد میں جھاڑو پھیرنا یہ عمل سو فیصد درست ہے میں نے تین لوگوں پر یہ آزمایا ہے۔ **(مامون محمد)** ☆ بارش کے پانی میں آیت الکرسی پڑھ کر ہاتھ دھوئیے۔ ہاتھوں سے موہکے ختم ہوجائیں گے۔ آزمایا ہوا عمل ہے۔ **(ا۔ع، گلگت)** ☆ ٹاٹری کو پانی میں گھول کر دن میں دو تین بار لگائیں۔ 5 دن میں موہکے ختم ہوجائیں گے، ان شاء اللہ۔ **(آمنہ ملک، لاہور)** ☆ میں ہومیوپیتھک ڈاکٹر ہوں، ہومیوپیتھک کی دوائی تھوجا 200 (Thuja) روزانہ دس قطرے تھوڑے سے پانی میں ڈال کر پئیں۔ ان شاءاللہ موہکے ختم ہوجائیں گے۔ **(عتیق زمان، لیہ)** ☆ چکنائی والے کھانے چھوڑ دیں 5 دنوں میں موہکے اور مسوں وغیرہ سے نجات مل جائے گی۔ یہ دوائی کے بغیر موہکوں کا لاجواب علاج ہے۔ **(بلال ارشد، فیصل آباد)** ☆ ہومیوپیتھک کی دوائی ”وارٹس (Warts)“ لگائیں ان شاءاللہ کچھ دنوں میں موہکوں سے چھٹکارا مل جائے گا۔ **(محمد عقیل انور)** ☆ ہمارا بارہا کا آزمودہ ہے کہ نیا جھاڑو لے کر مسجد جائیں اور پانچ، سات منٹ مسجد میں جھاڑو پھیریں اور اس جھاڑو کو مسجد میں ہی رکھ آئیں۔ اس سے موہکے وغیرہ ختم ہوجاتے ہیں۔ ☆ میرے چہرے پر بہت زیادہ موہکے تھے میں نے ہومیوپیتھک کی یہ دوائی استعمال کی اس سے موہکوں کا جڑ سے خاتمہ ہوگیا اور اللہ کے فضل سے کوئی نشان تک بھی باقی نہیں رہا۔ اس دوائی کے استعمال کے ساتھ ساتھ نماز کی بھی پابندی کریں اور یقین سے دعا بھی کریں ان شاءاللہ سب ٹھیک ہوجائے گا۔ **ھوالشافی:** مارٹس کے (MARTS_K) اور تھوجا 30 (Thuja)۔ **طریقہ استعمال:** تھوڑے سے پانی میں ان دونوں ادویات کے 20،20 قطرے ڈال کر پینے ہیں۔ دن میں تین ٹائم۔

علامہ لاہوتی پراسراری

سلسلہ وار آپ بیتی قسط نمبر 109

# جنات کا پیدائشی دوست

ایک ایسے شخص کی سچی آپ بیتی جو پیدائش سے اب تک اولیاء جنات کی سرپرستی میں ہے اس کے دن رات جنات کے ساتھ گزر رہے ہیں۔ قارئین کے اصرار پر سچے حیرت انگیز دلچسپ انکشافات قسط وار شائع ہو رہے ہیں لیکن اس پُراسرار دنیا کو سمجھنے کیلئے بڑا حوصلہ اور حلم چاہیے

ایک پرانا قصہ آپ نے بھی سنا ہوگا ایک صاحب کو جن تابع کرنے کا بہت شوق تھا دور کسی جنگل میں ایک بابا جی بیٹھے تھے ان کے قدم چھوئے اور ان سے درخواست کی کہ براہ کرم آپ مجھے کوئی جن تابع کرنے کا ٹوٹکہ بتائیں' انہوں نے پہلے تو بہت انکار کیا لیکن ان کے مسلسل اصرار اور منت کے بعد انہوں نے اسے ایک عمل کروایا اور اپنی موجودگی میں کروایا عمل بہت مشقت طلب تھا لیکن واقعی جن تابع ہوگیا اب جب جن تابع ہوا تو یہ اسے جو خدمت بھی کہتے تھے وہ ایک پل میں وہ خدمت بجالاتا تھا' بے موسم کے پھل منگواتے' غذائیں منگواتے' موتی' جواہرات منگواتے ہر پسند اور ہر چیز منگواتے چند دن تو بہت خوشی سے گزرے اور وہ بہت خوش ہوئے کہ میں کہاں سے کہاں پہنچ گیا لیکن چند ہی دنوں کے بعد ان کے تمام کام ختم ہوگئے اور تمام خواہشات اور ضروریات پوری ہوگئیں اب جن تو غلام اور تابع تھا جب وہ فارغ بیٹھتا تو ان کے گھر میں چھیڑ چھاڑ شرارتیں کرتا نقصان کرتا' حتیٰ کہ بیوی بچوں کو چھیڑتا' کبھی گھر کا نظام متاثر کرتا' اب یہ اس کو ادب سکھاتے اور وہ ادب سیکھنے والا کہاں تھا' اس جن نے تو خود انہیں ادب سکھانے کا پروگرام بنایا ہوا تھا' اب یہ تھک ہار کر واپس اسی بابا جی کی خدمت میں پہنچا اب دیکھا تو بابا جی کی جھونپڑی تو تھی بابا جی نہیں تھے۔ پتہ چلا کہ تھوڑا عرصہ پہلے بابا جی فوت ہوگئے ہیں۔ اب بابا جی کی جھونپڑی سے لپٹ کر بہت زیادہ روئے' آہ وزاری کی' کبھی

**موصوف کہتے تھے کہ اگر تیز رفتار گھوڑا ایک دن پورا ہمارے گھر اور جائیداد میں دوڑتا بھی رہے تو کبھی بھی وہ ختم نہ ہو لیکن اب عالم یہ ہے سب کچھ لٹ گیا' سب کچھ مٹ گیا اور سب کچھ ختم ہوگیا۔ کچھ بھی نہ بچا اور سب تنکا تنکا برباد ہوگیا اور ہر چیز ان کی ختم ہوگئی۔**

بابا جی کو پکارتے تھے' کبھی ان کی روح کو پکارتے تھے' نہ بابا جی کی واپسی نہ روح کی واپسی' ادھر جن مسلسل تقاضا کرتا تھا مجھے خدمت دو' کئی بار جی میں آیا کہ اس جن کو اجازت دیدیں اور اس کو آزاد کردیں۔ لیکن جس وقت بابا جی نے جن کو قابو کرنے کا چلہ کیا تھا اور بات یہ بتائی تھی کہ اگر اس کو آزاد کردیا یہ تجھ سے اور تیری نسلوں سے انتقام لے گا اور ایسا انتقام لے گا کہ تو یاد کرے گا اور تجھے پریشان کرے گا۔ اب یہ اور مصیبت جو گلے پڑگئی اور ایسی گلے پڑی کہ خود پریشان کن' حتیٰ کہ موصوف کچھ ہی عرصہ کے بعد اسی غم کو لے کر مر گئے بلکہ سننے میں یہاں تک آیا کہ ایک دفعہ خود اسی جن نے ان کا گلہ گھونٹ کر ان کو مار دیا۔

کیا خیال ہے آپ بھی جن تابع کرنا چاہتے ہیں تو میرا مشورہ ہے کبھی نہ کیجئے گا جہاں جہاں جن تابع کرنے کا مشورہ عمل یا کوئی جل منتر ہے تو وہاں آنکھیں بند کرلیجئے گا' چپکے سے چھوڑ کر وہ محنت کسی ایسے خیر کے عمل پر لگائیں جو خیر کا عمل آپ کی دنیا اور آخرت کو سنوار دے اور دنیا اور آخرت کو بہتر کردے۔ میرے پاس ایک صاحب آئے جن کے گھر میں چٹکی آٹا نہیں اور ذرا نمک نہیں اور یہ وہ شخص تھے جن کے باپ دادا کی جائیداد اور زمینیں اتنی تھیں موصوف کہتے تھے کہ اگر تیز رفتار گھوڑا ایک دن پورا ہمارے گھر اور جائیداد میں دوڑتا بھی رہے تو کبھی بھی وہ ختم نہ ہو لیکن اب عالم یہ ہے سب کچھ لٹ گیا' سب کچھ مٹ گیا اور سب کچھ ختم ہوگیا۔ کچھ بھی نہ بچا اور سب تنکا تنکا برباد ہوگیا اور ہر چیز ان کی ختم ہوگئی۔ ان کو دو چیزیں کھا گئیں ایک سونا بنانے کا فارمولہ اور ایک جن تابع کرنے کا شوق۔ کہنے لگے کہ مجھے باپ کی جائیداد ہونے کے باوجود بھی ایک ایسا شوق اور جذبہ لگ گیا کہ میرے جی میں آیا کہ میں کیوں نہ کسی جن کو تابع کرلوں یا سونا بنانے کا فارمولہ مجھے کہیں سے مل جائے جو شخص بھی مجھے ملا ہر شخص مجھے سونا بنانے کا نسخہ اور فارمولہ بنانے کا دعویٰ کرتا تھا' کوئی کہتا میں نے اب تک تیس من سونا بنایا ہے' کوئی کہتا پانچ کلو' کوئی ایک کلو' کوئی کہتا میں نے بنایا ہے اور میرے گرو اور استاد نے

حکم دیا کہ جو بنا چکے ہو یہ سب کا سب زمین میں دفن کردو اور وہ میں نے زمین میں دفن کردیا۔ طرح طرح کی کہانیاں طرح طرح کے دھوکے اور طرح طرح کے جھوٹ سنتے سنتے میری زندگی بیت گئی' جو مال تھا سرمایہ تھا وہ سب کا سب سونا بنانے میں میں نے پھونک دیا جب وہاں سے ناکامی ہوئی تو کسی مشورہ دینے والے مخلص نے ایک مشورہ دیا تم ایسا کرو کہ جن کو اپنے تابع کرلو' سونا بنانے کے کام میں تو سب کچھ برباد ہوگیا اس کام میں تمہارا کچھ لگے گا نہیں اور تمہارا کچھ خرچ نہیں ہوگا اور تم بس جن کو اپنے تابع کرو گے تمہاری تمام کھوئی ہوئی لوٹی ہوئی دولت بھی واپس آئے گی اور جو چاہو گے وہی ہوگا۔ تمہیں کمال اور ایسا مرتبہ ملے گا بڑے بڑے عامل خود تمہارے تابع ہوجائیں گے اور تم جو چاہو گے پاؤ گے۔ بے موسم پھل کھاؤ گے' تم چاہو گے قیمتی کپڑے تو پہنو گے' تم چاہو گے سونے کی کانوں سے سونا پانا تو اسے کہو گے سونا نکال کر لے آئے گا۔ ہیرے کی کان سے ہیرے چاہیے تو اسے کہو وہ ہیرے کی کان سے زمرد' یاقوت' مرجان' موتی بس تمہارا جو جی چاہے گا وہی تمہیں ملے گا۔ ان صاحب نے ان کی تسلی کے لیے یہ بھی کہہ دیا کہ ضروری نہیں کہ تم جن کو چوری پر لگا دو کہ وہ کسی جوہری کی دکان سے سونا اور ہیرے اٹھا کر لے آئے اور قیمتی موتی اٹھا کر لے آئے بلکہ یہ ہوگا کہ وہ اصلی کانوں سے جو قدرت کی کانیں ہیں وہ تو اللہ کی زمین ہے اللہ کی زمین سب کے لیے ہے وہاں سے نکال کر لے آئے گا۔ میرے یقین کو اور مضبوط کرنے کے لیے انہوں نے مجھے ایک اور انوکھا راستہ دیا اور وہ یہ دیا کہ کتنے کھنڈر ایسے ہیں جہاں محلات تھے' بادشاہ تھے بڑی بڑی حکومتیں تھیں' سلطان تھے اور وہ نقش ونگار ان کے ختم ہوگئے اور ان کی سب چیزیں وجود سے مٹ گئیں بس تم اتنا کرو گے کہ جن کو حکم کرو گے کہ پھرو اور جگہ جگہ خزانے تلاش کرو' سینکڑوں اور ہزاروں سال سے مدفون خزانے جنات اپنی خداداد طاقتوں اور صلاحیتوں کی بنیاد پر نکال کر لے آئیں گے اور جب نکال کرلے آئیں گے بس تم ان کے مالک ہو۔ تم نے تو غلطی کی سونا بنانے کے دھندے میں لگ گئے اور سونا بنانے کا دھندا سارا کا سارا وہ ہے جس پر مال' گھر اور وقت خرچ ہوتا ہے لوگوں کی منتیں کرنی پڑتی ہیں اگر لوگوں کے پاس ہے تو وہ چھپاتے ہیں اکثر لوگوں کے پاس ہوتا نہیں اگر ہوتا تو وہ کیا خود نہ بنا لیتے تمہیں کیوں بتاتے؟ یہ تم سے بہت بڑی غلطی ہوئی ہے کہ تم نے اپنے باپ کی ساری جائیداد سونا

بنانے کے چکر میں خرچ کر دی' حتیٰ کہ جو سونا تمہارے پاس تھا بھی وہ بھی تم نے ضائع کر دیا۔

بس! ایک ''جن'' تمہارے تابع ہوگا اور وہ جن تمہاری ہر چاہت اور ہر خواہش کو پورا کرے گا' تم جو مانگو گے وہی ملے گا' تم جو چاہو گے وہی ہوگا میں حیرت سے ان کی باتیں سن رہا تھا اور ٹکٹکی باندھ کر انہیں دیکھ رہا تھا میں ان کی باتوں میں ایسی سچائی پا رہا تھا کہ مجھے احساس ہوا کہ دنیا میں اس سے بڑا مخلص شخص مجھے تو کبھی ملا ہی نہیں' میں ٹکٹکی باندھ کر اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اس کی مخلصانہ گفتگو کو سن رہا تھا ان کے دلائل ایسے تھے اور باتیں اتنی دلفریب تھیں اور سچائی کا رخ ایسا تھا کہ میں ان کا گرویدہ ہوتا چلا گیا انہوں نے مجھ سے کچھ نہ مانگا' پیسہ چیزیں نہ لیں' کچھ بھی نہ چاہا بس میں ان کی کہی ہر چیز مانتا چلا گیا' انہوں نے مجھے 121 دن کا ایک چلہ دیا اور کہنے لگے: تم جب یہ چلہ کرو گے' ٹھیک اکتالیس دن کے بعد تمہیں ایک سایہ محسوس ہوگا تم سایہ پر توجہ نہ کرنا اپنے عمل پر توجہ اور بھرپور توجہ کرنا' اکیاون دن کے بعد تمہیں وہ سایہ محسوس ہوگا کہ اس کا کچھ وجود بھی ہے یعنی آنکھ' سر' پاؤں ہاتھ وغیرہ اور ٹھیک اکسٹھ دن کے بعد وہ سایہ حرکت کرتا ہوا محسوس ہوگا تمہارے اردگرد اس کی شکل چونکہ کچھ واضح ہوگی اور ڈراؤنی بھی ہوگی' لہٰذا گھبرانا نہیں اکہتر دن کے بعد وہ سایہ ایک مکمل وجود کی شکل میں تمہارے سامنے آ کر بیٹھ جائے گا وہ گفتگو نہیں کرے گا' خاموش ہوگا اب بھی وہ تمہارے کام کا نہیں ہے اور تمہیں اپنے عمل کو نہیں چھوڑنا 81 دن کے بعد وہ سایہ تمہارے لیے ایک پھولوں کا گلدستہ لے آئے گا غلطی نہ کرنا' پھولوں کا گلدستہ نہ لینا' اگر لے لیا وہی ہوگا باقی تمہیں مطلوب نہ ہوگا اور وہ پھولوں کا گلدستہ دے کر تمہیں چلا جائے گا۔ اکیانوے دن کے بعد وہ تمہارے لیے ایک سبز رنگ کی چادر لے آئے گا' وہ تمہارے اوپر اوڑھانے کی کوشش کرے گا اس کے اوڑھنے کیلئے نہ اس کی طرف دیکھنا نہ بازو پھیلانا' نہ توجہ کرنا بلکہ سر جھکائے اپنے کام سے کام رکھنا اور اپنے عمل کو جاری و ساری رکھنا۔ ٹھیک ایک سو ایک دن کے بعد وہ سایہ مجسم ہو کر تمہارے سامنے بیٹھے گا اور وہ کبھی نہیں ہٹے گا حتیٰ کہ تم اپنا عمل جاری رکھنا وہ تم سے گفتگو کرے گا تم اس کی گفتگو سنو گے وہ تمہیں بہت مزیدار باتیں سنائے گا لیکن اس کی مزیدار باتیں تم نے سنتے جانا ہے اس کو کسی بات کا جواب نہیں دینا اگر تم نے جواب دے دیا' بس تمہاری پھر ایک بات ہوگی اس کے بعد وہ تمہارے ہاتھ نہ آئے گا۔ ٹھیک ایک سو اکیس دن کے بعد وہ سایہ جو ایک مکمل وجود ہوگا اور وہ تمہارا غلام ہوگا وہ تمہارے تابع ہوگا جس نے بہت زیادہ کوشش کر لی ہر طریقہ اختیار کر لیا' کبھی پھول دینے کے نام پر' کبھی چادر اوڑھانے کے نام پر' کبھی گفتگو' کبھی خوف' کبھی شوق' کبھی دلفریبی' کبھی دلچسپی' کبھی دلربائی کبھی دل کشائی' کبھی ہوش ربائی تم اس کے کسی فریب کو قریب نہ لانا اور نہ اس کی کسی چیز سے متاثر ہونا اور نہ ہی کسی چیز پر توجہ دینا بس صرف اور صرف اس کے ساتھ چلتے جانا' خاموش عمل کے ساتھ تمہارا عمل اس کو متاثر کرے' تم اس کے عمل سے متاثر نہ ہونا۔ جب ایک سو اکیس

**مجھے ایک احساس تو تھا کہ کوئی چیز ہے جن ہے' روح ہے بدروح ہے جو کہ میرے اردگرد ہے لیکن میں اس کے اصلی اور سچے وجود کو نہ پاسکا۔ میں مایوس ہوگیا لیکن ہر بار ان کی تسلیاں اور ایک سو اکیس دن کے بعد مجھے ملنے والی دولت' اقتدار اور حکومت کے وعدے میں پھر اپنی حالت پر پہنچ جاتا اور اپنی کیفیت پر فکرمند ہو جاتا**

دن تمہارے گزر جائیں گے پھر ایک سو اکیس دن کے بعد تمہیں ایک سچا وجود نصیب ہوگا اور تم حکومتوں' بادشاہوں کے غلام نہیں رہو گے' حکومتیں بادشاہت تمہاری غلام ہوگی۔ ملک' مال' سلطنت اور دولت جو تم چاہو گے وہی ہوگا۔ افواج تمہارے تابع' پھل اور میوے تمہارے پاس صحت اور تندرستی پانے کے لیے جو ٹوٹکہ' جو علاج معالجہ اور جو صحت مندی کا راز تم چاہو گے وہ تمہیں ملے گا۔ بس! ایک عقلمندی کا ثبوت یہ دینا اس جن سے کبھی ہاتھ نہ ملانا' مصافحہ نہ کرنا کیونکہ ہاتھ ملاتے ہی وہ جن تم سے تمہارا عمل چھین سکتا ہے۔ بس! ساری زندگی یہ اب تمہارا ہے تم اس کے حاکم ہو اور اس میرے دوست نے ایک بات اور بھی کہی۔ ہاں یاد رکھنا! اس کو کبھی آزاد نہ کرنا' یہ تمہیں بہت چکنی چپڑی باتیں سنائے گا' بتائے گا اور تم سے بہت وعدے کرے گا لیکن اس کے کسی وعدے پر توجہ نہ کرنا۔ بس! ہر بات میری مان کر چلنا' اگر اس کی ایک مان لی تو پھر میں تمہاری کسی چیز کا ذمہ دار نہیں ہوں۔ بس پھر کیا تھا اور میں پاگل ہوگیا' میرے دن رات اس جن کو بلانے میں گزرنے لگے اور اس نے مجھے عمل کرایا اکتالیس دن کے بعد وہ چیز محسوس نہ ہوئی جو اس نے کہی تھی جب میں نے اس سے تذکرہ کیا کہنے لگا تیرے عمل میں کوئی کمی ہے کوئی بات نہیں اس کی کمی اکیاون دن میں پوری ہو جائے گی' اکیاون دن کے بعد مجھے کچھ احساس تو ہوا لیکن وہ چیز نہ ملی جو اس نے وعدہ کیا تھا حالانکہ اس نے مجھ سے کچھ نہ لینے کا وعدہ کیا تھا اور اسے میں نے کچھ نہیں دیا تھا لیکن مختلف حیلے بہانے سے اس نے مجھ سے بہت سامال اور چیزیں لے لیں اب میں خالی ہوگیا تھا' باپ کی میراث میں بچا ہوا ایک مکان تھا جو میں نے کرائے پر دیا ہوا تھا جس کے کرائے سے گھر کا دال دلیہ چلتا تھا وہ میں نے بیچ دیا اور بیچ کر میں نے اسے دے دیا۔ اکہتر دن بھی گزر گئے لیکن وہ وعدے پورے نہ ہوئے' مجھے ایک احساس تو تھا کہ کوئی چیز ہے جن ہے' روح ہے بدروح ہے جو کہ میرے اردگرد ہے لیکن میں اس کے اصلی اور سچے وجود کو نہ پاسکا۔ میں مایوس ہوگیا لیکن ہر بار ان کی تسلیاں اور ایک سو اکیس دن کے بعد مجھے ملنے والی دولت' اقتدار اور حکومت کے وعدے میں پھر اپنی حالت پر پہنچ جاتا اور اپنی کیفیت پر فکرمند ہو جاتا حتیٰ کہ اس طرح کرتے کرتے ایک سو ایک دن بھی گزر گیا۔ جب اس کے بعد بھی کچھ وجود مجھے نہ ملا تو میں مایوس ہوگیا اور میرے دل میں ایک کھٹکا پیدا ہوا کہ جس طرح سونا بنانے کے معاملے میں میرے ساتھ دھوکہ ہوا تھا لیکن وہ خود ہی مجھے کہنے لگے کہ اب تو چند دن باقی ہیں محنت کر لو الغرض میں چند دن کے مزید وعدے کے بعد اپنے عمل میں مشغول ہوگیا۔ ٹھیک ایک سو اکیس دن کے بعد جب میں ان کے گھر گیا جو ہمارے گھر سے دوسرے محلے میں رہتے تھے ان کا دروازہ کھٹکھٹایا اندر سے بچہ باہر آیا موصوف بچے کے نانا تھے' بچے سے پوچھا بچے نے بتایا کہ وہ تو دوسرے شہر میں گئے ہوئے ہیں' چند دنوں تک آ جائیں گے مجھے حیرت ہوئی ان کا میرا وعدہ تھا کہ ایک سو اکیس دن کے بعد وہ مجھے اس جن سے ملاقات کروائیں گے۔ ہمارا عہد و پیمان ہوگا وعدہ باقاعدہ شاہ جنات اور حضرت سلیمان علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قسم کے ساتھ پورا کیا جائے گا۔ لیکن وہ ایسے (باقی صفحہ نمبر 54 پر)

**حضرت علامہ صاحب بتائیں گھریلو الجھنوں کا حل**

اپنی گھریلو الجھنیں رسالے کے صفحہ نمبر **47** پر دیا گیا کوپن پُر کر کے بھجوا دیں۔ کوپن کے بغیر خطوط کا جواب نہیں دیا جائے گا۔ جوابی لفافہ کے ذریعے جواب نہیں بذریعہ رسالہ ہی ہوگا۔

**اس سے بھی زیادہ پراسرار واقعات اور لاجواب وظائف اور سابقہ اقساط پڑھنے کیلئے ''جنات کا پیدائشی دوست'' کتاب پڑھیے۔**

# دودھ جلیبی اور ایڈیٹر عبقری کی پکار (قسط اول)

قارئین! آپ کیلئے قیمتی موتی چن کر لاتا ہوں اور چھپاتا نہیں' آپ بھی سخی بنیں اور ضرور لکھیں (ایڈیٹر: شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی)

**قارئین! یقین جانیے میں آپ کو زندگی کا ایک ایسا راز بتانے لگا ہوں جو آپ اپنی زندگی میں فیصلہ کن انداز میں حاصل کر سکتے ہیں اور وہ راز یہ ہے کہ آپ آج سے بازار میں دستیاب جلیبیاں لیں اور خالص دودھ دودھ گرم کریں اور اس میں جلیبی بھگو کر رات کو رکھ دیں اگر کھلا آسمان ہو تو ڈھانک کر ورنہ کمرے یا برآمدے میں بھی رکھ سکتے ہیں اور صبح اس کو مکس کر کے چمچ چمچ نوش جان کریں۔**

میں چھوٹا سا ہی تھا کوئی تقریباً آٹھ دس سال کا' میرے نانا جو کہ خود بہترین گھوڑے پالتے اور نواب آف بہاولپور کے گھوڑوں کے شاہی معالج تھے۔ وہ دودھ جلیبیاں کھاتے تھے' رات کو دودھ میں جلیبیاں بھگو کر رکھ دیتے اور صبح اٹھ کر دودھ جلیبی بطور ناشتہ کھاتے' میں نے انہیں دیکھا کہ اس کے بعد وہ نہ کچھ کھاتے تھے' نہ پیتے تھے نہ اور کوئی چیز لیتے تھے بس ان کی غذا صبح کی یہی تھی دوپہر کو ہلکا پھلکا پھل کھا لیتے یا کوئی ہلکی پھلکی سی چیز اور کھانا صرف شام کو سونے سے تین گھنٹے پہلے وہ بھرپور انداز سے کھاتے تھے۔

وہ کب کے فوت ہو گئے' لیکن انہوں نے زندگی پر ایسا نقش چھوڑا کہ پھر اس کے کمالات فوائد اور حیرت انگیز طبی اور میڈیکلی رزلٹ کھلنا شروع ہو گئے' ان سے ایک بات سنی تھی کہ جو شخص صبح نہار منہ دودھ جلیبی کا ناشتہ کرے گا وہ کبھی بوڑھا نہیں ہو گا' کمزور نہیں ہو گا اسے شوگر بلڈ پریشر نہیں ہو گا' جگر کے امراض' دل کے امراض' نظر کبھی کمزور نہیں ہوگی بلکہ وہ یہاں تک فرماتے تھے کہ شاہین تین میل اوپر آسمان سے نیچے سانپ اور اپنی غذا کو دیکھ لیتا ہے اس کی نظر اتنی تیز ہوتی ہے اور اس کی رفتار اتنی ہوتی ہے کہ سانپ اپنے بل تک پہنچنے نے پہلے پہلے پھر شاہین کے پنجوں اور چونچ میں ہوتا ہے۔ نانا مرحوم فرماتے تھے کہ جو دودھ جلیبی کھائے گا شاہین جیسی طاقت' پھرتی' صحت مندی اور تندرستی پائے گا اور جو دودھ جلیبی مسلسل اپنی زندگی میں ناشتے کے طور پر استعمال کرے گا وہ شاہین جیسی تیز نگاہ' صحت مند اور تندرست حافظہ پائے گا۔ میں نے خود ان کی زندگی میں یہ ساری چیزیں دیکھیں وہ بالکل موٹے نہیں تھے اور دراز قد تھے' پیٹ نکلا ہوا نہیں تھا' ویٹ بڑھا ہوا نہیں تھا' ان کی صحت اور تندرستی کے رازوں میں ایک راز یہ تھا کہ وہ کم کھاتے تھے زیادہ چلتے تھے لیکن انہوں نے کبھی اپنی زندگی میں سردی کا موسم ہو یا گرمی کا دودھ جلیبی نہیں چھوڑی۔ حتیٰ کہ وہ حج پر گئے تو اپنے ساتھ جلیبی ایک بڑے سے ڈبے میں بھر کر ساتھ لے گئے' کسی نے انہیں کہہ دیا کہ وہاں جلیبی نہیں ملتی لیکن بعد میں آ کر کہنے لگے کہ مجھے ایک دکان مکہ مکرمہ میں اور ایک مدینہ منورہ میں مل گئی' مکہ مکرمہ میں انڈین کی دکانیں تھیں اور وہ بہت اچھی جلیبی نکالتے تھے' اپنے حج کے سفر میں جب سہولیات بالکل نہیں ہوتی تھیں حاجی مسلسل مجاہدہ قربانی کرتا رہتا تھا' فرماتے تھے کہ بڑے بڑے صحت مند لوگ تھک جاتے تھے اور بعض اوقات چڑچڑے ہو جاتے تھے میں بالکل نہیں تھکتا تھا اور اس بڑھاپے کی حالت میں میں بہت پیدل چلا اور سارا حج میں نے پیدل کیا اور پھر اپنی غذاؤں پر توجہ کر کے کہنے لگے کیونکہ میں دودھ جلیبی مسلسل استعمال کرتا تھا اور اس لیے دودھ جلیبی نے مجھے صحت مند زندگی دی۔

قارئین! دودھ جلیبی برصغیر کی ایک پرانی روایتی غذا ہے جلیبی کی ابتدا کب ہوئی؟ اس کی ایک تاریخ ہے جو خود صدیوں پر محیط ہے۔ البیرونی نے اپنے سفرنامہ میں اس کا تذکرہ کیا' ابن بطوطہ کے وہ سفرنامہ کے حصے جو بعد میں چھپے اس میں ایک روایت ہے کہ ابن بطوطہ جب برصغیر کے سفر میں مختلف بادشاہوں کے شاہی دسترخوان پر کھانا کھاتے تھے اور شاہی دسترخوان کے ذائقوں سے لطف اندوز ہوتے تھے تو ان کا تعارف بادشاہوں کے شاہی دسترخوان پر ایک ٹیڑھی میڑھی مٹھائی اور میٹھی غذا سے ہوئی' وہ غذا کیا تھی چکھنے کے بعد اس کا ذائقہ جب زبان پر گھلا تو بے ساختہ 'واہ' نکلی۔ قارئین! سچ پوچھیں اگر آپ ایک کام کر لیں وہ کام یہ ہے کہ دیسی جلیبی خود تیار کروائیں وہ بھی دیسی گڑ میں۔ آج سے کچھ زیادہ عرصہ نہیں گزرا دیسی جلیبی دیسی خمیر کے ساتھ تیار ہوتی تھی' موجودہ خمیر پیدا کرنے کے لیے دیسی خمیر نہیں کچھ اور چیزیں ہوتی ہیں اگر کوئی پرانا تجربہ کار جلیبی بنانے والا ایسا شخص مل جائے جو دیسی طریقے سے خمیر تیار کرے' دیسی گھی ہو شرط ہے خالص ہو اور بالکل دیسی اور بہت زیادہ ڈارک براؤن یعنی گہرے رنگ کا گڑ اس کا شیرہ تیار کرے اور اس شیرے میں یہ جلیبیاں بنائے یہ پھر جلیبی نہیں ہو گی آپ کی نسلوں کا ایک معمار بن جائے گی اور راہبر بن جائے گی۔

قارئین! یقین جانیے میں آپ کو زندگی کا ایک ایسا راز بتانے لگا ہوں جو آپ اپنی زندگی میں فیصلہ کن انداز میں حاصل کر سکتے ہیں اور وہ راز یہ ہے کہ آپ آج سے بازار میں دستیاب جلیبیاں لیں اور خالص دودھ گرم کریں اور اس میں جلیبی بھگو کر رات کو رکھ دیں اگر کھلا آسمان ہو تو ڈھانک کر' ورنہ کمرے یا برآمدے میں بھی رکھ سکتے ہیں اور صبح اس کو مکس کر کے چمچ چمچ نوش جان کریں۔

ایسا نہ ہو کہ دیسی جلیبی کے بناتے بناتے آپ موجودہ جلیبی کے فوائد سے بھی محروم ہو جائیں کیونکہ دیسی جلیبی بنانا اور جو ترکیب میں نے بتائی ہے ہر بندے کے بس کا کام نہیں اور ہر شخص ایسا کر بھی نہیں کر سکتا۔ ابھی پچھلے دنوں کی بات ہے ایک مریض میرے پاس آیا بالکل نڈھال' ناتواں' طاقت اور قوت بالکل ختم ہو گئی تھی' شوگر نے کھوکھلا کر کے رکھ دیا تھا۔ میں نے انہیں دودھ جلیبی کا مشورہ دیا فوراً بولے کہ مجھے شوگر ہے میں نے ٹھنڈی آہ بھری اور اس کو ایک بات بتائی جو آپ سب کے لیے بھی ہے کہ شوگر کے مریض کے ساتھ ظلم اور زیادتی یہ ہے کہ اندر سے شوگر کھوکھلا کرتی ہے اور پھر اس کے ساتھ ایک اور ظلم یہ ہوتا ہے کہ اس بندے کو ہر وہ غذا جس میں قوت اور طاقت ہے بند کروا دی جاتی ہے حتیٰ کہ یہاں تک کہا جاتا ہے کیلا استعمال نہ کریں اس میں شوگر ہے' میں نے ان سے عرض کیا آپ صبح ناشتہ دودھ جلیبی کا کریں' اس کے بعد آپ ایک گھنٹہ واک کریں اور آپ کو خود احساس ہو گا کہ آپ کے اندر کتنی قوت آتی ہے اور کتنی انرجی بھرتی ہے اور شوگر کہاں جاتی ہے اور شوگر سے ہونے والے جتنے بھی عوارضات اور بیماریاں ہیں وہ کیسے ختم ہوتی ہیں۔ یہ سب چیزیں آپ کی ختم ہو جائیں گی آپ صحت مند تندرست اور توانا ہو جائیں گے۔ انہوں نے میری بات مانی۔

کچھ عرصہ بعد ڈرتے ڈرتے مجھ سے کہنے لگے کہ جب سے میں نے جلیبی اور دودھ شروع کیا ہے مجھے اپنے جسم میں ایسا محسوس ہو رہا ہے کہ میں پھر سے اٹھارہ سال کا ہو گیا ہوں اور صحت مند زندگی نے مجھے گلے لگا لیا ہے جو کہ مجھ سے برسوں پہلے روٹھ چکی تھی۔ (جاری ہے)

## (بقیہ: جنات کا پیدائشی دوست (سلسلہ وار)

غائب ہو گئے کہ جیسے آسمان نے اٹھا لیا یا زمین نگل گئی اب مجھے احساس ہوا کہ میرے ساتھ یہ سونا بنانے کے نسخہ سے بھی بڑا دھوکہ ہوا۔ اب میں دِن رات ان کے گھر کے چکر لگاتا ہوں' کبھی گھر کی خاتون کا پیغام ملتا' کبھی بچہ کبھی گھنٹوں نہ بچہ' نہ خاتون میں دروازہ کھٹکھٹاتا رہتا' گلی میں بیٹھا رہتا۔ نہ کبھی وہ ملا' نہ اس کا وجود' لیکن مجھے فائدہ تو ہوا نہیں' مکان بھی چلا گیا' رزق بھی چلا گیا اور جس مکان کے کرائے سے میرے گھر کا کچن چلتا تھا وہ بھی بند ہو گیا' مقروض تو پہلے بھی تھا اور مقروض بھی ہو گیا اور مفلس بھی' اور تنگدستی انتہا درجے تک بڑھتی چلی گئی۔ یہاں تک بات رہتی تو شاید قابل برداشت ہوتی لیکن بات اس سے بھی آگے نکل گئی وہ دراصل جن جس کو میں تابع کرنا چاہتا تھا وہ تابع تو نہ ہوا لیکن میں اسے چھیڑ بیٹھا عمل تھا تو ٹھیک لیکن نامکمل۔ اب میرے ساتھ ایک نئی مصیبت شروع ہوئی اور وہ مصیبت کہ دن رات اس جن کی چھیڑ چھاڑ مصائب پریشانیاں' مشکلات اور شیطانیاں شروع ہو گئیں' ظلم میرے ساتھ یہ ہوا کہ کوئی چوڑا کالا اور گندا جن تھا جس کو تابع کرانے کیلئے وہ سارا عمل کیا گیا تھا وہ ایسا خبیث' غلیظ' گندا اور شیطان جن ہے کہ جس نے میرے گھر کی عزتوں کو بھی تار تار کر دیا اور حرمتوں کو بھی ویران کر دیا۔ وہ ایسا غلیظ اور خبیث ہے کہ دن رات مجھے ستاتا' کبھی میری شکل میں کبھی کسی اور مرد کی شکل میں میری بیوی کو ہمیشہ ناپاک کرتا رہتا ہے اور یہ سلسلہ آج کا نہیں اس کو سالہا سال ہو گئے ہیں اور اس نے مجھے پریشان کیا ہوا ہے۔ میں نے دنیا کا کوئی عامل نہیں چھوڑا' جلتی پر تیل کا کام یہ ہے کہ عامل نے مزید مجھ سے مال رقم اور پیسے لیے ایک تو میں پہلے ہی خالی تھا اور دوسرا مزید انہوں نے خالی کر دیا۔ میرا من بھی خالی' تن بھی خالی کشکول بھی خالی گھر بھی خالی اور پیٹ بھی خالی اب میرے اندر ایک ہوس ہے اور پریشانی ہے کہ کسی طرح اس جن سے میرا چھٹکارا ہو جائے جس جن کو میں چھیڑ تو بیٹھا ہوں اب اس سے جان نہیں چھڑوا پا رہا اور میں اپنی پریشانیوں میں روز بروز بڑھتا چلا جا رہا ہوں۔ (جاری ہے)

## گھروں کو خوشیوں کا گہوارہ بنائیے!

اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کی شادی خوشحال ہو' غموں' جھگڑوں اور طلاقوں سے پاک ہو' تو آپ فوری طور پر اپنی شادیوں میں ''دوانمول خزانہ'' کتابچہ تقسیم کریں۔ بے شمار واقعات ہیں جنہوں نے شادی میں ''دوانمول خزانہ'' کتابچہ تقسیم کیا' گھر کیا بسے؟ تاج محل بن گئے' خوشیوں اور برکات کے گہوارے بن گئے۔ آیئے! اس خیر کے کام کو ہم مزید آگے بڑھائیں! بس ایک بات کہ ہر خیر کے کام کو منفی پہلو سے ہرگز مت سوچیے گا کہ شاید عبقری کا انمول خزانہ بکتا نہیں اس لیے آپ کو یہ بہانے بہانے سے ڈیوٹی دی جا رہی ہے۔ جیسا برتن ہو گا ویسی ہی مراد ہو گی۔

## ہمارے مہینے

| اسلامی | انگریزی | دیسی | ہندی |
|---|---|---|---|
| محرم الحرام | جنوری | عاشورہ | چیت |
| صفر المظفر | فروری | تیرا تیزاں | بیساکھ |
| ربیع الاول | مارچ | بارہ وفاتاں | جیٹھ |
| ربیع الثانی | اپریل | عرس والا | ہاڑ |
| جمادی الاول | مئی | خالی | ساون |
| جمادی الثانی | جون | بیا خالی | بھادوں |
| رجب المرجب | جولائی | معراج | اسوج |
| شعبان المعظم | اگست | شعبان | کاتک |
| رمضان المبارک | ستمبر | رمضان | مگھر |
| شوال | اکتوبر | عیدوالہ | پوہ |
| ذی قعدہ | نومبر | خالی | ماگھ |
| ذوالحجہ | دسمبر | بقرعید | پھاگن |





## پڑھیں اور مرادیں فوراً پوری

قارئین! اگر آپ دکھی انسانیت کی سو فیصد خدمت کرنا چاہتے ہیں تو میاں بیوی کے روٹھنے یا کوئی بندہ بھاگ گیا اسے واپس لانے' شوہر بیوی کی نفرتوں کو ختم اور جھگڑوں کو ختم کرنے کیلئے کوئی محبت کا تعویذ جو آپ کا آزمودہ ہو' تجربہ شدہ ہو' ضرور لکھیں اور اپنا ساتھ موبائل نمبر اور مکمل پتہ تاکہ انسانیت کو نفع پہنچے اور مخلوق خدا کو فیض پہنچے امید ہے کہ آپ اپنا تعویذ تجربہ شدہ اور مشاہدات جلد سے جلد لکھیں گے۔ اس کے علاوہ کوئی طلسم یا کوئی ایسا ورد یا دم یا کوئی کڑا یا کوئی بول جو کسی بھی زبان میں ہو' آپ نے سنا ہو' آپ کا آزمودہ ہو' یا کوئی انوکھا روحانی ٹوٹکہ آج لکھیں! فوراً لکھیں۔ دعائیں لینے کے اس عظیم موقع کو ضائع نہ کریں پھر آپ حیرت انگیز کمال دیکھیں۔

# عبقری رسالہ ادویات، کتب آپ کے شہر میں

**پشاور: ادویات اور رسالہ کیلئے عبقری ایجنسی: 0314-9007293**

### نام شہر اور فون نمبر

احمد پور شرقیہ 0622272198 ادویات
احمد پور شرقیہ 0302-7768638 رسالہ
اٹک 057-2602020
اٹک 0321-5247893
اسلام آباد 0336-0195366
ایبٹ آباد 0344-9381998
ایبٹ آباد: 0992-335847
اوکاڑہ 0300-6968538
باغ آزاد کشمیر 0312-5619880
بوریوالہ 0300-7591190
بھکر 0331-2344445
بھکر: 0333-8045050
بہاولنگر 0333-6320766
بہاولپور 0333-6367755
بوریوالا 0673352712
بنوں 0321-9632838
بنوں 0334-8852912
بھاگٹانوالہ 0305-7655288
بٹ خیلہ/ چکدرہ: 0344-9783610
بہل: 0334-4306823
پشاور 0314-9007293
پشاور 0333-9161237
پنڈی بھٹیاں 0308-7800424
پنڈی گھیپ 0334-5800786
پاکپتن شریف 0314-3650234
پتوکی 0334-4062698
پھالیہ: 0324-6188707
تلہ گنگ 0346-5771975
ٹانک 0301-8790927
ٹوبہ ٹیک سنگھ: 0321-7531597
ٹوبہ ٹیک سنگھ 0333-6870706
ٹوبہ ٹیک سنگھ: 0345-7555271
جھنگ صدر 0333-6756493
جھنگ صدر 0477-621733
ٹیکسلا 0307-8321046
جہانیاں 0321-7359861
جہلم دینہ 0333-5806101
جنڈ 0333-5480393
جام پور 0336-6484471
جتوئی 0301-6956848
جلال پور پیروالا 0300-8985689
جٹیال گلگت 0312-9934607
چکوال 0333-5783167
چکوال 0333-5778810
چکوال 0306-5785684
چونیاں 0333-4398877
چیچہ وطنی 0315-6905313
چشتیاں 0302-6989035
چوآسیدن شاہ 054-3580102
چترال: 0302-8062355
چوک اعظم: 0300-6767661
حسن ابدال 0306-5601613
حافظ آباد: 0320-5751062
حضرو 0314-2192166
حیدر آباد: 0333-8775548
حویلیاں ہزارہ 0346-9520528
حضرو 0301-5514113
خانیوال 0303-7372281
خان پور 0685-572654
خوشاب 0305-5038040

ادارہ کی طرف سے دوا، انمول خزانہ اور کتب کوئی نہیں چھاپ سکتا، قانونی حق محفوظ ہے

عبقری، بھولا، بورڈ، اشتہار، پیڈ، کیلنڈر اور دکان پر حکیم صاحب کے نام کی "زیر سرپرستی" کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔ قانوناً غلط ہے۔ کوئی اجازت نہیں۔ ایسا ہرگز نہ کریں۔

### نام شہر اور فون نمبر

خانقاہ شریف: 0300-6812251
خیر پور ٹامیوالی: 0302-7779671
راولپنڈی 0333-5648351
راولپنڈی 051-5505194
رائے ونڈ: 0307-7397658
رحیم یار خان 068-5872626
راجن پور 0332-2566490
رینالہ خورد: 0331-7424506
درگاہ پاکپتن 0333-6954044
ڈیرتیمر گرہ: 0348-9651523
دیپالپور 0300-4059957
درگئی: 0343-4959350
دریا خان: 0303-9622443
دنداشاہ بلاول 0336-5953230
دولتانہ: 0336-5167423
ڈیرہ اسماعیل خان 0345-2567447
ڈسکہ 0305-6007845
ڈیرہ غازیخان 0334-6781558
ڈیرہ غازیخان 0315-8701970
سرگودھا 0301-6762480
سیالکوٹ 0321-7120318
سکھر 0336-9312436
سمندری: 0300-0310313
سرائے عالمگیر: 0335-8088451
سکھو: 0334-8724786
سکھیکی منڈی: 0342-6565723
سمبڑیال: 0300-7160811
ساہیوال: 0321-6938847
شیخوپورہ 0341-6616915
شجاع آباد 0300-2539685
شہداد پور 0334-3100962
شورکوٹ کینٹ 0302-7296211
شورکوٹ شہر 0300-7505322
شاہکوٹ 0312-3710911
شکرگڑھ: 0301-6644331
صادق آباد 0333-7452600
صوابی: 0314-9661622
ظاہر پیر 0333-6353870
ظفروال: 0333-8749464
عارف والا 0322-7849580
علی پور 0333-7674684
غذر: 0344-5419941
فیصل آباد 0301-7118200
فیصل آباد: 0300-6698022
فیصل آباد: 0313-6648000
فتح پور 0333-6843333
کنگری ضلع لورالائی 0828-601084
کراچی 0300-3218560
کراچی 0333-3364127
کراچی 0300-2680248
کراچی 0333-3317134
کوٹ ادو 0333-6003909
کوٹ ادو: 0331-6007670
کوہاٹ 0922-511760
قصور 0322-7616470
کاموکی 0323-8240642
کھپرو 0336-0312694
کوئٹہ 081-2824617
کلورکوٹ 0300-7780221
کھوڑ 0307-5137855

"عبقری" نام رجسٹرڈ ہے کسی بھی ایجنسی، کلینک، مطب، اکیڈمی یا گھر کے ساتھ عبقری کے نام کا استعمال قانوناً ممنوع ہے۔ جو لوگ اسے استعمال کررہے ہیں وہ یہ نام فوراً ختم کردیں ورنہ مجبوراً ختم کرنے کا حق رکھتے ہیں۔ قانونی چارہ جوئی کا حق محفوظ ہے۔

### نام شہر اور فون نمبر

کسووال 0300-4340914
کوہاٹ 0313-4874544
کمالیہ 0334-9630911
کمالیہ: 0334-7670840
کوئٹہ 0332-3801555
کوٹلہ ارب علی: 0301-6267600
کرمشانی: 0301-8955413
گجرات 0302-6292132
گجرات 0333-8443093
گوجر خان 0332-5878032
گوجرانوالہ 0300-6453745
گوجرانوالہ 0300-6422516
گوجرہ: 0301-7237531
لیاقت پور 0345-8709947
لیہ 0334-6945606
لاہور 0320-9439889
لاہور 0322-8081142
لاہور 0322-4614031
لاہور 0300-4526786
لاڑکانہ 0345-3228855
لورا 0321-5500221
لودھراں 0300-6348123
لالہ موسیٰ 0322-5884388
لالہ موسیٰ: 0300-6255837
مریدکے 0300-8583677
منڈی بہاؤالدین 0345-6810615
مظفر گڑھ 0333-6031077
ملکوال 0346-6565765
میلسی 0321-7982550
میانوالی 045-9233999
میانوالی: 0313-9831959
مانسہرہ 0300-2753463
ملتان 0300-6301461
ملتان: 0300-8632292
مری 051-3410777
مری 0300-5506082
مردان 0300-9175500
میاں چنوں 0333-8884615
مینگورہ سوات: 0345-4947759
منڈی بہاؤالدین 0345-5861514
ملہوالی: 0333-5333389
مظفر آباد 0312-4602800
میر پور آزاد کشمیر 0332-5855356
منچن آباد 0331-7584075
نارووال 0342-6301084
نوشہرہ، خیبر پختونخواہ 0321-9702005
نوشکی 0332-7846812
نورکوٹ: 0301-6195500
وہاڑی 0306-8281075
وزیر آباد 0345-6892591
واہ کینٹ 0301-5497007
واناؔ: 0301-3232634
ہارون آباد 0333-4985886
ہارون آباد: 0334-6188787
ہڈالی 0315-7390079
ہری پور ہزارہ: 0314-9204421
یزمان 0311-6346000
نیوجرسی، یو ایس اے
01-683-1882
شکاگو 630-589-6432

ایجنسی سے صرف پیکنگ شدہ دوائی لیں، کھلی دوائی ہرگز نہ لیں۔ صرف عبقری ادویات ہی لیں خود ساختہ دوائی نہیں۔

### نام شہر اور فون نمبر

یوکے
0044-7880-9842-16
آزاد کشمیر و گردونواح
اُگی 0300-2753463
ڈڈیال آزاد کشمیر 0302-5898995
لاچی 0346-9770019
اسلام گڑھ آزاد کشمیر 0345-8537064

### نام شہر اور فون نمبر

بھمبر آزاد کشمیر 0345-6783685
سنجاوی 0313-8078491
منگ آزاد کشمیر 0323-5432252
درہ پیزو 0300-9097993
درہ آدم خیل 0342-9233590
کوٹلی آزاد کشمیر 0314-5602192
مانسہرہ 0301-8133822

## پورے سال کی مبارک گھڑیاں تسبیح خانہ لاہور میں گزاریئے

ہر سال رمضان المبارک کے پرنور و بابرکت لمحات، قیمتی گھڑیاں اور اپنی زندگی سنوارنے کیلئے پورا رمضان المبارک تسبیح خانہ لاہور میں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی زیرنگرانی گزاریئے۔ سحری و افطاری کا مکمل اور بہترین انتظام، چوبیس گھنٹے بجلی کی بلاتعطل فراہمی ہوگی۔ **27 ویں شب:** رمضان المبارک کی 27 ویں شب تراویح میں ختم القرآن کے مبارک موقع پر حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم ایمان افروز درس کی صورت میں انمول موتی بکھیریں گے۔ درس میں خاص الخاص وظیفہ اجازت کے ساتھ بتایا جائے گا جو زندگی کی ہر پریشانی، روحانی و جسمانی امراض سے شفاء یابی کا ذریعہ ہوگا۔ ہر سال جمادی الاول 1440 ہجری کی تیسری جمعرات بسم اللہ کا خصوصی عمل کروایا جائے گا۔ **شب برأت:** ہر سال پندرہ شعبان المعظم کی مکمل شب تسبیح خانہ لاہور میں گزاریئے، حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کا پرسوز درس جس میں خاص اذکار اور اعمال۔ ساری رات وہ عبادات جو صحیح احادیث سے ثابت ہیں۔ تہجد کے وقت حضرت حکیم صاحب برکاتہم خصوصی رقت آمیز دعا کروائیں گے۔ روزہ رکھنے والے افراد کیلئے سحری کا انتظام ہوگا۔ **جشن آزادی پاکستان:** آزادی پاکستان کے حوالے ہر اگست کو تسبیح خانہ لاہور میں خاص درس ہوگا۔ جس میں شہدائے 1947ء کیلئے خصوصی دعا کی جائے گی اور انہیں خراج تحسین پیش کیا جائے گا۔ **مجالس ذکر حسینؓ اور فضائل اہل بیت اطہارؓ:** 9، 10 محرم الحرام سارا دن یہ محافل اور مجالس رہیں گی۔ صبح اور شام شیخ الوظائف کے خصوصی ذکر حسینؓ اور فضائل اہل بیت اطہارؓ پر درس ہوں گے۔ اہل بیت اطہارؓ کے آزمودہ ایسے مشکل کشاء وظائف اور عملیات کا انکشاف جس سے لاکھوں کروڑوں لوگوں کی مشکلات اور پریشانیاں حل ہوئیں، ایسی پرنور دعائیں جو کہ حضرت امام حسینؓ، حضرت امام جعفر صادقؓ، حضرت امام زین العابدینؓ اور دوسرے اہل بیت اطہارؓ کی ہیں، جن کا ورد نسلوں کیلئے برکتیں خیریں عزتیں، عافیتیں، دولت اور حسن لائے۔ یہ دو دن تسبیح خانہ میں گزاریں سعادتیں حاصل کریں، خواتین اور مرد حضرات کو تسبیح خانہ میں دو دن گزارنے کی اجازت عام ہے۔ ان شاء اللہ سحری و افطاری 9، 10 محرم الحرام کا انتظام ہوگا۔ مجبور اور مریض کیلئے تین وقت لنگر کا انتظام بھی ہوگا۔ **نوٹ: معذور اور مریض حضرات کیلئے تین وقت کھانے کا انتظام ہوگا۔** **12 ربیع الاول کا دن:** سیرت النبیؐ کے حوالے سے سارا دن خصوصی درس، حلقہ درود اور دیگر مشکل کشاء اعمال کرائے جائیں گے۔ **سورۂ اخلاص کا عمل:** ہر سال نومبر کی دوسری شب جمعہ سے سات یا گیارہ جمعراتیں سورۂ اخلاص چالیس ہزار والا عمل کروانا ہے۔

**نوٹ: تسبیح خانہ لاہور میں قیام کیلئے آنے والے حضرات حسب موسم بستر ہمراہ لانا ہرگز نہ بھولیں!**

# فہرست ادویات بمعہ نرخنامہ

| نمبر شمار | نام ادویات | قیمت |
|---|---|---|
| 1 | آنکھ شفاء | 70/- |
| 2 | آگ شفاء | 80/- |
| 3 | اکسیر البدن | 300/- |
| 4 | الرجی نزلہ کورس | 600/- |
| 5 | اصلاح معدہ پیکیج | 440/- |
| 6 | السر کورس | 400/- |
| 7 | انوکھی شفاء | 250 |
| 8 | بواسیر کورس | 500/- |
| 9 | برص پھلبہری کورس | 500/- |
| 10 | بے اولادی کورس | 2500/- |
| 11 | بے اولادی پاؤڈر | 500/- |
| 12 | بنفشی قہوہ | 120/- |
| 13 | بستر پیشاب شفاء | 120/- |
| 14 | بلڈ پریشر شفاء سیرپ | 120/- |
| 15 | بیری کا خالص شہد 500 گرام | 1100 |
| 16 | بیری خالص شہد 1 کلو گرام | 2000 |
| 17 | پیشاب کنٹرول کورس | 400/- |
| 18 | پتھری ڈائیلاسز کورس | 800/- |
| 19 | پوشیدہ کورس | 600/- |
| 20 | پیچش شفاء | 120/- |
| 21 | پتہ پتھری شفاء | 90/- |
| 22 | تندرستی ٹانک | 440/- |
| 23 | ٹھنڈی مراد | 120/- |
| 24 | ٹھنڈک پیکیج | 500/- |
| 25 | جوہر شفاء مدینہ | 150/- |
| 26 | جادو شکن پانی | 60/- |
| 27 | جادو شکن تیل | 40/- |
| 28 | جوش جوشاندہ | 10/- |
| 29 | جوانی گولیاں | 150/- |
| 30 | چلڈرن سیرپ | 120/- |
| 31 | چوٹ شفاء | 100/- |
| 32 | چہرہ شفاء | 150/- |
| 33 | چھلکا اسپغول | 200/- |
| 34 | حسن شفاء سیرپ | 120/- |
| 35 | خون صفاء پاؤڈر | 120/- |
| 36 | خاتون شفاء (سیرپ) | 120/- |
| 37 | خون روک شفاء | 120/- |
| 38 | خون افزاء ٹانک | 120/- |
| 39 | دیسی کریم | 500/- |
| 40 | دیسی گھی | 950/- |
| 41 | دم والا شہد دوائی | 900/- |
| 42 | دردی ہربل بام | 80/- |
| 43 | ڈپریشن پیکیج | 490/- |
| 44 | روحانی چٹکی | 30/- |
| 45 | روحانی عطر | 240/- |
| 46 | روشن دماغ ٹانک | 250/- |
| 47 | زرغوانی نقرانی | 2200/- |
| 48 | ستر شفائیں | 250/- |
| 49 | سکون افزاء شوگر فری سیرپ | 120/- |
| 50 | سکون افزاء (بڑی پیک میں) | 320/- |
| 51 | سچا منجن | 70/- |
| 52 | بچی دوا بے اولادی کیلئے | 100/- |
| 53 | سدابہار حسن وخوبصورتی پیکیج | 840/- |
| 54 | شفاء حیرت سیرپ | 120/- |
| 55 | شہد ایک کلو گرام | 700/- |
| 56 | شہد (500 گرام پیکنگ) | 350/- |
| 57 | شہد 330 گرام | 240/- |
| 58 | شوگر کورس | 800/- |
| 59 | طب نبوی حسن و جمال کریم | 300/- |
| 60 | طب نبوی ہیئر آئل | 300/- |
| 61 | عروسی سہاگ کورس | 5000/- |
| 62 | عرق موٹاپا شفاء | 350/- |
| 63 | عبقری قہوہ | 10/- |
| 64 | عبقری تلبینہ | 100/- |
| 65 | عرق شوگر شفاء | 350/- |
| 66 | عبقری بے بی ٹانک | 80/- |
| 67 | فشاری گولیاں | 200/- |
| 68 | فغنس پیکیج | 600/- |
| 69 | فغنس فولاد ٹانک | 120/- |
| 70 | کراماتی تیل | 200/- |
| 71 | کان شفاء | 70/- |
| 72 | کولیسٹرول سے نجات (کورس) | 600/- |
| 73 | کرنٹ مالش | 500/- |
| 74 | کمر جوڑوں اور پٹھوں کا درد کورس | 800/- |
| 75 | گیس بدہضمی تبخیر کورس | 600/- |
| 76 | گردے فیل شفاء | 150/- |
| 77 | گردی | 230/- |
| 78 | گلٹیاں رسولیاں ٹیومر سے نجات کورس | 500/- |
| 79 | لال قلعہ شاہی ٹانک | 400/- |
| 80 | قددراز کورس | 500/- |
| 81 | قبض کشا | 120/- |
| 82 | قوتی گولیاں | 500/- |
| 83 | لاجواب حافظہ پیکیج | 670/- |
| 84 | لیکوریا شفاء | 120/- |
| 85 | معجون شفاء یابی | 500/- |
| 86 | مرہم سکون | 70/- |
| 87 | مرہم برص | 180/- |
| 88 | موٹاپا کورس | 600/- |
| 89 | مشروب عبقری افزاء | 200/- |
| 90 | معجون مراد | 1100/- |
| 91 | معدہ شفاء ٹانک | 500/- |
| 92 | نوجوانوں کے روگ کورس | 700/- |
| 93 | ناک شفاء | 100/- |
| 94 | نشاطی (جدید) | 520/- |
| 95 | نوجوان شفاء | 120/- |
| 96 | نیوطاقتی | 640/- |
| 97 | نورتن شفاء | 150/- |
| 98 | ہیپاٹائٹس کورس | 800/- |
| 99 | ہارمونز شفاء | 300/- |
| 100 | ہائی بلڈ پریشر کورس | 600/- |
| 102 | ہیپاٹائٹس نجات سیرپ | 120/- |
| 103 | ہیپاٹائٹس نجات سیرپ (بڑی پیک) | 320/- |
| 104 | ہاضمہ خاص پاؤڈر | 200/- |
| 105 | یورک ایسڈ نجات کورس | 600/- |
| 106 | جانور شفاء (صرف جانوروں کیلئے) | 130/- |



## مجھے ضرور پڑھیں!

الحمدللہ! لاکھوں قارئین پڑھتے اور پھر لکھتے ہیں، ہم آپ کی تحریریں باری آنے پر ضرور شائع کریں گے۔ اگر کسی وجہ سے ڈاک ہم تک نہ پہنچی تو مجبوری ہے۔ تحریر پر اپنا موبائل یا فون نمبر ضرور لکھیں۔ نوٹ: حکیم صاحب کی ڈاک کے ساتھ جوابی لفافہ لازماً لگائیں تاکہ جواب دیا جاسکے۔

ایڈیٹر کی کتابیں، رسالہ آپ کی نظر سے گزرا حتی الوسع کوشش کی جاتی ہے کہ غلطی نہ رہے، بشری تقاضے کے پیش نظر اگر غلطی رہ جائے تو مطلع فرمائیں۔ ہم آپ کے بے حد شکر گزار ہوں گے۔ ایڈیٹر کی کتابیں دراصل تالیفات ہیں جس کیلئے دوسری کتب، رسائل، جرائد سے استفادہ کیا گیا ہے وضاحت کرنا لازم سمجھتے ہیں، مؤلف کا ان کے تمام نظریات سے متفق ہونا ضروری نہیں۔ بطور حوالہ مختلف لوگوں کی تحریریں اور نظریات شائع کیے گئے ہیں۔

